بسم الله الرحمن الرحیم

سبحان الله مشک ابجد خوان دبستان بیچدانی و نسخه نویس مطلب بیسواد    ی بوده باهم
هم حمد سید عجمی تمایم که دفتر کونین نقطه ایست از قلم قدرتش چکیده چون    بالله در قال
... عشق با یاران ان ماند ✿ که مورلنگ همراهی کند چابا    سواران را
تعالی شکر نقطه سهو چشم سهو القلم کاتب ازل بوده ام قصد نعت فصیحتر    نم که نکهت
گل ... پایش ز روح عیسی و دم روح القدس در کالبد فصاحت دمیده صلو    ی الله علیه و آله
و منقبت امامیکه کلام معجز نظامش تحت کلام خالق و فوق کلام مخلوق ست    از آنچون
سنی که خط باطل و آیه منسوخ صحیفه آفرینش ام پیرایه سرانجام یابد حاشا و حال آنکا    نبص قطعی
و اثر صحیح اگر دریا مداد و باغستانها قلم و جنیان محاسب و آدمیان کاتب با    شند براحصا
احصای فضائل وی علیه السلام نتوانند کرد لنعم ما قیل ؎ کتاب فضل تر    را آب بحر کافی نیست
که تر کنم سر انگشت و صفحه بشمارم اما بعد رنگ برخ شکسته چهره بی اعتبار    ی و مصداق
هبا منثورا بادیه خاکساری اشک چکیده چشم بینش خواب فراموش آفرینش    فقیر سید

اسمعیل حسین منیر غفر الله القدیر اکمل الصلحا و افضل الاتقیا سید احمد حسین متخلص
به شاد شکوه آبادی طاب ثراه میگوید که از عنفوان جوانی و بدو شباب مجنون لیلاے
سخن و مفتون این شراب کهن بوده شبها سرمهٔ سواد گفتار و روزها آئینه بیاض اشعار
در نظر داشتم و همدران آوان بعضی نزهات من بوساطت عرائض آب و رنگ اصلاح
از افادات افضل البلغا ملاذ الفصحا مجتهد الشعرا عالیجناب شیخ ناسخ تغمده الله بغفرانه
پذیرفت تا آنکه بملازمت و علاقهٔ مصاحبت امیر کبیر نواب نظام الدوله بهادر که خلف اوسط
نواب معتمد الدوله بهادر مرحوم از گوشه انزوا برآمده سر از گریبان ارتفاع برآوردم و در
کانپور باستانه بوسی حضرت مجتهد الشعرا مغفور مبرور که بتقریبی مهمان مرحوم نواب
امین الدوله بهادر شده بودند از جواهر انواع استفاده جیب تمنا مالامال کردم و بعد
معاودت حضرت پیر و مرشد ممدوح الصدر بگلستان همیشه بهار لکهنو صانه الله عن کل
سو حسب اشارت فیض بشارت جناب شان دست ارادت بدامان استاد المحققین ملاذ
المتبحرین سیدی و مولائی جناب میر علی اوسط رشک دامت افاداته زده عمری
خوشه چین خرمن برکات حضرت ایشان بوده در لکهنو و کانپور و مرشدآباد و دیگر بلاد نزدیک و دور
شریک مشاعره ها بودم آخر بحوادث گوناگون مبتلا گردیده به بیت السلطنت لکهنو شتافتم
و بقول فخر المتاخرین مولانا غالب دهلوی ع اندران بقعهٔ معمور ز دلتنگی خویش
حسرت آگین چه گنهگار بزندان رفتم * سالها سال دران مصر مینو سواد نقش بوریای فقر
مانده آنقدرها آب در جگر نداشتم که لب تمنا تر کنم آخر قائد توفیق دستگیری کرده بانجمن فرخی
نشیمن امیر سخنور قدر افزای اهل هنر ظفر الدوله علی اصغر خان بهادر رسانید و اعانت
آن عالی همت مرهم اطمینان معاش بر دل ریشم نهاد و بسی بر نیامد که التفات ملازمان نواب
معین الدوله سید باقر علیخان بهادر ظفر جنگ خلف ثالث نواب معتمد الدوله مرحوم از
بار گران دین سبکدوشم فرموده از لکهنو به کانپور آورده در ظل رافت خویشم جا داد

[illegible] فروع واصول کشاف

مفصلات تحریر و تقریر شاعر فقید النظیر امیر فیاض جناب مولانا احمد حسن خان بهادر
عروج نگردیدی تا حال مدتها بود که غبار وجودم آن سوے صحراے عدم رسیدے
اجره علی الله بالجمله هم دران حال امیر وانا فیاض بے همتا شاعر شیرین مقال مشکی اریکه
جاه وجلال اسد الدوله رستم الملک سید محمد ذکی خان بهادر فیل جنگ عرف نواب
بهادر متخلص بذکی این هیچمدان را در سلک متوسلان خود انتظام داده و از خدمت اصلاح
کلام خویش منت نهاده بار دیگر این خار دامان هستی را بچمنستان لکهنو رسانید
و دقیقه از دقائق بزرگداشت و توقیر این هیچکاره نگذاشت موجز که دو سال برین گذشت
که خدام همایون رئیس الامرا امیر الاغنیا و ساده آرلے بزم فیض رسانی گوهر دریاے
سخنگوی وسخندانی نواب نصیر الدوله معین الملک تجمل حسین خان بهادر ظفر جنگ
معروف بحشمت جنگ فرمان فرماے ریاست فرخ آباد را بدریافت بیکمالے
و هیچمدانی این خاکنشین زاویهٔ خمول مهر ذره پروری بجنبید و امداد زاد و راحله
علاوه این همه قدردانی گردید ناگزیر داغ مفارقت شهرے همچو لکهنو بر دل نهاده
بمعمورهٔ فرخ آباد پاے خاکی کردم و در ملازمت آن امیر بے نظیر که خدایش بفردوس
برین جا دهاد آن قدر متمتع گشته داد کامرانی ها دادم که ذره ام بآفتابے و پنبهٔ من بسحابے
رسید لب کلام بعد جامه گذاشتن آنسر و حله پوش امارت چندے بنامرادی ها
گذرانیدم هرچند دران کشمکش راجه الور و لاسیما فرمانرواے دهولپور بکرات
شقه هاے طلب مع زر مصارف راه فرستاده بهزار آرزو طلب میکردند لیکن
دلم نمیداد که بآن بلاد عجیبه بقیه عمر را بدست انحطاط سپارم علاوه ازین محبت والطاف
شفیق والاهمم لاله مادهو رام جوهر که از تلامذه این بے سروپا و صاحب دیوان اند

نمیگذاشت تا آنکه بیک ناگهان دولت بیدار روی بمن آورد و ذره خاکسترم را از
حضیض کس پرسیها بمنزل آفتاب برداشتی امیر الامرا رئیس الرؤسا یوسف کنعان
حسن و جمال جمشید سلیمان جلال حضرت ولینعمی نواب علی بهادر متخلص بعلی ادام الله
اقباله صدر نشین حکومت باندا بجمند قدردانی ها از فرخ آباد م کشیده در تسبیح وابستگان
خود انتظام داده از همه پیش گردانیده و جمله مطالب دلی این مستهام را زیاده از انچه
بحوصله گنجد روا فرمود و بعطاے خدمت اصلاح کلام خود از خاکم بر داشت بحمد الله
که هنوزم این باده در جام و این هما در دام ست ملخص المرام غرض ازین همه هرزه جائی
ها و قرع عصا اینست که درین انقلابات عظمی و حوادث شتی که غبار وجودم از هند با
مکاره دنیویه دمی از مشرق بمغرب و ساعتے از مغرب بمشرق میگردید و نفسے با سوختگیها
گذرانیدن آب از آتش بر کشیدن بود چه جاے تحصیل علوم و انگاه فکر شعر که اطمینانے
و فرصتے و دلی آسوده و دماغے چاق میخواهد مگر بحسب ضرورت مقام و تقاضاے شوق
پیچ میندیش و فکر لاابالی خرام ناله هاے چند موزون میکردم و اگر جمله مزخرفات من
از صدمات تلف محفوظ مے ماند هر آئینه شش هفت مجلد دیوان پیرایه سرانجام
بر میکرد و گواه این دعوے من نزد یاران بشبنم نوک خار ماند مگر جمله دوستان آگاه
و جناب احدیت گواه که اغراق و کذب درین معنی چون خزان بجنت راهی ندارد
بهرحال حالیا دو جلد دیوان از مهلات من زیب تالیف یافته و این دیوان اولین ست
که اکثر غزلیاتش بطرز استعارات و کنایات بقالب نظم در آمده باشند و دیوان
دویمی ازان طرز بر کرانه و معهذا از نزاکت معنی بیگانه نیست و هر چند چاوش نازک مزاجی
بعض سخنوران نهیب دورباش میدهد که حرفے نزنم مگر ورد دل انگشت بر لب میزند که
ناله را هر چند میخواهم که پنهان برکشم ٭ دل همیگوید که من تنگ آمدم فریاد کن
پس مستتر مباد که باعث ترک طریقه استعارات و ابهامات جز این نیست که اکثر ابناے

ما بالخصوص شعرا بیشتر از حلیهٔ علم و فضل عاری هستند بحدیکه تحریر خطوط مرسوم هم از قوت شمار
بمراحل بعید عروض و قافیه را اسم بے مسمی دانند تا بدیگر نکات چه رسد معهذا صاحب دیوان
و استاد جمع شیراز شاگردان اند و بعضے که چند منشآت رسمیه در طفولیت خوانده اند بلا فرق بالا
خوانی معلومات خود و بو فراس را از طفل نے سوار کمتر دانند و محض بقوت مشق کوس لمن الملکے
نوازند و مستمعان شریک غالب این حضرات درین زمان اند چه استعداد علمی و قوت فهم اشعار
سهل هم ندارند تا بدیگر دقایق این فن چه رسد ناچار اشعار ایشان را موافق فهم خود یافته بمدح
اینها و ذم اهل معانی نغمهٔ زنبور سے سرایند و با اینهمه با وپروت این هر دو طائفه از صرصر هزار
قوم بیش لهذا پیاده پا شهسوار و خار با گلزار دعوی مساهمت بل فضلیت مے نماید و ارباب
نصفت و تحقیق بعضے بپاس ظاهری و کمتی بنظر غلغلهٔ شاعری آنها قائل بترجیح بلا مرجح و تفضیل
المفضول علی الفاضل و تقدیم المفعول علی الفاعل مطلقاً شده اند اما ستمے چند از اساتذه
متاخرین ام ظاهم جمعے کثیر از عمائد مستمعین که فی الحقیقت خلعت استادی و نقادی بر بالای
ایشان راست آمده از دست این حضرات صد هزار نشتر بجگر شکسته و زبان سخن سرابسته
کاغذ بدریدند و قلم شکستند چنانکه محقق این فن مغفور و مبرور نواب **علی قلیخان** متخلص
بواله و عتاب و عباسی شمخال در تذکرة الشعرا که کتابے است مبسوط در تحت ترجمه میر نجات مرحوم
اصفهانی صاحب گل کشتی و مولانا وحشی این دعوی را مدلل بدلائل قاطعه و براهین ساطعه گردانیده
من شاء فلیرجع الیه بنظر این جوبات شهباز طبیعت را از اوج مضامین بلند فرود آورده همراه
طیور طبائع این حضرات سر میدهد تا بجا برند زیرا که پاس این جم غفیر و مراعات عام البلوی
بنظر الاهم فالاهم اقوی شود چه این جماعت هر گاه شعر سخن زیاده از فهم و ادراک خود بشنوند از
غایت تعصب و انصاف دشمنی با نگاه بفقدان استعداد خود ملاحظه نا کرده آنرا بیمعنی قرار دهند
و مصنفش را آماج سهام ملام سازند و از اجلاے بدیهیات است که اینها استعداد علمی را
نقیض شاعری قرار داده اند پس نهایت خاطر عالیه اساتذه محقق و سخن شناسان مدقق که در تهیهٔ

قلت و چون اکسیر در لباس گرد کدورت مختفی اند احل محالات دانسته تشمیر ذیل بعزم صافگوئی
کردم و فی الجملہ اطنابیکہ در دیباچہ رفتہ از دردِ جگر بود کہ بیخواست دل بزبان رسید و گرنہ بقول مولانا غالب علیہ الرحمہ
سـه منکر و عزم داوری کردن بوسا ز بزم سخنوری کردن الی بالجملہ تمامی اشعار این دیوان از قصائد
و قطعات و عرائض منظومہ و غزلیات و رباعیات و تاریخہا از پنجہزار و نہ صد متجاوز است
و حال آنکہ بیمن عمرم تا حال سی و پنج مرحلہ از مراحل زندگانی طے کردہ کہ توفیق تمام این دیوان
دست دادہ و بحمد اللہ کہ منصفان تلقی بقبول فرمودہ اند و بعون ایزدی ستئے چند از تلامذہ این
ہیچمدان صاحب دیوان اند و قطع نظر از شاعری رسالہ اعلان الحق و سراج المنیر و رسالہ تنبیہ الغشاش
بفضائل الثقلین و کتاب امان المومنین عن مکائد الشیاطین از تالیف من ہیچمدان بر صفحہ روزگار مرتسم
است ہر چند ذکر اینہا محمول بہ تزکیہ نفس و خودستائیہا خواہد بود الا بمنطوق آیہ کریمہ وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ
فَحَدِّثْ منجملہ مستحبات باید شمرد و بہر کیف از تہذیب اخلاق بینندگان این سفینہ کہ شہنشاہ اقالیم سخندانی
و اریکہ آرای علم بیان و معانی ہستند چشم اندازم کہ ازین راز نفسی و ہمچنین چشمی بالعین اغماض و عفو
درگذشتہ ہر جا غفلت لسانی و لغزش قلمی خواہ غلطی لفظی خواہ خطائے معانی دریابند باصلاح
و عفو منت بر جان این عبد جانی نہادہ از خداوند کن فیکون امیدوار اجر بخیر ممنون باشند والحمد للہ
کہ این دیوان از پیشگاہ حضرت ولی نعمی نواب علی بہادر دام اقبالہ مخاطب بخطاب منتخب العالم کہ
ہم تاریخ تالیف اوست گردیدہ یارب این نامہ کہ خامہ کرد بنیاد و از توفیقہ قبول رویش باد

| بالنبی | مناجات ببارگاہ مجیب الدعوات | والہ الامجاد |
|---|---|---|

یہی امید ہے فضل عمیم حق تعالی سے — کہ جبتک لطف گردش گنبد گردان کو حاصل ہے
نمایان زیر گردون اور اندین ہو جبن زمانہ تک — قمر خورشید سے تنویر کا جبتک کہ سائل ہو
پسند خاطر مردم مرا دیوان ہو یارب — جو دیکھے اہل علم و فضل ہین وہ اسکا مائل ہو
بنا دے مصحف ایمان معنی اسکے اجزا کو — گلو سے صاحب دانش ہین ہر صفحہ حمائل ہو
خطا سے واقعی پوشیدہ ہو دامان بخشش مین — ہر ایک ایراد بیجا خط پیشانی باطل ہو

پسند خاطر معنی شناسان ہو یہ سر تا سر
ہر ایک مصرع اُسکا سرو جنت سے مقابل ہو

بہار نظم کے دیوانے مجنون اسکے ہو جائین
ہر ایک بیت اسکی یا رب لیلی مضمونکا محمل ہو

نقاب حور سے شفاف تر ہو ہر ورق اسکا
الٰہی داغ بیجا دامن دیوان سے زائل ہو

مذاق شعر منصف کی لئے ہو شہد سے شیرین
مگر اہل حسد کے ذائقہ مین زہر قاتل ہو

جو سمجھی قدر اسکی اسکے لائق بزم عالم مین
فلک سے سورۂ اُسکے حق مین روز نازل ہو

مدام اِس سے ہے باہم نگاہ ارباب بینش کی
ہمیشہ طائر نظارہ اسمین مرغ بسمل ہو

مرے دیوان کا غل بزم ساز و سوز مین یا رب
صدائے خندۂ گل ہو کبھی بانگ عنادل ہو

بحق پنجتن یا رب یہ مجموعہ زمانے مین
پسند اہل بینش ہو قبول صاحب دل ہو

## ایضاً

یہ عرض ہے تری درگاہ مین خداوندا
کہ تیرہ دل ہون نہایت گناہگار ہون مین

مکان ہے دل کا فر سے تیرہ تر سیہ را
سیاہ بخت ہون یا رب سیاہکار ہون مین

بلند ہے عرق انفعال کا طوفان
و فور جرم سے اسدرجہ شرمسار ہون مین

یہ التجا ہے کہ بصدقۂ آل سے نبی
معاف کر سبھی تیرا قصور وار ہون مین

دل زمانہ کو رکھ صاف میری جانب سے
اگرچہ آئینۂ دہر کا غبار ہون مین

خلش کسیکے بھی دل مین نہ مجھسے ہو پیدا
اگرچہ گلشن عالم مین مثل خار ہون مین

زبان چاہتی ہے مانگے مغفرت کی دعا
صدا یہ آتی ہے دل سے خطا شعار ہون مین

کسی کمال کا دعوے نہین معاذ اللہ
غرور خاک کرون ننگ روزگار ہون مین

مرا کلام ہو مقبول اہل دل یا رب
ترے کرم سے بس اتنا امیدوار ہون مین

## قطعہ در نیرنگی روزگار ناپائیدار

ہر فن کے لوگ ہونگے دنیا مین تا قیامت
کیا نکتہ رس نہونگے یا نکتہ چین نہونگے

جب تک مذاق عالم ہو آشنائے لذت ۔۔۔ خالی مزے سے دم بھر اہل زمین نہونگے

ظلمات و نور توام ہوجائین غیر ممکن ۔۔۔ جو اہل شک ہین ہرگز اہل یقین نہونگے

آئینہ مصفا شفاف ہی رہے گا ۔۔۔ جوہر شناس جو ہین وہ عیب بین نہونگے

باغ جہان مین جبتک رنگ سخن ہے باقی ۔۔۔ باتین ہماری ہونگی لیکن ہمین نہونگے

## التماس بخدمت محققان سخن

اے دیکھنے والے اس رقم کے ۔۔۔ یہ عرض فقیر بے ہنر ہے

پائی ہے جو تو نے دولت علم ۔۔۔ انصاف ترا طریق اگر ہے

کارہ ہے جو اعوجاج سے تو ۔۔۔ مائل جو مزاج خیر پر ہے

محبوب جو تجھکو ہے نکوئی ۔۔۔ مبغوض اگر بنائی شر ہے

بے قدر نہ اسکو تو سمجھنا ۔۔۔ یہ جو دیوان مختصر ہے

چشم کم سے نہ دیکھ اسکو ۔۔۔ یہ حاصل وقت نظر ہے

نقطے اسکے ہین قطرۂ خون ۔۔۔ جو لفظ ہے پارۂ جگر ہے

ہر شعر ہے نظم دانۂ اشک ۔۔۔ ہر مصرع نالۂ سحر ہے

ہوتا ہے جو اعتراض بیجا ۔۔۔ گویا رگ جان کو نیشتر ہے

اسکی لذت کا لطف اٹھانا ۔۔۔ نخل محنت کا یہ ثمر ہے

ہے حاصل عمر یہ صحیفہ ۔۔۔ سرمایۂ کاوش جگر ہے

ہر نالۂ نیمشب ہے موزون ۔۔۔ تاثیر وظیفۂ سحر ہے

بااین ہمہ تو اگر کرے غور ۔۔۔ ہر درد دروں کا چارہ گر ہے

میرے حصے مین ایسی دولت ۔۔۔ ویرانہ مین جلوۂ قمر ہے

مین ہون ایک مور بے حقیقت ۔۔۔ یہ مصر کمال کی شکر ہے

اک برگ خزان رسیدہ ہون مین ۔۔۔ دیوان یہ نخل بارور ہے

ترا وہ حکم کہ ہیبت سے جسکی اے مولا — کہ پھونک دے تن مردہ میں دم صور
غزال دشت اٹھا لے فلک کو شاخ پر — ترے زمانہ میں جوشش نمو کو ہے یہ وفور
جو دفع سم کیلئے نام پاک لے کوئی — تو شہد ہووے کسیکے آب نشتر زنبور
ضیائے مہر امامت اگر نظر آئے — سحر ہو دست سمٹ کر نگینۂ بلور
اٹھا لے دست شفا توجہ اہل عالم سے — تن مسیح نظر آئے سایۂ رنجور
ترے محیط امان کا اگر ملے دامن — تو چھپ شکست سے ہے شیشۂ حباب دور
یہ تیرے عدل کی ہیبت ہوئی زمانہ میں — کہ ہے توافق ضدین جا بجا مشہور
عزیز رکھتے ہیں اوس کو موذیان قدیم — وہاں مار کا پھالا ہے بیضۂ عصفور
جو ناتوان ہو دنیا میں کوئی حسن تپ — کھلائے سیب قمر کا اسے مربا مور
زمین سایۂ اقدس سے ہے یہ مطہر ہے — گلاب آگے جو گرے تخم پنبہ منصور
محمد عربی سے جناب ہیں ہمنام — کھدا ہے مہر نبوت پر اسم پاک حضور
تری رکاب مقدس میں جو کرینگے جہاد — انہیں کی شان میں آیا ہے سعیکم مشکور
ملا ہے تیرے رفیقوں کو تیغ داؤد — خضاب ریش سے سبکا سواد خط زبور
نماز آپ پڑھائینگے خضر عیسے کو — حضور صاحب امر اور انبیا مامور
جو ہوں حضور کے طاعات سے ملک سرکش — تو ساری انکی عبادت ہو سعی نامشکور
بشر تو کیا ہیں ملایک مطیع فرمان ہیں — ترا ہی سکہ ہے جاری میان عالم نور
فرشتہ سر سے رہ بندگی میں حاضر ہیں — خط جبین ملایک سے ہے آپکا منشور
بجا ہے شہرہ روایت ہے پر جبریل — کہ طیر قدسی کی صدا سے ہے اذان صبح ظہور
کرے جو بادہ کشی تیرے عہد میں کوئی — تو خم شراب سے طوفان اٹھے یہاں تنور
خلاف شرع نہیں ہے اگر بفرض محال — بجائے خامہ میسر ہو موج چشمۂ نور
دوات میں جو عوض حرف ہو لباس حرم — ورق کے بدلے بہم پہونچے صفحۂ دل حور

تمام جن و ملک سب جمع ہوں پئے امداد — لکھا نجائے ترا وصف تا بروز نشور
جفائے دہر کی فریاد تجھسے لایا ہوں — کہ مجھکو صورت تصویر کر دیا مجبور
ہمیشہ کرتے ہیں بلبل و قمار شیون نی — نہال عمر میں ہے آشیانۂ زنبور
ٹہنی سے گردش ایام پر یہ رو نمین — کہ آنسوؤں میں بھی دفتر سنین و شہور
غضب ہے سنگ حوادث سی ٹوٹ گئی ہیں بال — کہ جام عمر مرا بنگیا کلاہ سمور
پڑا ہوں آٹھ پہر فرش ناتوانی پر — طنین پشہ ہے کانوں میں میرے نفخ صور
شریک حال بھلا کون ہو زمانہ میں — کہ میرے کاتب اعمال بھی ہیں مجھسے نفور
غم زمانہ سے زخم کہن کی زینت ہے — غبار دل سے ہے مرا کحل دیدۂ ناسور
مجھے صلا ہی دلواؤ اس قصیدہ کا — کہ رنج دور ہو حاصل ہو جاہ و عیش و سرور
ہمیشہ شاد رہوں تا حیات دنیا میں — تری رکاب میں محشر کے روز ہوں محشور

## قصیدہ بمدح سلطان العلماء والمتکلمین برہان الفقہاء والمحدثین وارث علوم مرسلین نائب ائمہ معصومین سید المتالہین سند المتاخرین مقتدانا و مولانا مجتہد العصر جناب سید محمد دام ظلہ العالی

دم سحر مری آنکھوں سے اٹھ گیا جو حجاب — بہار گلشن معنی سے دل ہوا شاداب
ہوا سے شہپر جبریل تھے کہ باد سحر — بیاض صبح تھی یا نور ایزدی کی کتاب
سپہر گوہر تسبیح قدسیان سمجھا — ہر ایک دانہ شبنم میں تھی یہ آب و تاب
صفائی آئینہ دل جو تھی سب مجھے منظور — تو پیر صبح نے کی آنکھ سے قلعی سیماب
اذان نالۂ مرغ سحر کو سنتے ہی — چمن میں سبزۂ خوابیدہ ہو گیا بیخواب
چراغ مردہ رہا زیر گنبد فانوس — حنوط کے لئے کافور صبح عالمتاب
جلائے آتش فرقت نے بال پروانہ — یم وصال میں غواص ہو گئی سرخاب
چمن میں آتش رنگ گل اسقدر بھڑکی — عجب یہ تھا کہ ہوا کافور صبح سیم ذراب

ہوئے زمانہ مین جوش و خروش سے آثار
ادا سے مطلب دل مین تھی صرف شیخ و شباب

چمن سے قافلہ بوئے گل نے کوچ کیا
اڑا کے دیدۂ نرگس سے رنگ سرمۂ خواب

سپیدۂ سحری کا لگا لیا غازہ
چھڑا کے زلف سے زال جہان نے شب کا خضاب

ستمان فلک ہوئے لکھنؤ سے روان
لئے ہوئے طبق نور شوق سے بیتاب

سوال مینے کیا اُن سے بعد تسلیمات
کہ اے ملائکۂ فضل ایزد وہاب

وہ کون بندۂ مقبول حق ہے جسکے لئے
روان ہو تحفۂ قدسی لئے شتاب شتاب

دیا جواب کہ اے نقش بوریاے الم
کیا خطاب کے لے مبتلاے رنج و عذاب

ہم اس ولی کی زیارت کو جاتی ہین بہ صبح
کہ جو ہے قبلۂ دین مرشد اولی الالباب

ستون کعبۂ اسلام عرش اعظم علم
گل بہشت کمالات خضر راہ صواب

مسیح اوج عبادات ماحی بدعات
کلیم طور شریعت خلیل باغ ثواب

ورع مین بوذرؓ و سلمانؓ تو صبر مین ایوبؑ
کمال زہد مین مصداق انہ اواب

فقیہ افخم و سلطان عالمان لبیب
ادیب اکمل و علامۂ سپہر جناب

جناب مجتہد عصر نایب معصوم ❊
ہے ختم رسل قبلۂ ملک آداب ❊

امام سیدنا مدظلہ العالی سے لئے
کہ مہر برج شریعت ہے جسکی مہر خطاب

یہ سنکے مدحت اقدس کی ہوگئی مجھکو فکر
کہا یہ مطلع نور رشک مہر عالمتاب

## مطلع

پڑے جو کافرون پر آپ کی نگاہ عتاب
تو کاف کفر کا مرکز ہو صاف تیر شہاب

جو وصف بزم ہدایت سے شیم ہو موزون
زمین شعر کی بنجائے صحن قصر خراب

لکھے جو کوئی شمار خصائل اقدس
تو صفحۂ فلک مشتری ہو فرد حساب

چلے جو پیر فلک آپکے خلاف مزاج
ہلال عید سنے طوق آتشین عذاب

طہارت آپکے جسم لطیف کا ہے شعار
نگاہ و دیدۂ قدسی مین تار تار ثیاب

بیاض عمر مقدس جو ہے صحاح حدیث ۔۔۔ تمام نامۂ اعمال ہے خدا کی کتاب

جو استحالۂ اشیاے مسکرہ ہو پسند ۔۔۔ تو شور حکم مقدس نمک ہو بہر شراب

یہ چاہیے پاک ہون آب کثیر سے ملکر ۔۔۔ طلب کرے سے گلرنگ بجز اشک کباب

اثر گریز کرے خوف حکم اطہر سے ۔۔۔ نہان ہو شیشہ مین کاسے سو اثر کی کیفیت شراب

جو میکدہ مین ہو حکم قضا نسیم جاری ۔۔۔ تمام کاسے شرم سے ہون چشم پر آب

شراب خوارون کو رعشہ ہو فرط دہشت سے ۔۔۔ ہر ایک شیشہ بنے صورت دل بیتاب

جو کوئی مست کیا چاہیے حکم پاک مین عذر ۔۔۔ کھلائے سرمۂ تعزیر اسکو دود کباب

مریض فسق کی خاطر جو لکھین نسخۂ وعظ ۔۔۔ تو ہو اثر مین لب حور دانۂ عناب

تلاش کرتے ہین یون آفتاب ہی کا حال ۔۔۔ کہ محتسب لیے پھرتے ہین ساتھ اصطرلاب

حدیث و فقہ و تفاسیر و منطق و حکمت ۔۔۔ الہی اور طبیعی ریاضی اور حساب

ہر ایک علم مین تصنیف کامل ایسی کی ۔۔۔ کہ لاجواب ہے تا حشر ایک ایک کتاب

قلم ہے علماے مخول کے سر خنجر ۔۔۔ ہے ذوالفقار علی کلک عیسوی فرتاب

کیا ہے پادریان فرنگ کو عاجز ۔۔۔ بزنگ مردۂ صد سالہ ہین سب اہل کتاب

ہین آپ یوسف کنعان شرع عالم مین ۔۔۔ عروس دین ہے زلیخا پھر آیا ہے اسکا شباب

جو کوئی آپکے دریاے عقل کی لیکے تھاہ ۔۔۔ خم طلسم فلاطون کو سمجھے ایک حباب

نجوم طالع اشراقیان ہو خال سیاہ ۔۔۔ جو کھولے شاہد علم حضور منھہ سے نقاب

پڑے جو غافلون پر نور آفتاب ضمیر ۔۔۔ تو پرنیان تجلی ہو انکو مخمل خواب

جو انکو قطرۂ آب وضو سے پاک کہون ۔۔۔ گل نجوم سے کھنچواے آسمان گلاب

خیال گلشن پرنور علم اقدس سے ۔۔۔ بنفشۂ شب غم مین کھلے گل مہتاب

حریم رتبۂ عالی کی کھل سکے کیا قدر ۔۔۔ پڑے ہین پردۂ چشم ملک کے لاکھ حجاب

تجلی دل پرنور کی جو فکر کرون ۔۔۔ تو صاف کاسۂ زانو ہو ساغر مہتاب

بڑھا ہے آپ سے یہ رتبہ خاکساری کا — کہ شامیانۂ عرش بریں ہے فرش تراب
ہوا ہے آپکے تہ ران سمند بخشش و حلم — بنی ہے نرگس باغ بہشت چشم رکاب
لکھے جو آپکے ہوتے ہوے کسی کا وصف — صریر خامۂ کاتب سنے بشاخ گلاب
جو آپکے ہیں اخلاق کا سپیے پانی — برنگ سنبل جنت بنے گلیم سحاب
کبھی جو حسن پرستون پر آپ برہم ہون — تو آفتاب قیامت ہو نور برق عتاب
اثر کیا ہے یہ انداز وعظ حضرت نے — بشر تو کیا ہے جمادات تک ہین تائب
کنارہ گیر ہے زنار سے سلیمانی — کہ اہل شرک مین لکھا نجاست و جناب
خیام رتبہ والا جو ہون عیان بمثل — کمند عرش معظم ہو ایک ایک طناب
جو دل سے آپکے دریوزہ ضیا نکرے — تو صاف ہو رگ یاقوت مہر موج سراب
عدو جناب کے جائین جو جانب مسجد — تو تیغ قہر الٰہی ہو ابروِ محراب
کرے یہ ختم قصیدہ کو اب دعا پہ ختم — کہ مدح پاک کا ممکن نہین ہے استیعاب
زمانہ مین رہے جبتک سپہر سایہ فگن — بچھا ہوا رہے دنیا مین تا کہ فرش تراب
سر فلک سے نہو تاج مہر تا کہ جدا — لگائے تا کہ سر شہ نیمروز چتر سحاب
گلیم و خرقہ ہون جبتک فقیرون کی پوشش — لباس اہل دول تا ہو اطلس و سنجاب
فغان و نالۂ بلبل کو تا کہین نغمہ — عروس گل کے پسینے مین تا ہو بوی گلاب
روان ہو میری طبیعت کی طرح تا موجین — مرے نصیب کے مانند تا پھرے گرداب
ضعیفون کے لیے ممکن ہو تا کہ ضعف قوی — محال شیب مین ہو تا کہ عود عمر شباب
رہ جنان کی ہی تا بند بت پرستون پہ — کھلین ہے صلحا تا بہشت کے ابواب
ہمیشہ سلامت و شادان جناب مولانا — ہمیشہ ہو چمنستان زندگی شاداب
امام یوسف کنعان اجتہاد رہین — ہمیشہ آپ سے ہو زیب ممبر و محراب
ملال و رنج و کدورت نہ چھو سکے دامن — ہر ایک دشمن و حاسد ہو مبتلاے عذاب

رواج دین نبیؐ نصرت طریقۂ حق
وہ چند آپکے باعث ہیں تا بروز حساب

صحیح اور سلامت ہون سید العلما
کہ جنکے نقش کف پا ہین خضر راہ ثواب

بحق پنجتن پاک ہون خوش و خرم
عزیز خویش و بیگانہ قریب و احباب

ظہور مہدی ہادی کے دیکھین سب جلدی
کرے قبول دعا مین مسبب الاسباب

عدو سے خمس سیدول کو جان کر لیلی
خدا کے حکم سے ہو چشم قیس بین عدو آب

مین التماس کرون مختصر کچھ اپنا حال
وفور شوق قدم بوسی نے کیا بیتاب

ہمیشہ کیون نہون مداح حاضر و غائب
خلوص دل سے ہے آگاہ ایزد وہاب

مرے بزرگون پر الطاف آپکے تھے مدام
خلوص قلب سے ہو نہین ہیں مدح خوان جناب

یہ بات تو ہے بدیہی دلیل کیا لاؤن
کہ مدح آپکی ہے از قبیل استحباب

مرا گواہ ہے حق لا الہ الا اللہ
نہیں ہے کوئی طمع مجھکو غیر کسب ثواب

## قصیدہ بمدح سلطان عالم و عالمیان خدیو کشور گیر گیتی ستان خاقان جہان پناہ شہنشاہ سلیمان بارگاہ ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی ابو المنصور سکندر جاہ واجد علی شاہ بادشاہ غازی خلد اللہ ملکہ

آئینہ سخن کے لیے ہو گہر آب مین
ہاتھ سے آئے ہیر کشتی اسکندر [illegible]

لے فرط شوق صاف کر آئینہ خیال
لے خنجر زبان تیغ شعر [illegible] جوہر آب مین

سیرین دکھاؤن طبع رواں سے نئی نئی
موجین بناؤن آئینہ کی جوہر آب مین

بندش ہی انقلاب نشیب و فراز کی
موتی فلک پر آئے نظر اختر آب مین

ہر بیضہ حباب سے بلبل نمود ہو
گلہاے تخت دل جو رہین دم بھر آب مین

بحر غزل مین مطلع رنگین نکال لون
گھولون مین آج رنگ گل احمر آب مین

## غزل

آئی ہے موج خندۂ گل اکثر آب مین
بیضہ ہے عندلیب کا ہر گوہر آب مین

تھالا بنا ہے نخل گل آفتاب کا
پر نور ہے شعاع سے ہر چکر آب مین

رنگینی بہار سے موجین ہین شاخ گل
گلبرگ تر ہے مچھلیون کا ہر پر آب مین

ماہیتین بدل گئین فصل بہار سے
ہوتا ہے سبز رکھئے اگر خنجر آب مین

دریا مین آج کون سہی قد نہا گیا
مچھلی کے کلے نشتر و ہے یکسر آب مین

گلدستہ ہاے نخل جواہر نظر پڑین
پھوٹے پھلے جو دانہ ہر گوہر آب مین

ترسا بچون کے شعبدہ بازی سے وقت غسل
ہر گنبد حباب ہے جادو گھر آب مین

دریا کنارے بادہ کشی آپ اگر کرین
ساغر بنے حباب بجز نہین کستر آب مین

اس بحر مین جو شیرین لبون کو سنائیے وصف
کہتے ہین سامعین گھلی شکر آب مین

ہنگام غسل سینۂ شفاف کھول دو
آئینۂ جمال ہو ہر پتھر آب مین

اس بحر مین ہے فکر قصیدے کی اے منیر
غواص دل کو ہاتھ لگین گوہر آب مین

دریاے فکر سے مجھے مطلع کی چاہ ہے
غوطہ لگا رہا ہے دل مضطر آب مین

## مطلع

لکھنی ہے مدحت شہ بحر و بر آب مین
تار شعاع مہر بنے مسطر آب مین

واجد علی شہنشہ خشک و تر جہان
نوشیروان ہے بر مین تو اسکندر آب مین

دریا دل و فرشتہ خصال و محیط فیض
خشکی مین ابر جود و کرم گستر آب مین

کیا کیا کہون مین فیض کے اسکے تعلیان
جاے در و صدف ہین مہ و اختر آب مین

مطلع کوئی منیر سخاوت مین عرض کر
پایا ہے فیض شاہ سے گنج زر آب مین

مطلع ہو موج چشمۂ خورشید سے سوا
خجلت سے غرق ہو فلک اخضر آب مین

## مطلع

ہے بخشش خدیو جہان پرور آب مین
برج قمر ہے ہر صدف گوہر آب مین

تنویر دست جود سے پیدا ہوا طلسم
مچھلی کے فلس بن گئے قرص زر آب مین

روشن ہے فیض شاہ سے شمشیر آئینہ … ذرخوش آب بنتی ہین جوہر آب مین

دریا فروغ جود سے پر نور ہو گیا … ہے ہر حباب برج مہ انور آب مین

کیا کیا ہوئی فیض ملک سلطان بحر و بر … زر بخش خاک آب وہ گوہر آب مین

دیکھیے سے دور کیون نہو آسیب مفلسان … پیتے ہین گھول گھول سکے نقش زر آب مین

لب تشنگان وادی افلاس کے لیئے … گھلوا دیا ہے شاہ نے آب زر آب مین

رکھتی ہین فیض شاہ سی سنگین دل آب و تاب … پارس کی قدر پانے لگے پتھر آب مین

شاہنشہ جہان کی عدالت ہے اسقدر … مشکل نہین جو آگ بنالے گھر آب مین

وہ عدل ہے کہ ربط نقیضین ہو عیان … ہر قطرہ آگ مین رہے اخگر آب مین

دیکھین یہ عدل تو ضعفا سے قوی ڈرین … مچھلی کے پر مگر کو ہین خنجر آب مین

قطرون سے سمجھین گے جو وہ چند اپنی آبرو … گھلجائینگے نمک کیطرح گوہر آب مین

اس عدل مین بہی فیض ہے ایسا بہرا ہوا … مونگا بنے جو آگ رہے دم بہر آب مین

غالب ہوے ہین سخت دلون پر خدا پرست … آہن پگھلتے رہتی ہین آہنگر آب مین

ق

گھوڑے کی کیا سبکروی یان مین رقم کرون … مارے حباب کو یہ اگر ٹھوکر آب مین

سم مین ترے سے نہ آئے نہ ٹوٹے حباب بھی … عکس خیال ہو یہ ہوا بنکر آب مین

خوش صورت اسقدر ہی کہ کہتے ہین اہل فکر … نہلائین اسکو جلکے اگر دم بہر آگ مین

دہونے مین موی بال کے کہلجا موبمو … پریون نے آج کھولدیے ہین پر آب مین

کیا مدح فیل خاصۂ حضرت رقم کرون … خشکی مین طور مرکب عالی ہر آب مین

ہے زیور طلا مین سہا پالا ہوا … یہ آب زر مین قصر ہے قصر آب مین

موتی ٹکے ہین جہول مین ایسے بڑے بڑے … پایا ہے جنکے دانون نے بحر و بر آب مین

زنجیر اسکے پاؤنکی طوفان نوح مین … کشتی کائنات کو ہو لنگر آب مین

دریا کو اسکا سایہ معطر اگر کرے … پیدا ہو مشک تر عوض عنبر آب مین

کشتی ہے پناہ شہنشاہ سے عدو
خشکی مین امن پاے نہ ہو جا بجا آب مین

ڈوبے جو خضر سے نہ ملے ساحل نجات
دشمن اگر چھپا کے چھپے یکسر آب مین

دریا مین شعلہ ڈالے جو شمشیر شعلہ ور
موجین رواں ہون تیغ اجل بنکر آب مین

ڈالین عدو کی تڑپتی ہون یون تہ تیغ پر
تڑپتے ہین جسطرح گل نیلوفر آب مین

دین بنی کو شاہ نے ایسا دیا رواج
خشکی مین ہے فساد نہ شور و شر آب مین

ہوتے ہین مستحیل مباحون مین مسکرات
سرکے مین جو مزا ہے وہی ہے شراب مین

نور خدا ہے جسم منور مین یون بھرا
گوہر مین جیسے آب ہے گوہر آب مین

بڑھ جائے آبرو یہ قصیدے کے ختم سے
ڈوبا رہون مین مثل گہر یکسر آب مین

سرسبز ہو ہر ایک ہوا خواہ سلطنت
عمر عدو کا غرق رہے دفتر آب مین ✦

جبتک ہون آسمان و زمین ماہ و آفتاب
جبتک کہ لعل کان مین ہو گوہر آب مین

جبتک ہو تاک باغ مین انگور تاک مین
جبتک شراب خم مین ہو نشہ شراب مین

جبتک کہ چوب خشک سے کشتی بنا کرے
جبتک کہ کشتیون کے رہین لنگر آب مین

تا ہو حباب خیمہ ہستی مین میہمان
جبتک طناب موج کھنچے یکسر آب مین

خشکی مین ہون عروج سلیمان کی مرتبے
جاری ہو حکم صورت اسکندر آب مین

مثل نجوم فوج سمندر مین ہو رواں
پیدا ہو صورت فلک اخضر آب مین

افزون ہو عمر و دولت سلطان خدا کرے
الیاس بر مین خضر صفا پرور آب مین

شاداں رہین بحر و بر مین ہوا خواہ بادشاہ
بدخواہ آپکے ڈوب مرین یکسر آب مین

اے بادشاہ حال سناؤن منیر کا
خانہ خراب ہے یہ جہان خراب مین

تو بادشاہ بحر و بر روزگار ہے
[illegible] اسی زمین مین موتی ہر آب مین

## قصیدہ در تعریف و توصیف امیر کبیر فیاض جہان حافظ قرآن کیوان منزلت برجیس رفعت نواب ذوالفقار علی بہادر فرمان فرماے ایالت باندہ

رنگ لائی ہے بنا ابکی ہوائے گلزار ٭ گل تصویر سے کیونکر نہ کھنچے عطر بہار
سبزۂ و گل کے بسر ہونے لگے لیل و نہار ٭ توسن عمر سبک سیر ہے سبزہ گلدار
ہے نرالا اثر موسم گل اب کی بار ٭ گائے جنگلا جو کوئی باغ میں ہو جائے بہار
کون ہے جسکو مقدر میں نہیں سیر بہار ٭ ہر کسی کا خط تقدیر ہے خط گلزار
وحشی موسم گل بنگئے دولہا یکسر ٭ صاف سہرا زر گل کا ہیں گریبان کے تار
تیر کی منتقم دہر نے شمشیر قصاص ٭ شاخ ہر نخل سے کھینچی ہے خزان پر تلوار
نرگستان نظر آتا ہے بیابان جنون ٭ گل نرگس ہوئی ہر چشم غزال تاتار
زلف سنبل میں پرونے لگی شبنم موتی ٭ سرمۂ دیدۂ نرگس ہے سواد گلزار
داغداروں کے بدن ہو گئی پھولوں کی چھڑی ٭ وادی عشق میں آئی جو ہوئے گلزار
سرخ ہے مثل شفق لالی سی صحرا سارا ٭ رنگ یاقوت لب حور ہے رنگ ہر خار
کھینچ لیتا ہے نضارت کے سبب سے نقاش ٭ خامۂ نقشک سے ہے اب جدول رنگ نگار
بزم عالم میں نہ ہے یہ تازگی موج نسیم ٭ عطر کھینچتی ہیں شبنم کے گل کا عطار
سبزہ رنگوں نے بھی کی سبزۂ گلشن کی ثنا ٭ چہچہے کیوں نہ کرے بلبل رنگ خسار
یاسمن زار کیا ہڈیوں کو موسم نے ٭ پیٹ بھرتا ہے ہوا کھاکے ہما لیل و نہار
آمد باد بہاری نے دکھایا ہے یہ رنگ ٭ روکش گلشن فردوس ہیں نقش دیوار
مژدۂ روح فزا اور نوید جان بخش ٭ باغ میں آج صبا دیتی ہے آکر ہر بار
آج نواب کے ہے جانب گلشن آمد ٭ پیشوا لینے کو جاتے ہیں جوانان بہار
ہان او ہے زر گل دیجیو نذرانہ میں ٭ گوہر شبنم تر کیجیو آتے ہی نثار
واہ کیا شان سواری کی ہے سبحان اللہ ٭ سرمۂ چشم مہ و مہر ہوا اڑ کے غبار
مدح حاضر میں پڑھوں مطلع خورشید ضیا ٭ صبح اقبال کے صفحوں سے ہوں پیدا آثار

مطلع

یہ بڑھا تیری سواری سے عروج اور وقار ٭ پست ہے مثل زمین گنبد چرخ دوار

سامنے فوج کے ہے حلقۂ فیلان جلوس — سنئے دریا مین نمایان ہین جہازون کی قطار

پرون سے ہر وجہ جنبان ہے ہماے اقبال — چتر بالاے سر پاک سے ہے ظل غفار

تو مسیحا ہے ترا قصر ہے بیت المعمور — کیون نہو قبلہ نما طائر رنگ بیمار

بسکہ تسلیم خمیدہ ہے سر فیل فلک — کیا کرون فیل سواری کی بلندی کا اظہار

ایسی دیکھی نہین رفتار سیہ مستی کی — اکثر اٹھتا ہے تماشے کے لئے ابر بہار

مشک کے عطر سے خوشبو ہین پسینا بہتر — سنبل گلشن جنت کا ہے سایہ مین بہار

موجین ہین چشمۂ حیوان کی جو دندان سفید — مور پامال کو کرتا ہے یہ فوراً جاندار

کھینچتا ہون فرس خاص کی تصویر ابہی — ہے مگر پھر قلم شہپر عنقا درکار

شعلہ دم برق قدم شیر شکم آہو رم — رعد آواز پری پیکر و صرصر رفتار

چال سے اسکی حسینان ختن چین بجبین — نعل محراب در رحمت رب غفار

بارہا آنکھون سے ہم دیکھ چکے ہین یہ رنگ ق — تو جو عینک کو لگائے ہوے ہوتا ہے سوار

ابھی چشمہ سے نکلنے نہین پاتی ہے نگاہ — آ نہین عرش کے دریا سے یہ ہوتا ہے پار

در حسنت فیض و کرم ہو نہین سکتی مجھسے — نقطۂ فیض ہے ہر خال کف گوہر بار

نظر فیض اگر دشت و جبل پر پڑجاے — تا ابد پارس و اکسیر بنے سنگ و غبار

دست پر نور نے اسدرجہ زر افشانی کی — خط تقدیر جہان پر ہوے مہر دینار

نام کو بھی کوئی محتاج نہین دنیا مین — گنجفہ کھیلین تو آتی نہین بازی نادار

اب سلح خانہ کی تعریف رقم کرتا ہون — قطع ہو جس سے دل حاسد تمکین و وقار

تیری تلوار سے مقتول اگر دشمن ہو — فائدہ کے ہون زمین اور فلک مین آثار

آگ خاک آب و ہوا چوگنی ہو کر بڑہ جائین — چار چار آب کی تلوار سے ہون عنصر چار

فتح ہے بھیس مین شیر بنکے ہمیشہ ہمراہ — جوہر شیر سحر عید ہے تیری تلوار

دام گیسوے پری سے بھی زیادہ ہے زرہ — چار آئینہ ہین پیشانی خوبان بہار

دستہ تیغ کش پہ فوز ہے جاروب اجل
اسی تلوار کے قبضے مین ہے دنیا ساری
کیا ترے عدل کی تعریف ہوا چشمہ فیض
شب گیسو مین کرے وزد نگہ کیا چوری
رات کے قبضہ مین ہے تیغ مہ نو یعنی
تھک گئی حشر خرامی سے حسینان جہان
دیکھکر کہتی ہین سب سرو قدونکی گیسو
منہ دیان ملکے ہوے مست بقبضہ محبوب
اہل دولت کو ہو شبخون کی کیونکر دہشت
نہی منکر جو سنے انجمن عالم مین
گوسپندون کی چراگاہ ہوا گلہ گرگ
بزم عالم مین ہے یہ حکم شریعت کی دہم
لب ہر جام سے توبہ کی صدا آتی ہے
تہم ہے آب وان حکم روان سے تیرے
رطب و یابس ہے ترے حکم مین ماشاء اللہ
رفعت قصر طلائی کی کہون کیا اوصاف
گلشن خلد ہے گلدستہ محفل گویا
ہمسری قصر معلے سی جو کی ہے اس نے
وہ وقلیان سے معطر ہوی بزم عشرت
سبق آموز فلاطون ہین غلامان حضور

شاہد مرگ کی ابرو ہین کمان خمدار
تیر سے بندوق ہے گھوڑیکو کہون شیر شکار
آب و آتش مین تخالف نہین باہم زنہار
ہندو خال بتان آپ بنا چوکیدار
حبشی گشت کو پہرتا ہے لگائے ہتھیار
ٹہوکرون سی بھی تو ہٹتا نہین فتنہ بیدار
لو مبارک ہو یہ طرار کہنچا ہی سردار
گردن وزد حنا پر ہے ہمیشہ تلوار
پاسبانی کے لئی بخت ہے انکا بیدار
توڑ دے دست سبو آپ ظروف خمار
دہن شیر ہے گہوارۂ آہوے تتار
شور ہے زمزمہ کا غلغلۂ استغفار
خط ساغر ہے دعاے قدح اعرش وقار
توجہ فرمائے تو کوسون بہی دو ڑین کہسار
ترے قبضے مین تر و خشک ہی اعرش وقار
عرش کو رکھتی ہے سایہ کے تلے ہر دیوار
حوصلہ سے بہی ہے وسعت مین سوا یہ دربار
اوج کہتا ہے کہ دستار فلک سر سی اتار
باغ قالین مین کھلا سنبل فردوس بہار
عقل کامل تری شاگرد ہے ای عرش وقار

مختصر حال مرا سنئے اب ملک عرش جناب
رشتۂ طول امل اب تو ہے طول گفتار

کر دیا خاک مجھے رنج تہی دستی نے
شرح کی کچھ نہیں حاجت جو کہوں میں اظہار

فرصتے کو کہ ستم فکر سے پستا ہے دل
تنگدستی نے دیا تنگ ہے بدتر آزار

قدردان شعرا تم ہو جہاں میں ہے آپ
تذکرہ کیا ہے مرا پہ کہ پہنچے اقدا شمار

اس دعا پر کروں اب ختم قصیدہ کو شہیر
جبتلک آئے یا کرے ہر سال گلستان میں بہار

منبر سرو پہ ہوتا رہے خطیب قمری
ہاں خلاصہ [illegible] نغمہ گل تا رہے ہے بلبل زار

گل خورشید کھلا باغ فلک میں جبتک
چمنستان میں ہوتا رہے بہار کی دربار

طفل غنچہ ہو پہ ہے جبتک کہ گلستان میں حق
تا کہ مجموعہ گلزار ہے باغ و بہار

تارہے آئینۂ صبح صفا یا رب
تا کہ آفاق میں ہو گیسوئے شب عنبربار

عمر و اقبال بڑھے روز ابد تک تیرا
حاسدوں کیلئے ہو گرم اجل کا بازار

دولت و جاہ و حکومت کی ترقی ہو مدام
سب امیر آکے کریں فخر سے تیرا دربار

باغ امید ہوا خواہ ہو یارب سرسبز
چشم دشمن میں کھٹکتا رہے خار ادبار

## قصیدہ بمدحت و مبارکبادی جشن غسل صحت خدام امیر سلیمان احتشام سپہر احتشام قدردان سخنوران شاعر معجز بیان و فیض رسان نواب تجمل حسین خان بہادر رئیس مرحوم فرخ آباد

قلزم فیض سے کسکے ہوے پیدا گوہر
اپنے کوزہ میں لیے پھرتے ہیں دریا گوہر

دستگیری ہوی پایا لو کسکی مطلب
آبلوں سی ہوئی کسواسطے پانا گوہر

[illegible] گویا تمہیں پہونچے
کرتے ہیں چاند تسبیح سے رشتا گوہر

غسل صحت کی خوشی کو نسی دنیا میں ہوئے
کسکے صدقے کیلئے لائے ہیں دریا گوہر

یارب آئی ہے یہ کسکی شب جشن صحت
آج تاروں سے لٹاتا ہے مسیحا گوہر

[illegible]
چرخ سے لوٹنے کو آئی ہے زہرا گوہر

عدو ناگاہ مرتبہ نواب نصیر الدولہ
صدف قدرت حق کا ہے جو یکتا گوہر

مطلع

دست پرنور ہے سائل کو جو بخشا گوہر
ہو گیا دست گدا میں ید بیضا گوہر

آبرو پاؤں اگر اسکے تصور میں رہوں
گردن شیشۂ دل کا ہے منکا گوہر

فیض والا ہے نہیں اہل عدم بھی محروم
فرط بخشش سے ہوے بیضۂ عنقا گوہر

آپکے فیض نے جب ابر کرم برسایا
رعد کے بدلے گرجنے لگے کیا کیا گوہر

نہ چھوا تو نے جو اے مہر سپہر ہمت
مہر و مہ سے ہوا کانپ کے نیلا گوہر

ہوا گر واسطے تسبیح کے حکم والا
بیدھ دے نوک مژہ سے ابھی زہرا گوہر

تیری دریاے کرم کی نملے گی کبھی اتھاہ
آب میں اپنی عبث کھاتے ہیں غوطا گوہر

آبرو اہل صفا کی یہ بڑہی تیرے حضور
ہو گئے خاک کف پا سے مصفا گوہر

اہل تقوی پر اگر آپ گہر افشاں ہوں
دانہ کے بدلے چگے مرغ مصلا گوہر

زال دنیا نے بھی بالوں میں پروئے موتی
روز لوٹے ترے سرکار سے صدہا گوہر

بسکہ ہے عام ترا فیض مجھے کھٹکا ہے
نہ بنے شوق میں ناقوس کلیسا گوہر

لب دریا جو کبھی گرم روے تو سیاح خاص
آ رچلیں بطن صدف ہی سے در آسا گوہر

تیز ایسا ہے یہ گھوڑا دم رفتار اگر
ق پھینک دو ڈالے جگہ میں کوئی اچھا گوہر

شش جہت میں یہ فلک سیر پھر آئی جا کر
ایک پہلو بھی نہ پہلے ابھی اصلا گوہر

ہاتھی ایسا ہے سبکرو کہ قدم سے جسکے
ٹوٹنا کیا کہ نہو نام کو میلا گوہر

پانی خرطوم سے پھینکا تو بنا در خوشاب
برسے اس ابر سیہ مست سے کیا کیا گوہر

دیکھکر موتیوں کی جھول یہ سب کہتے ہیں
پہنے پھرتی ہے عروس شب یلدا گوہر

تیری شمشیر شرردم کی جو تیزی سن پائیں
قطع کردیں صدف بحر سے رشتا گوہر

عشق کا حسن کو ہے موتیوں کی ڈاب سے فیض
لگ گئے عاشق و معشوق کو کیا کیا گوہر

کوئی اس سیف سے تشبیہ اگر موج کو دے ۔ اپنے روزن مین چھپا سے پھر بن دریا گوہر
جوہر ایسے ہین مصفا کہ سمجھتے ہین سب ۔ آب شمشیر مین شاید ہوئے پیدا گوہر
تو جو چاہے تو کرین پھر طرف اصل رجوع ۔ لعل و یاقوت تو پتھر بنے قطرا گوہر
آپکا نام جو اطفال کرین ورد زبان ۔ دودھ کے دانت بنین منہ مین مصفا گوہر
ختم کرتا ہے دعا پر تری تعریف منیر ۔ ہاتھ آتا نہین اب نظم کا اچھا گوہر
ابر نیسان ہے جبتک کہ درفشان بارہے ۔ قلزم و بحر مین جبتک کہ ہون پیدا گوہر
میرے نواب ہمیشہ ہون صحیح و سالم ۔ مسند آرا ہے تا حشر یہ والا گوہر
عمر و اقبال و زیادہ ہو عطا ہو فرزند ۔ روز برسین در دولت سے خدایا گوہر
اپنے مداح کی اب عرض خداوند سنین ۔ نذر کیواسطے لایا ہون مین کیا کیا گوہر
سچ یہ ہے آپ سخنگو بھی سخن فہم بھی ہین ۔ دیکھئے انمین سے کوئی نہین جھوٹا گوہر
آبرو آپکی خدمت مین بڑہی ہے ایسی ۔ بنگیا اختر تقدیر ہمارا گوہر
منہ مرا گوہر انعام سے ہو مالا مال ۔ دہن فکر کے ہون دانت سراپا گوہر
اپنے مداح پر اب کیجیے بخشش کی نگاہ ۔ بخشیئے آج یم فیض سے آقا گوہر

**قطعۂ نذر جشن عید بمدح امیر خورشید تنویر نواب معین الدولہ انتظام الملک سید باقر علیخان بہادر ظفر جنگ خلف نواب معتمد الدولہ بہادر مغفور مبرور**

حسرت آگین دیکھکر مجکو یہ ہاتف نے کہا ۔ کیون تو نقش بوریا سے فکر دنیا ہو گیا
نذر جشن عید لیچل اُس سخی کے سامنے ۔ فیض جسکا گلشن ہمت کو طوبا ہو گیا
مصر ہمت کا وہ یوسف ہے کہ جسکے فیض سے ۔ جام گردون کشتی عمر زلیخا ہو گیا
شاعر معجز بیان و قدر دان شاعران ۔ شعر جسکا مطلع مصرے دوبارا ہو گیا
کرکے تعریف اُس سخی کی آبرو اپنی بڑہا ۔ دیکھنا ایک نمین قطرہ سے دریا ہو گیا
اسقدر آنکھین در دولت سے ل جو سب کہین ۔ حلقۂ در چشم مژگان کو پھیلا ہو گیا

ہے وہ نواب معین الدولہ فیاض زمان ۔ دست حاتم نقش پا جسکا سراپا ہو گیا
مدح کر اسکی کہ وہ ممدوح خاص و عام ہے ۔ نام اُسکا ابرو بخشش میں سہنیا ہو گیا
مدح حاضر میں وہ مطلع عرض کرتا ہے منیر ۔ جب سخی ناقص مطلع ابر جسے لیلا ہو گیا

**مطلع**

گلشن فیض آپ کا سر سبز ایسا ہو گیا ۔ کاسۂ سائل زمرد کا کٹورا ہو گیا
آسمانوں پر تجلی ہے غبار راہ کی ۔ ذرہ ذرہ خاک زہرہ سے زیادہ ہو گیا
قلب باہیبت ہوی غم کی تری سرکار میں ۔ لخت دل آنکھوں میں آتے آتے نگینا ہو گیا
تیرے جلوے سے ہوی روشن شب بخت ۔ نقش پا آئینہ صبح تمنا ہو گیا
سونے کا پانی پلایا تشنگان مال کو ۔ آب زر کا عالم خاکی میں ریلا ہو گیا
آپنے کی درفشانی ایسی بالای زمین ۔ ابر نیسان چرخ پر پانی سے پتلا ہو گیا
ہو گیا سیمین بدن سائل جو آیا سامنے ۔ فیض عالی سے سمند عمر نقرا ہو گیا
سائلوں کو ہر طرح کا مال بخشا آپنے ۔ باغ عالم میں زر گل کا بھی توڑا ہو گیا
کیوں نہوں تعبیر خواب حضرت یوسف حضور ۔ خلعت فضل و شرف قامت کو زیبا ہو گیا
ہر روش منظور ہے زر بخشے اہل زمین ۔ سکۂ زر صاف ہر نقش کف پا ہو گیا
آپنے ایسی بڑہائی قدر ارباب کمال ۔ اختر بخت ہنر کیوان سے اونچا ہو گیا
جو در دولت پہ سر پہ ہر کرنش خم ہوا ۔ جھک سکے قد اُسکا ہلال عید اضحی ہو گیا
دست نورانی سے پایا شمع دولت نے فروغ ۔ ہر ورم گویا چراغ دست موسے ہو گیا
ہو گئی معراج عقل دوربین کو آپ سے ۔ شعلۂ ادراک نجم عرش اعلے ہو گیا
سر جھکایا جب در دولت سر لے خاص ۔ کاغذ تقدیر ہر سائل مطلا ہو گیا
ختم کرتا ہے دعا پر آپ کی مدحت منیر ۔ مختصر یہ نذر والا کو مہیا ہو گیا
تجکو دیتا ہوں قسم یارب نبی پاک کی ۔ صدقہ اُس مذہب کا جو فخر تجلی ہو گیا

واسطہ اسکا جو مخدوم کونین ہے
جسکا دامن حور جنت کو مصلا ہوگیا

کعبہ مین پیدا ہوا جو اس ولی کا واسطہ
صدقہ اسکا جو شہید زہر اعدا ہوگیا

عمر و دولت مین بڑہے ممدوح کی جو سبب کہین
رشک اسکندر ہوا مثل مسیحا ہوگیا

لکہنو کی مجکو رخصت عنایت آجکل
وہ ہو [illegible] مدعا میرا پذیرا ہوگیا

## قطعہ در جواب شقہ امیر کبیر نواب یوسف علیخان بہادر ولیعہد ریاست رامپور

ہین آپ خضر راہ سخاوت جہان مین
محتاج کو غبار قدم کیمیا ہوا

اسدر سے حضور کے دروازہ کا شرف
سایہ پڑا تو خاک سے پیدا ہما ہوا

کہویا غبار راہ نے آسیب مفلسی
تعویذ سے اثر مین سوا نقش پا ہوا

محروم کوئی بہی نہین فیض حضور سے
کجکول آسمان نظر آیا بہرا ہوا

سجدہ کیا جبین نے در عرش رتبہ پہ
خورشید اوج اختر بخت رسا ہوا

ایسا بسا ہون نکہت اخلاق پاک سے
دل کا غبار مشک ختن سے سوا ہوا

میرے ریاض عمر مین فیض حضور سے
تاریخ مہر شمر مدعا ہوا

علم کو کیا سرور نگاہ جناب نے
ہر قطرہ سرشک در بے بہا ہوا

سادات و اہل علم کی ہر دم ہے پرورش
فیض آپ کا جہان کو فضل خدا ہوا

شقہ بہی زاد راہ بہی بہیجا حضور نے
حکم طلب سے باغ تمنا ہرا ہوا

معذور طوف کعبہ مقصد سے ہون مگر
ان روزون سنگ راہ بڑا حادثہ ہوا

ناچار پہیرتا ہون عطیہ حضور کا
عرضی مین حال ہے یہ مفصل لکہا ہوا

ہو میری یاد بعد محرم تو خوب ہے
اسوقت مرحمت ہو جو کچہ اب عطا ہوا

دربار مین صفیر غزل خوانیان کرے
طوطی حضور [illegible] یہ بولتا ہوا

یارب ہزار سال سلامت رہین حضور
ورد طلب کو نام مبارک دعا ہوا

## سالگرہ نواب رئیس حال فرخ آباد

ناخن عیش سے کیونکر نہ کھلین عقدۂ دل
ہوئی نواب کی لے کے بار خدا سالگرہ

سلطنت ملگئی درویشون کو سبحان اللہ
ہوئی صاحب اثر ظل ہما سالگرہ

کوئی عقدہ کہین جز زلف حسینان نہ ملا
ایک عالم کی ہوئی عقدہ کشا سالگرہ

نقد عمر ابد ایک ایک گرہ مین باندھا
رشتۂ جان مسیحا ہوئی کیا سالگرہ

آبرو پا گئے اس جلسہ مین ارباب صفا
ہوئی عقد گہر بیش بہا سالگرہ

ہمسری کرتی ہے طول امل عاشق سے
ہوگئی سلسلۂ زلف رسا سالگرہ

شب عشرت مین فلک کہتے تئین تارونکو نثار
کہکشان بنکے ہوئی جلوہ نما سالگرہ

غنچون سے دلکی گرہ کھل گئی کھل کھل گئی پیچ
کیا فرح بخش ہوئے باد صبا سالگرہ

فقرا آج غنی ہوگئے اللہ اللہ
زر فشان ہے صفت فضل خدا سالگرہ

ناچ مین گاتی ہین پریان بھی مبارکبادی
کہتے ہین صل علی صل علی سالگرہ

تہنیت کی ہین زمین اور فلک مین ہوئین
حورین گاتی ہین جدا زہرہ جدا سالگرہ

پھونکتی ہے بدن عیش مین جان تازہ
بنگئی ہے دم عیسی کی ہوا سالگرہ

تار انفاس جہان ہوگئی گنگا جمنی
سیم و زر دیتی ہے ای بحر عطا سالگرہ

عید اس جشن کو سمجھے ہین نمکخوار قدیم
یون ہی ہر سال کرے جلوہ نیا سالگرہ

شفق سرخ کی شال اوڑھ گیا پیر فلک
دی گئی ہر گل بستان کو قبا سالگرہ

آگیا وقت مناجات بڑھا ہاتھ منیر
کانٹھ مین باندھتی ہے نقد دعا سالگرہ

تا زمانہ مین ہے سلسلۂ عمر دراز
ہو سلاطین کی آفاق مین تا سالگرہ

ہر برس باد بہار آئی چمن مین جب تک
تا کہ غنچون کی کرے باد صبا سالگرہ

عمر و دولت مرے نواب کی ہر دم ہو دو چند
ہو ابد تک یونہین لے بار خدا سالگرہ

آب خاصہ ہو مرے نواب کو آب حیات
رشتۂ عمر خضر سے ہو سوا سالگرہ

میں بھی امید لگائے ہوئے بیٹھا ہوں منیر
دیکھوں انعام میں دلواتی ہے کیا سالگرہ

## قطعہ در مدح جناب نواب احمد حسین خان بہادر سالک عرف منھو آغا صاحب دام اقبالہ

آئی ہے آج صبح طرب بہر تہنیت
العیش کا ہے غل دل نالاں کے سامنے

لکھتا ہوں کس امیر ہمایوں کو عرضداشت
مضمون نو کی صف ہے دل و جان کے سامنے

بال ہما اوج سے یہ قطعہ بند ہو گیا
جاتا ہے کس امیر سخنداں کے سامنے

وہ ہنرور جلیل ہے ایسا وحید دہر
سلماں بھی پست جسکے ثناخوان کے سامنے

نواب مہر شعشعہ احمد حسین خان
شہرت ہے جسکی قیصر و خاقان کے سامنے

والا ہے قدر و رتبہ نواب نامدار
چرچا ہے یہ سکندر و قاآن کے سامنے

کیا حاتم و براکہ و معن کی ہے اصل
نادم ہیں اسکی ہمت و احسان کے سامنے

کوٹھی ہے اسکے آگے گنبد گردوں بھی پست ہے
میلی ہے صبح دامن دربان کے سامنے

مسند سے اسکے گرد ہے نور آفتاب کا
بجلی ہے ماند پردۂ ایوان کے سامنے

نواب کے حضور زری پوش ہیں کھڑے
جیسے ستارے ہوں مہ تاباں کے سامنے

گلدستے اس بہار کے رکھتے ہیں ہر طرف
گرتے ہیں پھول روضۂ رضوان کے سامنے

صف بستہ شاہدان خود آرا ہیں بزم میں
پریاں کھڑی ہیں تخت سلیمان کے سامنے

نواب نامدار نے پائی بہار حسن
پژمردہ گل ہیں عارض تاباں کے سامنے

تصویر یوسف آپکے نقشے کے روبرو
انشا ہو جیسے سورۂ قرآن کے سامنے

اس حسن اس جمال پر اس درجہ رعب ہے
سورج ہے زرد عارض رخشاں کے سامنے

بیمثل نظم و نثر میں ہے وہ فصیح عصر
چرچا ہے یہ انوری و سلمان کے سامنے

نطق کلیم آپ کے اشعار کے حضور
الکن ہے بات آیۂ قرآن کے سامنے

جس فقرے میں ہے وصف فصاحت حضور کا
کرتا ہے مطلع لب سحبان کے سامنے

پیش بہار طبع مبارک ہے یوں بہشت
سادی کتاب جیسے گلستان کے سامنے

یہ جلوہ و وقار کہاں کوہ طور میں ‌ ‌ کہدوں یہ بات موسیٰ عمران کے سامنے

بیخود ہو شور صلوٰۃ سے افیل جانکر ‌ ‌ نعرہ کریں جو رستم دستان کے سامنے

نواب کے حضور میں یہاں روزگار ‌ ‌ روباہ جیسے شیر نیستان کے سامنے

دریا ہے اسطرح کف دُربار کے حضور ‌ ‌ جسطرح ابر مردہ ہو نیسان کے سامنے

حاتم کے ہاتھ آپکی ہمت کے روبرو ‌ ‌ دست فقیر ہیں کف سلطان کے سامنے

اخلاق میں حضور سے ہمسر ہو بوے گل ‌ ‌ کانٹے اگر ہوں روضۂ رضوان کے سامنے

پیراہن حضور کی اللہ رے چمک ‌ ‌ سورج چھپا ہلال گریبان کے سامنے

بیرنگ یوں بہشت ہے پیش ریاض خلق ‌ ‌ وحشت خراب جیسے گلستان کے سامنے

سر پہ چمک ہے تاج جواہر نگار کی ‌ ‌ تارے سفید ہیں دُر غلطان کے سامنے

تیغ کف حضور کی تا چرخ دہوم ہے ‌ ‌ کٹتی ہے بجلی اس شرر افشان کے سامنے

یوں پیش اسپ خاص ہے برق فلک ذلیل ‌ ‌ جیسے دہواں شمیم گلستان کے سامنے

یوں اُسکے نقش سم سے ہے محجوب آفتاب ‌ ‌ جگنو ہو جسطرح مہ تابان کے سامنے

دور سپہر حلقہ بیرون در سے ہے ‌ ‌ کاوہ پھرے جو گردش دورانکے سامنے

دنیا کے ہاتھی آپکے ہاتھی کے روبرو ‌ ‌ جیسے بگولے گنبد گردان کے سامنے

بیقدر اُسکے دانتوں سے یوں ہی ہلال عید ‌ ‌ لکڑی ہو جیسے ساعد خوبان کے سامنے

سیندور اُسکے ماتھے پہ ایسا ہے خوشنما ‌ ‌ جیسے شفق ہو کوہ بدخشان کے سامنے

کمزور بھی دلیر ہیں حضرت کے عدل سے ‌ ‌ ہیں گوسفند شیر نیستان کے سامنے

الطاف سے حضور کے ہیں دل قوی بہا ‌ ‌ رنگ خزان ہے زرد گلستان کے سامنے

مرغوب ہے حضور کو تو صف شباب میں ‌ ‌ ہوتا ہے وصف تو زر سلطان کے سامنے

مصروف تہنیت ہیں یہوں کو ترانہ سنج ‌ ‌ کرتے ہیں زمزمہ گل خندان کے سامنے

جیسے سنا کہ ہیں متوجہ ادہر حضور ‌ ‌ امید ہیں جی اُٹھے ہوئے دل ہیجان کے سامنے

اس قطعہ کو تمام دعا پر کرے منیر
جاتا ہے یہ امیر سخندان کے سامنے

جبتک کہ آفتاب سے تارے چھپا کرین
جبتک ہین ذرہ مہر [illegible] انکے سامنے

جبتک پڑے ہون بال حسینون کی پشت پر
آئینہ نہ ہون چہرہ خوبان کے سامنے

جبتک کہ گل چمن مین کرین بلبلون سے ناز
جبتک ہون بلبلین گل بستان کے سامنے

ممدوح کو شکوہ سکندر نصیب ہو
ہر ایکدم ہون عیش فزا دن اُنکے سامنے

سر سرکشون کے خم رہین بدخواہ پائمال
سردار سرنگون رہین دربان کے سامنے

تعریف مین منیر قصیدہ پڑھا کرے
کرتا ہے یہ عرفی و سلمان کے سامنے

دیتے ہین طرفہ لطف قوافی شایگان
یہ گنج شایگان ہے سخندان کے سامنے

استادگان درگہ والا ہین موجود خلق
بیٹھون اکڑ کے قیصر و خاقان کے سامنے

جی بیٹھتا ہے روز مدح حضور پر
خطبہ پڑہون فصاحت سحبان کے سامنے

## قطعہ نذر عید قربان بحضور نواب علی بہادر دام اللہ اقبالہ

نواب کے کرم سے زمانہ ہے کامیاب
باندہے ہین روزے جسنے چہچہا ہے عید کا

بجتی ہین نوبتین در دولت کے سامنے
نواب کے طفیل ہے ڈنکا ہے عید کا

گاتی ہین بلبلین بھی ترانے بہار کے
ہر پھول باغ باغ ہے شہرا ہے عید کا

کپڑے بدل رہے ہین جوانان بوستان
ہر طفل غنچہ خوش ہے کہ میلا ہے عید کا

پھولے نہین سماتے ہین باغ جہان مین پھول
پھولا پھلا چمن ہین شگوفا ہے عید کا

باد صبا سے ملتے ہین گل کھولکر بغل
سامان باغ دہر مین کیا کیا ہے عید کا

نواب جشن کرتے ہین دیوانخانہ مین
سامان بہر نذر مہیا ہے عید کا

دریا صفت ہے تاج مرصع کی آب و تاب
کیا ناچ گھر مین [illegible] برستا ہے عید کا

دربار مین حضور کے چہرے کی ہے ضیا
ملبوس زرفشان مین تجلا ہے عید کا

طبلے کی تھاپ گونجتی ہے ناچ کی ہے دھوم
پریان کھڑی ہین مجرے کو جلسا ہے عید کا

گوہر برستے ہین ور دولت ہے ہر طرف / موتی ہے ہر اک چراغ شبستان ہے عید کا
لایا ہے آفتاب سے نذر اشرفی / کشتی سپہر مین بر پا ہے عید کا
باد بہار لائی ہے پھولون کی ڈالیان / ہر گل کے پاس جامۂ زیبا ہے عید کا
دیوار و در مرقع عیش و نشاط مین / جس سمت دیکھئے وہین نقشہ ہے عید کا
ہر دم خدا کے فضل سے دربار خاص مین / نو روز کی ہے سیر تماشا ہے عید کا
حیرت جہان کو ہے سخاے حضور سے / دل آئینہ کی طرح مصفا ہے عید کا
رہتی ہے روز بارش باران آب زر / اللہ رے فیض رنگ سنہرا ہے عید کا
نواب کے کرم سے ہے سبکو مدام عیش / عالم مین روز دن نظر آتا ہے عید کا
حاضر سلام کو ہے شب قدر شام سے / ہر صبح دم حضور مین مجمع ہے عید کا
بیمار تیرہ روز کے آلام کے لئے / دست طبیب فیض مین نسخہ ہے عید کا
ہے خون اضحیہ سے شفق گون تمام شہر / قربانیون کی سب جگہ ہے دھوم چرچا ہے عید کا
ہر روز وہ ہری عید سے ہے کامیاب خلق / جسکے بغل مین دیکھئے بکرا ہے عید کا
بنوائی ہے حضور نے کوٹھی وہ بے نظیر / مشہور جسکے قرب سے رستا ہے عید کا
اہل ہمم کے دل سے رفیع و وسیع تر / فرش زمین پاک مصلا ہے عید کا
ذرون نے اسکے پائی ہے ہیرے کی روشنی / الماس پوش آج سراپا ہے عید کا
مسند بچھی ہے بہر عیش و طرب صحن عید گاہ / کرسی اسی مکان کی تکیہ ہے عید کا
صرف علے دولت و اقبال ہے خطیب / منبر ہے عرش مرتبہ خطبہ ہے عید کا
ہے نذر دینے کے لئے جانباز نکا ہجوم / سامان ہند مین بھی اعلا ہے عید کا
عیش و نشاط ہین متوجہ اسی طرف / دروازہ عید گاہ کا قبلہ ہے عید کا
صف بستہ فوج فوج سوار و پیادہ ہین / دروازہ پر جلوس جو ہے میلا ہے عید کا
اس نظم کو تمام دعا پر کرلے بشیر / مذکور اس مین حال سراپا ہے عید کا

عیدین حضور کو ہون کروڑون جہان مین
جبتک خدا کی خلق مین چرچا ہے عید کا

دشمن حضور کے ہون محرم کے سوگ مین
سامان خیرخواہون کو زیبا ہے عید کا

بدخواہون پر حضور کے یون عید ہی حرام
جیسے حرام شرع مین روزا ہے عید کا

## قطعہ شکریہ عطیہ رومال جالی بخدمت امیر فقید النظیر فیاض عالمیان نواب اسد الدولہ بہادر عرف نواب بہادر متخلص بہ فرخ دام اقبالہ

ہزارون بخشین آنکھین میرے یعقوب بینا کو
دیا نواب یوسف جاہ نے رومال جالی کا

ریاض فیض کی پھولون کی چہڑیان ہین ظاہر ہین
کڑھا ہے بیل بوٹا گلشن نازک خیالی کا

بہاے اوج مقصد کے لئے دام اسیری ہی
نگین مہر حم کا خانہ ہے ہر خانہ جالی کا

سراسر شاہد دولت کی سر سے پاؤن تک آیا
ہوا ہر خانہ نقطہ مصرع مضمون عالی کا

سفیدی اور براقی صباح عید سے بہتر
صفا مین صاف آئینہ ہے حسن بیمثالی کا

اسی رومال سے جورون نے شاید گال پونچھے ہین
گل رخسار ہے پتا نہین چہڑیون کی ڈالی کا

جلالت قدر کی حاصل ہوئی رومال جب اوڑہا
نہین ہے اسکی جالی نقش ہے اسم جلالی کا

مرے نواب کی یارب حکومت ہو زمانہ مین
فلک پر بھی ہو جاری حکم معزولی بحالی کا

فقط ہے فیض نواب بہادر کا منیر اتنا
وگرنہ مین مقرر ہون آپ اپنی بیکمالی کا

## قطعہ بمدح جناب فیض مآب نواب ظفر الدولہ علی اصغر خان بہادر دام شوکتہ

سبکو غمناک سمجھے دیکھکے بولا ہاتف
کیسا نقش بنا ہے ورق حیرت کا

چپ ہے کیون نشہ افیون تفکر سے منیر
زہر آلودہ ہے کیا جام تری قسمت کا

منتظر ہین ظفر الدولہ علی اصغر خان
جلد حاضر ہو کہ حاصل ہو صلا خدمت کا

باادب ناصیہ فرسا ہو بجالا تسلیم
سرمہ آنکھون مین لگا خاک در دولت کا

مدح حاضر مین سنا دے کوئی مطلع ایسا
انوری زرد ہو رنگ اڑ نے لگے شوکت کا

مطلع

فخر کیونکر نکرے صحن زمین رفعت کا
نقش پا ہے کہ قمر ہے فلک ہمت کا

طرۂ زر نہیں دستار سر اقدس میں — کیا چمکتا ہے ستارہ فلک رفعت کا

پھول سہرے کے نظر آنے لگے طوبی میں — ہنس پڑے آپ تو یہ رنگ ہوا قامت کا

رنگ دینا ہے طلائی تری فیاضی سے — دل میں مفلس کے اثر بھی نہ رہا حسرت کا

تیرے باعث سے ضعیفوں کے ارادے میں قوی — قد خم گشتہ ہے تیغا کمر ہمت کا

چرخ کو آئنہ اوج مراتب سمجھوں — عکس ہے مہر جہانتاب تری صورت کا

ایک ہیں شاہ و گدا داد رسے اخلاق عمیم — نام لیتے نہیں بھولے سے کبھی نخوت کا

زہد تقوی سے وظیفے میں ادا کرتے ہیں آپ — ڈھنگ واللہ سے ہے آٹھ پہر صحبت کا

ہر فلک زیر زمیں ڈر سے دبا جاتا ہے — سرکشوں پر بھی یہ چھایا ہے اثر ہیبت کا

اب تو آوازۂ کسری ہے صدا طوطی کی — شور کوس لمن الملک میں ہی شہرت کا

علم میں فضل میں دنیا کے کمالات میں طاق — ہر گھڑی اہل ہنر سے ہے مزا صحبت کا

رنگ جلاد فلک زرد ہے تیرے ڈر سے — نقش بیٹھا ہے زمانہ میں تری جرأت کا

گنبد چرخ شب و روز نہ کیوں کر گونجے — آج آفاق میں ڈنکا ہے تری نوبت کا

حسن یوسف ہے تو اقبال سلیمان ظاہر — جس نے دیکھا وہی آئینہ بنا حیرت کا

ختم کرتا ہے دعا پر تری تعریف منیر — ولولہ دل میں ہے ہر چند ابھی مدحت کا

یا الٰہی رہیں جب تک فلک و ماہ و نجوم — تا کہ ہے سبز زمانہ میں چمن خلقت کا

تا چمن میں ہیں نہال اور نہالوں میں شاخ — تا کہ شاخوں میں ہے گل گل میں اثر نکہت کا

تا کہ رنگت میں لطافت ہے لطافت میں صفا — تا صفائی سے رواں قافلہ ہے نکہت کا

تا کہ نکہت سے دماغوں کو ہو کیفیت عطر — تا کہ ہو عطر سے روحوں کو مزا راحت کا

راحت عیش بڑھے جاہ و حشم افزوں ہو — تیرے قبضہ میں خزانہ رہے ہر دولت کا

دوست سر سبز رہیں آپ کے دشمن پامال — ذکر ہو ویسے نہ ہو رنج و غم و محنت کا

## قطعہ غیر منقوط بمدح ابر کرم بحر ہمم حضرت عالی نفس نواب کلب علی خاں بہادر دام اقبالہم

آپ کے فیض کا نہین پایان / ایک عالم ہے خرم و شادان
ہین ہزارون ملازم سرکار / مرجع کل ہے آپ کا دربار
کیون نہ گھبرائین دل حباب آسا / ایسے دریا سے مین پھرون پیاسا
وہ مقاصد ہزارون لیجائین / پر مجھے چند قطرے ہاتھ آئین
خضر قسمت نے گو دیا ہے ساتھ / مجھکو آب بقا نہ آیا ہاتھ
ہین سخندان حضور والاجاہ / ہرطرح کے کمال سے آگاہ
اور نوکر ہین سیکڑون کامل / فیض پاتے ہین عالم و جاہل
ایک مین بھی ہون جو یہ خادم / کچھ قباحت نہ آئیگی لازم
گو نہین ہون مین قابل خدمت / پر فراوان ہے آپ کی ہمت
ابر رحمت ہے گر کرم ہو جائے / آبرو اس حقیر کی ہو جائے
شقہ خاص نے کیا جو ورود / راہ پر آگئے طالع مسعود
تھی جو تاریخون کی بہت تعجیل / نظم کین مین نے حسب امر جلیل
عرضہ نظم کی تھی فرمائش / ہوے صفحہ کی اُسسے زیبائش
عرضہ نثر بھی برائے حضور / بھیجتا ہے یہ خادم مجبور
ایک بھی جو پسند والا ہو / آبرو میری بڑھ کے دریا ہو
ہو خلاف ادب جو طول کلام / اس دعا پر کرون مین حال تمام
تا ہو خورشید لعل کان سحر / تا سحر مین ہو روشنی کا اثر
آفتاب تا ہو گوہر مین / تا گہر آئے بحر سے بر مین
بر مین تا دل ہو اور دل مین خوشی / تا خوشی سے ہو کشت عمر ہری
تا ہری ابر سے ہو شاخ شجر / تا شجر مین ہون گل گلون مین ثمر
تا ثمر سے زبان کو لذت / تا کہ لذت سے دل کو ہو راحت

راحت وعیش ہو نصیب حضور ہون فریدون وجم نقیب حضور
صحت وعافیت ہو روز افزون حشمت سلطنت ہو روز افزون
سکہ وخطبہ ہو خداوندا ہر طرف ہو حضور کا ڈنکا
خضر کی طرح پائین عمر ابد سایہ ہے سرکار پر خدا کی مدد
ہو چکا ختم اب تو ہر مطلب سایہ قلم لکھہ زیادہ حد ادب
تابع حکم ربع مسکون باد خانہ آباد دولت افزون باد
شوکت وحشمت سلیمان ہو ملک عالم مطیع فرمان ہو
نظم معروضہ حقیر ہے یہ التماس دل منیر ہے یہ

## لفافہ

یا الٰہی یہ عرضۂ احقر باندہے مین خاص کوٹھی کے اندر
پیش ابر مطیر فیض وکرم ناخدا ئے سفینۂ عالم
روساء کریم کے افسر امرا ئے عظیم کے سرور
آسمان شکوہ عرش جلال نازش دین ودولت واقبال
فیض بخش جہان ملک آداب میر ہے نواب اعظم الالقاب
وہ جو دریا ئے فیض کے در ہین ذوالفقار علی بہادر ہین
ضاعف اللہ حشمت واجلال زادہ اللہ دولت واقبال
تک پہنچے جا کر بڑی حفاظت سے ہو مشرف نگاہ حضرت سے
سامنے لیکے نامہ بر جائے نظر خاص سے گذر جائے
عرضۂ کمترین عجز آگین ننگ اہل سخن ثنا (?) سنجین
بارہ سو چونسٹھہ اب ہین سال عیان آج ہے بست وپنجم شعبان
[illegible] فنسہ (?) خرآباد سے لکھا اسکا

نمہ منظومہ از شہر فرخ آباد بخدمت خداوند نعمت سکندر
شم امیر الرؤسا رئیس الامرا سردار عالمیان نواب علی بہا متخلص بعلی دام اقبالہ

ندآرائے عز و جاہ و جلال — قمر برج دولت و اقبال
ان علوم و دانائے — در دریائے فیض و یکتائے
م حشم قدردان ہمایون جاہ — حاتم نامور نجوم سپاہ
جلالہ بہ بخت توے — دام اقبالہ بحق نبے
ہد تسلیم و اشتیاق حضور — عرض کرتا ہے خادم مہجور
رخصت ہوا مین حضرت سے — جان جاتی ہے درد فرقت سے
سرت ہے کسطرح پہونچون — بوسۂ آستان والا لون
کا خلق یاد آتا ہے — صدمہ پر صدمہ دل اُٹھاتا ہے
لت سے گو جدا ہون مین — دل سے پر خادم آپکا ہون مین
ہتی تھی پرورش کی نظر — وہی اب بھی کرم ہے مجھپر
شہور ہے امیرون کا — یہی دستور ہے امیرون کا
ں سے ربط تمام کرتے ہین — اُسکی عزت مدام کرتے ہین
خادم کو شاد رکھتے ہین — دور ہو تو بھی یاد رکھتے ہین
ارش کے جال مین ہون اسیر — ہوی عرضی کے لکھنے مین تاخیر
جو ہے شغل از بس ان روزون — ہے خیال مخمس ان روزون
ے گا جب جواب عرضی کا — حال اپنا حقیر لکھے . . . گا
ے نواب کا بڑہے اقبال — دوست ہون شاد ہر عدو پامال
ے الٰہی بحق پیغمبر — خضر کی عمر بخت اسکندر
عرضداشت غم تصویر — دور افتادہ فقیر منیر

سلے خدا شہر باندے سنکے اندر | میری عرضی بحق پیغمبر
پہنچے نواب باتفاخر کو | پیر مرشد علے بہادر کو
انکے قبضہ مین ربع مسکون ہو | عمر و اقبال و جاہ افزون ہو
یہ تو اپنہ سفیر نے لکہا | فرخ آباد سے روانہ کیا
بارہ سو چودہ تہا ہجری سال | ہے فلک پر مہ سوم کا ہلال
تیسری ہے ربیع الاول کی | چاشت کے وقت لکہی یہ عرضی

## ایضاً بنام نامی نواب ممدوح

بسم اللہ معدن سخاوت | مقصود سماح فیض و ہمت
خورشید سپہر بے نظیری | زیبائش مسند امیری
ضیاغن زمان و نیک اختر | سرتاج سران دہر پرور
شایان سریر بادشاہی | آئینہ قدرت الٰہی
اللہ بڑہائے عمر و دولت | صحت سے ہون تا ابد سلامت
[illegible] آداب بجا و ما [illegible] | پہر شوق طواف آستانہ
سر بسجدہ بندگی مین رکہکر | لکہتا ہون ایک تازہ دفتر
عرضی ہے یہ ایک خوشہ چین کی | عرضی ہے یہ ایک کمترین کی
عرضی ہے یہ ایک [illegible] کی | عرضی ہے یہ ایک نیم جان کی
عرضی ہے یہ ایک [illegible] ادب کی | عرضی ہے یہ ایک جان بلب کی
[illegible] ہے عرضی | مشتاق حضور کی ہے عرضی
عرضی ہے یہ ایک شکستہ پا کی | جس پر تقدیر نے جفا کی
پابند سلاسل مصیبت | یعنی کہ فقیر بے حقیقت
خدمت سے حضور کی جو ہے دور | دل ہے بے صبر آنکہین بے نور

مرتا ہے غم مفارقت سے
ہو بخت مرا اگر مددگار
تقدیر مگر نہین ہے ایسی
قسمت ہوتی اگر مددگار
پر شکر جناب حق تعالے
حضرت کا آج شقہ آیا
شقہ ہے کہ دفتر عنایت
شقہ ہے کہ وحی آسمانی
شقہ ہے کہ دفتر کرم ہے
آئینۂ ہر دل افروز ❊
دو شقون مین نظم و نثر رنگین
آنکھون سے لگا کے رکھے سر پر
سنبل ہے کہ زلف حور سطرین
ہر نقطہ ہے خال روی لیلی
مضمون ہے نقطون مین ہویدا
ہر فقرہ مین لطف صد عنایت
قسمت سے ملا امیر ایسا
ہے سب سے سوا یہ فخر بیشک
اللہ کے فضل اور احسان
اس فخر نے قدر یہ بڑھائی
ہے فرط طرب سے چہرہ گلرنگ

جیتا ہے سد ملازمت سے
دیکھون دربار عرش آثار
سرکار کہان کہان یہ عاصی
کس واسطے چھوٹتا وہ دربار
جینے کا یہ سبب ... نکالا
بیجان تھا مین مجھے جلایا
شقہ ہے کہ مصحف کرامت
شقہ ہے کہ صبح زندگانی
شقہ ہے کہ خط جام جم ہو
طغرائے بیاض صبح نوروز
گویا ہین نجوم و عقد پروین
تعویذ گلو کیا اسے اسم
یا دو چراغ طور سطرین
ہر نقطہ ہے قطب چرخ معنی
ہو آب گہر مین جیسے پیدا
ہر لفظ مین سے معنے مروت
کیون کر نکرون مین شکر حق کا
بھولے نہین آپ شب کو اتنک
خورشید کو ذرہ کا رہا دھیان
تا عرش ہوئی مری رسائی ❊
پیراہن دو جہان ہوا تنگ ❊

کرتا ہون یہ عرض بے تصنع — مضبوط ہوئی مری توقع

معلوم ہوا تیرہی جو تقصیر — کچھ راہ پر آئی مری تقدیر

اخلاص جو دور سے ہے مجکو — امید حضور سے ہے مجکو

دیکھون مین صبح و شام مشقہ — بھیجین حضرت مدام مشقہ

منظور جو پرورش ہو میری — مشقہ بھیجین حضور جلدی

داعی ہون تو مین حضور کا ہون — راجی ہون تو مین حضور کا ہون

دل کا ہے یہ مدعا ہمیشہ — واللہ ہے یہ دعا ہمیشہ

یارب بحضرت نبی و حیدر — نواب کو سلطنت عطا کر

شاہی کا مرتبہ ہو حاصل — خورشید سے چتر ہو مقابل

سکہ زر و سیم پر جگہ پاے — ڈنکا ہندوستان مین ہو جائے

اے دل یہی رات دن دعا کر — اے لب تو حضور کی ثنا کر

اے سر اسی در سے آنکھون کو مل — اے پاؤن تو باندہ کی طرف چل

اے نور نگہ ہو فرش دربار — اے ہاتھ ہو جلد چتر بردار

اے آنکھ تو نقش کفش پا ہو — اے جان حضور پر فدا ہو

پونچا مجکو شتاب یارب — مین بھی رہون ہمرکاب یارب

ہر وقت حضور مین رہون مین — سایہ کی طرح جدا نہ ہون مین

تطویل نہین ہے عقل کا داب — لکھ خاتمہ پر زیادہ آداب

دولت افزون مدام ... بادا — اقبال جہان بہ کام ... بادا

ناکام و شکستہ حال بیجان — ننگ شعرا اسیر نادان

مغفر علماء حسب اعظم — تتمہ سنظم و مکرم

شمس الابرار خضر ایمان — ہنگام افادت ابر ... نیسان

تشبیہ مبانی و مبادی | یعنی کہ جناب عبد ہادی
محدود ہوا انکا سایۂ علم | طوبے رفعت ہو پایۂ علم
تسلیم میری قبول فرمائین | ابر الطاف و فضل برسائین
کیا شرح کرون حکایت شوق | واللہ نہین نہایت شوق
کیونکر کرون طول شوق کو ختم | دفتر ہو ختم یہ ہو نہ ختم
باقی نہین اب بیاض نامہ | ریشہ سے خار پا ہے خامہ
اے سوختہ ضبط این نفس کن | بس کن ز حدیث شوق بس کن
انشاء اللہ میری عرضی | پہنچی باندہ مین جلکے جلدی
خدمت مین امیر جم حشم کی | قدسی سیرت مسیح دم کی
دریائے کرم کے بے بہا در | نواب جری علی بہادر
جابت آیۃ الٰہی | عمت برکاتہ الٰہی
نوبت آئی ملاحظہ کی | دولت پائی ملاحظہ کی
مکتوب منیر سمت بنیاد | آوارۂ شہر فرخ آباد
واقف نہو غیر یا الٰہی | بالغ بالخیر یا الٰہی
بست و ششم ربیع الاول | چونسٹھ تھے بارہ سو بالا
شقہ سے ہو کامیاب فدوی | بیتک منتظر جواب فدوی

عرضہ منظومہ حضور پر نور ایضاً متضمن جواب شقہ و رسید
بعض عطایا از فرخ آباد

ای انشش بوستان عالم | تاج سر سروران عالم
دیباچۂ آفرینش | سرو زیبائے آفرینش
سیارۂ شہ مراد بخش و زر بخش | دریائے سخاوت و گہر بخش

نواب فلک جناب و ذیجاه | برج فضل و کمال کے ماه

اقبال حضور کا ہو دائم | خالق رکھے صحیح و سالم

لاکھون تسلیم لاکھون آداب | ہون شوق ملازمت سے بیتاب

اس غم مین ہون زندگی سے بیزار | دیکھون مین کسطرح وہ دربار

بھولے تو نہین حضور مجھکو | دل سے سمجھین ہین دور مجھکو

لیکن مطلب مرا یہی ہے | شقون کے آنے کی خوشی ہے

شقہ سرکار کا جو آیا | گویا کہ کیا ہمانے سایا

کیا نظم ہے کیا زبان فارس | بوے گل بوستان فارس

ہر مصرع ترلب فصاحت | قند شیراز کی حلاوت

تاریخ کے مادے بھی نادر | نایاب و بدیع و نجم زاہر

دیوان آیا جو ریختی کا | دل کو راحت ملی سراپا

واسوخت ہے حضرت قلق کا | انشا بہار ہوش افزا

واسوخت امانت سخنور | ہے دفتر داستان سے بہتر

ان سب مین صنم کدہ ہے نایاب | بتخانہ لطف طبع کا باب

خوش قطع جو دیکھے یہ حواشی | آذر بھی بھولے بت تراشی

بعد اسکے مخمس و مسدس | پہونچے خوش ہوگیا دل از بس

چادر شالی ہے سبز زرین | کشمیر کا کام عشرت آگین

کمخواب کا تھان بھی ہے بھاری | زربفت کی جھمکین ... آبداری

پیرہن و دوشالہ لاجوردی | سوسن دیکھے تو چھپائے زردی

رنگ چمن اُسکے سامنے زرد | یہ جوڑے ہے اپنی وضع مین فرد

قیمت مین گران تو رنگ مین خوب | ہے اطلس آسمان سے محبوب

ہے سہ صد و شصت سیم مسکوک
لایا قبضہ مین عبد مملوک

صفحہ زرین لفافے گلدار
پھولا آنے سے اُسکے گلنار

ممنون ہوا مین اس عطا کا
مرہون ہوا مین اِس عطا کا

کاغذ نادر لفافے نادر
کار اہل فرنگ ظاہر

ہر صفحہ مین آئینہ کا سامان
جس نے دیکھا ہوا وہ حیران

بھیجی جو غزل حضور نے اور
اُسکا بھی لکھا جواب فی الفور

تاکید حضور نے جو کی ہے
عرضی مین غزل لپیٹ دی ہے

مہمل بے لطف سب کی سب ہے
قابل وہ ملاحظہ کے کب ہے

عاصی نے قصد یہ کیا تھا
اِس بحر مین نظم ہو سراپا

پر حکم حضور کا یہی تھا
یعنی کہ ہو وصف زلف و رخ کا

وصف رخ و زلف مین نے بھیجا
موقوف کی خواہش سراپا

شفقہ مجکو شتاب لکھیے
عرضی کا بھی جواب لکھیے

آزردہ جو طول سے ہون حضرت
کرتا ہون تمام یہ حکایت

اقبال حضور کا ہو کامل
ہو عمر مسیح و خضر حاصل

اسکندر عصر آپ ہو جائین
دنیا کو اپنے قبضہ مین لائین

سب کروہ عارفان ذی حلم
استاد حضور قلزم علم

آداب کرین قبول میرا
تا ہو مطلب حصول میرا

## لفافہ

یارب بھر تیے بادی
باندہ مین جاسے میری عرضی

فیاض زمان غریب پرور
امید بر آر اہل جوہر

مسند آرای بزم ہمت
زینت دہ ملک و مال و دولت

دونون عالم صدف ہین وہ دُر
نواب سخی علی بہادر

حاصل ہو تخت شاہی اُنکو
دے عمر خضر الٰہی اُنکو

عرضی کو ملاحظہ وہ فرمائین
اغیار کہین نہ دیکھنے پائین

مکتوب منیر خانہ برباد
خار صحرائی فرخ آباد

عرضی شنبہ کے روز لکھی
بائیسوین تھی مہ صفر کی

سال ہجری ہین اسکے شاہد
پینسٹھ ہین بارہ سو سے زائد

مشفق کا بھیجنا ہے لازم
مشتاق جواب کا ہے خادم

## شروع غزلیات

قصد ہے مطلع سے شاہد مضمون اگر توحید کا
شانہ کر زلفون مین بسم اللہ کی تشدید کا

ہے یہ خوشی قربان ہونیکی خدا کی راہ مین
پیچ در کار ہے مجھکو ہلال عید کا

ورد اسم ذات کہولا چاہتا ہے یہ گرہ
میرے دل پر داشت ہے اللہ کی تشدید کا

سیکڑون آئینہ دل ہین حضور روئے صاف
ایک ہین جلوہ نہین پاتے ہین تری دید کا

سب ہین نقش تختۂ مشق تحیر حمد مین
مرغ سدرہ بھی ہے طغرا کلمۂ توحید کا

اُس نبی کی نعت مین کیونکر نہون رطب اللسان
ہر نبی دانہ ہے جسکے خرمن تقلید کا

روضۂ پرنور کا اور استعارہ کیا کرون
بنگیا موتی سمٹ کر نور صبح عید کا

آبیہ و محراب در کر لے ہے ایمائے سجود
گیسو زنجیر گویا لام ہے تاکید کا

تو اگر چاہے تپ عصیان مری کافور ہو
جام آب آتشین کا سبنے تبرید کا

صندل پیشانی بر حور ہے روضہ کی صبح
ہے وہان کی شام کاجل دیدۂ ناہید کا

ایک ہین معنی مین بیشک مصطفے و مرتضی
پھر نعت و منقبت مضمون ہو توحید کا

خضر کو تحقیق بغت مین یہ عقدہ کہل گیا
ہر فلک سبزہ ہے مولا کی رہ تقلید کا

گر نہو دے ذات پاک آفرینش اسبب
گیسو تصویر ہوتا سلسلہ تولید کا

تیری خلوت اوج بخش گوشہ گیری ہوگئی
بوریا ہے چرخ اطلس عالم تجرید کا

حسرت در نجف میں بسکہ گریاں ہے مدام
ہے مرض چشم صدف میں آب مروارید کا

ابرو و محراب سے ہے کیونکر آنکھیں ملسکے
ناخن ہے چشم گردون میں ہلال عید کا

بیعت حق ہین علی سے تا بہ مہدی اے منیر
حکم ہے عالم کو ہر معصوم کی تقلید کا ؂

مرہم ہو زخم پر کف جام شراب کا
کافور لاؤں مغز سر آفتاب کا

رنگ فنا دکھاتے ہیں نشہ شراب کا
ہر جام مے ہو پھول کدوے حباب کا

دل پر لکھا ہے دختر رز کے مرا عروج
سکہ بنا ہوں اشرفی آفتاب کا

پھر جہان میں بادشہی سے فنا کیا تقسیم
وہ خضر ہوں کہ چتر لگا یا حباب کا

مہر فلک کو داغ جگر سے جلائیے
سونا گلائیے ورق آفتاب کا

سر پر اٹھا لیا فلک بے ثبات کو
قد بشر ستون ہے قصر حباب کا

پی جاؤں زہر آئے جو برسات ہجر میں
افیون گھولنے کو ہو چمچہ سحاب کا

بعد فنا بھی سوزش باطن ہی رہی
تربت ہماری سینہ ہے مرغ کباب کا

ہنستے ہیں لوگ رنگ تن زرد عذار پر
تحفہ ہوں زعفران زر آفتاب کا

پیری میں بھی ہے داغ جوانی سے دل سیاہ
دھبا لگا ہے سرمہ رنگ شباب کا

دیکھو جو تم سپہر تو نقلی ہے اس قدر
ہر ذرہ پھول ہو سپر آفتاب کا

کھٹے ہمارے دانت ہوئے خوف شیب سے
اترا کھٹائی کھاتے ہیں نشہ شباب کا

اس سال دور دور فنا ہو جائیں
نوروز میں لڑائی انڈا حباب کا

باہر ہوا ہوں جامۂ فانی سے قبر میں
ڈھونیکو ٹھیکرا ہو سبوے حباب کا

ہے کس کے نام رقعۂ اقرار میکشی
پرچہ لکھا ہے کیوں ورق آفتاب کا

پانی ہو نور مہر اگر دیکھے روے یار
فوارہ چھوٹے آب زر آفتاب کا

صحبت یہ ہے ثبات ہے اس بحر حسن کی
شام وصال سایہ ہے چتر حباب کا

جلوہ سے جوشش دل بریان فزون ہوئی
حسن ملیح یار نمک ہے کباب کا

پیری مین خیر نیت دار فنا ہون مین
قد خمیدہ طاق ہے برج حباب کا

شاید کبھی چلی تھی ترے وحشیونکی چال
ابتک ہے پلئے موج مین چھالا حباب کا

زلفون کو رشک خط شعاعی بنائیے
روغن لگائیے سپر آفتاب کا

عشق ذقن کی آگ سے جلتا ہے دل مدام
مسکن ہے چاہ باغ مین مرغ کباب کا

کاسہ کو دست یار مین اتنا ہوا عروج
سرپوش بنگیا قدح آفتاب کا

روشن ہین تجھسے شاہ سوارونکی محفلین
تیرا قدم چراغ ہے طاق رکاب کا

خورشید پائمال ہو دور شراب مین
پسجائے گردشون سے عقیق آفتاب کا

گلگشت تو کرے تو یہ بڑھ جائے آبرو
ہو ایک ایک پھول قرابا گلاب کا

اے گل نہین ثبات کسی رنگ کو یہان
پایل ہے باغ دہر نے پانی حباب کا

لاؤن کباب حوت فلک تم پیو شراب
دونا بناؤن برگ گل آفتاب کا

ڈنکے کی چوٹ آتی ہے بحر جہان مین موت
نقارہ بج رہا ہے شکست حباب کا

ایسی غزل بلند کہون اس زمین مین
ہر شعر خط بنے قدح آفتاب کا

جواب

## غزل

غصہ مین بوسہ لون دہن لاجواب کا
سیندور کھاؤن سرخی رنگ عتاب کا

ناحق کنارہ ہے ارادہ ہے خواب کا
چونکو گے سنکے شور شکست حباب کا

تو ہو اگر سوار تو عاشق ہون نالہ کش
تو بین چھٹین جو نکلے مہ نو رکاب کا

لایا خطوط یار کرون شکر نامہ بر
کلمہ پڑہون پیمبر صاحب کتاب کا

گھوڑا ترا سمند نسیم بہشت ہے
گیسو ہے حور کیون نہو تسمہ رکاب کا

پانی ہوئے ہین شرم سے پھول آپکی حضور
فوارہ چھٹ رہا ہے چمن مین گلاب کا

چمکی ہوئی ہین خوب تمغہ ہی شہسواریان
بجلی ہے نور خندۂ زخم رکاب کا

حسن بتان کو سمجھ جبا نہین نہین ثبات
گویا ہے آفتاب سپہر حباب کا

ہوتا ہے تجسس پنجۂ خورشید دست ہیچ
بنوا حسین بند زر آفتاب کا

یاد خط عذار مین آتی نہین ہے نیند
چبھتا ہے پاسے خوابمین کانٹا گلاب کا

ٹھکراؤ آسمان کو ہنگام ترک تاز
اس قصر مین لگاؤ دریچہ رکاب کا

ہے سبزۂ عذار نہان جوش حسن مین
خط پر لفافہ ہے ورق آفتاب کا

کپڑے بساؤن خون تن وا عذار مین
چھلکے گل ہے عطر نکالون گلاب کا

گھیرے ہوئی ہین میری سیہ کاریان مجھے
برپا ہے دشت حشر مین خیمہ سحاب کا

گلگون ہوئی ہے یار کی پوشاک ہو کہین
کیا چھوٹتا ہے رنگ گل آفتاب کا

مضمون سے بے ثباتی عالم رقم کیا
باندھا عروس فکر نے جوڑا حباب کا

رحمت خدا کی نشۂ افلاس مین ہے
اوڑھا فقیر مست نے کمبل سحاب کا

دریا کنارے آپ جو قلیان کشی کرین
ہو رنگ بدلے رشک سے چہرہ حباب کا

مستو نہین ہوش پڑ گئی آتے ہی یار کے
لڑتا ہے آج شیشہ سے شیشہ شراب کا

غنچے چٹکے بجے ہین ہجوم بہار ہے
میلے مین بج رہا ہے کٹورا گلاب کا

دنیا تمام دورۂ غفلت مین قید ہے
آنکھون کو حلقہ جانیے زنجیر خواب کا

لیتے ہین ہاتھون ہاتھ نزاکت سی مے پرست
رقص فرنگ ہے کہ ہے دورہ شراب کا

غفلت زمین مین لیے جاتی ہے خلق کو
ہر قبر کو نشان سمجھ پاسے خواب کا

تر دامنی سے اٹھتی ہین موجین گناہ کی
دریا کا پاٹ تنگ ہے میرے حساب کا

غفلت کو چھوڑ دہر مین منزل کی فکر کر
اچھا نہ سمجھا ان ساہ مین چلنا شراب کا

لطف وصال کہہ نہین سکتا زبان سے
نقشا بنا ہون خلق مین گونگے خواب کا

رگ، الحد میں نامۂ اعمال اپنے ساتھ
باندھا کفن سے بند میں یہ چپہ حساب کا

پانی نگہ میں لغزش مستانہ کیوں نہ ہو
دیکھا ہے میں نے خواب میں ساغر شراب کا

پھر کیا گلے سے پھوٹ کے نکلا فروغ سے
گوٹے کا تار ہے کہ یہ موجہ شراب کا

دنیا میں ہیچ چلا بھی ہوں تو سست ہے پایا
جادہ ہر ایک بند ہے میرے حساب کا

طوفان سے تنور فلک سے بھی بڑھ گیا
بال فرشتہ کیوں نہ ہو موجہ شراب کا

ہوئے میان یار تصور میں ہے مدام
ہر پارہ جگر نہیں پرزا ہے کباب کا

کی سیر بے ثباتی ایام رات دن
رکھا گھڑی پہ آپ نے شیشہ حباب کا

ہر ایک شعر آیت اعجاز ہے منیر
قائل ہو نہیں ترے سخن لاجواب کا

## غزل

رفتہ رفتہ پست اتنا میں کسی دن ہو گیا
عقدۂ امساک قفل گنج قارون ہو گیا

جب کبھی لیلی نے دیکھا رنج افزون ہو گیا
صورت خواب پریشان حال مجنون ہو گیا

نخل وحشت ہو گیا سرسبز عشق زلف میں
جو اٹھا یا پیچ شاخ بید مجنون ہو گیا

بسکہ میں پامال فکر معنی رنگین ہوا
ہڈیوں میں عالم یاقوت مضمون ہو گیا

عالم بالا کی زینت میری بربادی ہوئی
بوریا اڑکر بساط بام گردون ہو گیا

چپکو خم میں پاسے طوفان حوادث سے نجات
قلزم سے کشتی عمر فلاطون ہو گیا

ناتوان ایسا کیا اس سرو قد کی یاد نے
طوق قمری خاتم انگشت مجنون ہو گیا

غافلو جمعیت زر باعث نخوت ہوئی
سونے کا پتلا بت پندار قارون ہو گیا

بیت ہندی میں اگر مضمون گرہ بند ہو گیا
ریختی کا پل بیان پالا سے جیحون ہو گیا

گریہ نہیں چھپتا ہے زر داغ جنون
مال بولا اضطراب دل جو افزون ہو گیا

انگلیوں پر چرخ نیلی کو نچایا اس قدر
تیر سے فیروزہ کا چھلا دور گردون ہو گیا

رنگ شوکت سے شفق گون ہے فکر منیر
لکہنؤ میخانۂ ایجاد مضمون ہو گیا

گذر ہر بحر مین ہوتا ہے خضر طبع موزون کا
ہمارا کالبد بجرا بنا دریائی مضمون کا

شماتت زا ہوا سودا یہ کسکی زلف شبگون کا
مری زنجیر مین عالم ہے نبض دست مجنون کا

عمل ہے قاف سے تا قاف دیوانون کے افسون کا
اڑائے تخت پریون کے جو پہنچے پڑہ کے پہونکا

شب وصل صنم دورہ رہا جام شفق گون کا
سفیدا صبح کا پنبہ بنا مینائے گردون کا

دکہاتا ہے بہار تازہ پرتو روئے گلگون کا
چہڑی پہولون کی سایہ ہے تمہارے قد موزون کا

اڑی ہی تکل تمہاری کٹ گیا جل پیچ گیسونکا
پڑا ہے دور کے ہاتہون مین شاید شیشہ گردون کا

لبالب ہے مئے آفات سے پیمانہ گردون کا
طلسم تازہ ہے لبریز رہنا جام واژون کا

نگاہ یار کا دہوکا ہوا ہے موجۂ مے پر
خط ساغر کو مین سمجہا ہون سرمہ چشم میگون کا

مہوس ہو گیا رنگ طلائی کے نظارہ مین
بنا گوگرد سرخ ایک ایک ہیلا چشم پرخون کا

کمال عقل نشہ سے ملا مستون کو لے زاہد
سبوئے بادہ سانچہ ہے خم فکر فلاطون کا

زمین مسکون کے مال کو کیا کیا چہپاتی ہین
خط ہر جادہ بن عالم ہے مار گنج قارون کا

لب رنگین کی مسی شاعرون کو وہ دکہاتی ہین
ارادہ کر رہی ہے فوج مضمون پر شبخون کا

شروع رقص ہی مین لے پری عمل مٹ جاتے ہین
دوپٹہ مین لگا ہے پاٹ کوئی بحر جیحون کا

کنار نہر کس نے وانت ملکر کلیان رنگین ہین
گلستان مین چہٹا فوارہ آب در مکنون کا

فضائے وادی مین یاد قد سے آہ آتش نشان کے
بنا سرو چراغان ہر بگولا ہے مرے ہامون کا

زبان موج آب زر یہی تقریر کرتی ہے
کہ نقش آب تہا اے غافلو سکہ فریدون کا

نشانا جو ہوا تیر اوہ کیفیت اٹہاتا ہے
ہوا بندوق کے چہرہ مین پایا حب افیون کا

شراب ناب کے نشہ مین فکر شعر لازم ہے
بلا سے سی لگایا جائے جوڑا مرغ مضمون کا

بنایا طوفان اٹہایا بعد مردن جوش گریہ نے
کہ پانی پہ خزانہ تیرتا پہرتا ہے قارون کا

پسینے مین وہ تر ہوجاتے ہینگے بالون کی گرمی سے
سبب ہے گا ابر گوہر بار سایہ زلف مشکگون کا

اثر سوز محبت کا پس قتل آشکارا ہے
لب شمشیر پر چھالا ہے ہر قطرہ خون کا

پسند آئی ہے سوزش دل کو شعر گرم کہنے مین
ہمین چسکا پڑا ہے یہ سبب کباب مرغ مضمون کا

قد خم گشتہ کی تعریف تیرے ہونٹون سے لونگا
عقیق لب سے شجر پیدا کریگا بید مجنون کا

نہ مٹنے پائے نقش لوح وحشت بعد مردن بھی
ہماری قبر پر تعویذ ہو بازوی مجنون کا

فروغ آتش رخ مور بہل پر رنگ لایا ہے
بنا طاؤس آتشباز پر تو روے گلگون کا

سوے برج فلک طفلی مین اکثر پر اوڑاتے تھے
کبوتر خانہ ٹھہرایا ہے بنگلا بام گردون کا

ندین ساتھ اپنے دیوانو نکا یہ غنچہ دہن یارب
بڑہین کلیان تو دامن تنگ ہوگا کوہ و ہامون کا

منیر ایسا نہین جو حکم موسی سے نکلجائے
نہ چھوڑا ہے نہ چھوڑیگا یہ دامن اپنے ہارون کا

چمن مین زرفشان ہے نور کس خورشید ثانی کا
نظر آتا ہے کیا کیا بیل بوٹا کا مدانی کا

بقا کے پردہ مین دیکھا تماشا دہر فانی کا
میری عینک نہین چشمہ ہے آب زندگانی کا

سیہ بختی نے سارا لطف کھویا زندگانی کا
نصیب زاغ تھا میوہ مرے باغ جوانی کا

قد خم گشتہ اپنا ٹھوکرون کے ساتھ چلتا ہے
بنا ہون بہرپائے مور بانا ناتوانی کا

چراغ ساغر مے آئنہ پر رکھ کے ساقی نے
کنول تالاب مین روشن کیا ہے تیل پانی کا

عرق آلودہ چہرہ خواب مین آکر دکھا جاؤ
پڑا ہون غش مین چھینٹا دو مجھے سونیکے پانی کا

نظر آئی جو مجھکو بیخودی مین دھوپ یہ سمجھا
اوڑا ہے رنگ کس گل کے لباس زعفرانی کا

ضعیفی آگئی لیکن شباب آنکھون مین پھرتا ہے
ملا پلکون کو عہدہ شانہ زلف جوانی کا

کھلا پڑتا ہے اسرار نہانی راست بازون پر
ہوئے قفل جھوٹا ان بتون کی بیدہانی کا

شنائی بعد مدت سنگ شکن ابروے پرخم کی
نکالا تو نے بل پہلے ترک تیغ صفہانی کا

فراق یار مین ہم مست بیہوشی جائینگے کیونکر
گرا سہرا در توبہ بنا چھلا نشانی کا

کیا خون شفق مہندی لگا کر تیشۂ احق — عبث کھینچا عرق گوگرد سرخ آسمانی کا

نئی گلکاریاں کین نور شمع روئے جاناں نے — کہ ہر فانوس پر ہے بیل بوٹا جامدانی کا

مری فصل شباب ہی گل ہنسی مین لگ گئی سایہ — لگا دی قہقہہ دیوار نے مین نقشا جوانی کا

ریاض نور سے پھولا درخت زرین تمنو پہنا — کھلے بوٹے ہوا پر جھاڑ روشن کا مدانی کا

نئی لغزش ہے مشتاق تجلی کی مناسب ہے — ہمارے ماتھے پہ گردا و فقرا لن ترانی کا

مے رنگین مین غوطے کھائے ہین شوق تقدس سے — عمامہ باندھتے ہیں موج شراب ارغوانی کا

لگی ہین اطلس رنگ خضر کی پٹیاں ہی گل — کنارہ ہے تری شمع مین آب زندگانی کا

بدل کر قافیہ تازہ غزل ایک اور بھی پڑھ دے
صفیر خوش بیان شہرہ ہے تری خوش بیانی کا

طلسم نو بنے گا فکر سے مضمون عالی کا — پری بن کر اڑیگا رنگ تصویر خیالی کا

بجا ہے حسن کی گرمی سے دعوی ہمیشانی کا — پسینا آپکا روغن ہے تصویر نہالی کا

بڑھا افتادگی سے مرتبہ آشفتہ حالی کا — تن کاہیدہ سنبل ہو گیا گلزار قالی کا

اثر ہے بد زبانی مین تری ہونٹوں کی لالی کا — شرار آتش یاقوت ہے ہر لفظ گالی کا

پھڑکتی ہے تمہاری بوٹی بوٹی بسکہ ڈولی مین — زیادہ دام ماہی گیر سے پردہ ہے جالی کا

شب گیسو مین کیا کیا روشنی بندی کی ہوتی ہے — کنی الماس انجم کی ہے ہیرا انکی بالی کا

بطرے مرغ بسمل ہو گئی ساقی کی فرقت مین — رگ حلق بریدہ خط بنا جام سفالی کا

طلسم تازہ دیکھا جعد عنبر بو کے سایہ مین — گہن مین آ گیا چاند آپ کے رومال خالی کا

اڑایا آتش خورشید عارض کی تجلی نے — ہوا شبنم کی صورت کف شراب پرتگالی کا

معطل ضعف نے افتادگی مین ہم کو کب کہا — قد خم گشتہ کو ناخن بنایا قیر دانی کا

شرارے آتش می کے اوڑاون فصل بارش مین — جلا ڈالے دریا موج ہوا کی برشگالی کا

تری تقدیر کا رتبہ بڑھایا بد زبانی نے — بنایا جوہر تیغ زبان ہر لفظ گالی کا

تمہارے پیٹ کا کرتی ہے نکلا اسپہ چین جھک کر
نگین ماہ کا خانہ بنا ہر خانہ جالی کا

مربع بیٹھنے سے فرش کی زینت بڑہاتی ہین
پر پیر و چوکھٹا بنتی ہے تصویر نہالی کا

پڑا ہے عکس کرتی کا جو ہنگام خود آرائی
نظر مین چوکھٹا آئینہ کا اُڑا ہے جالی کا

تکلف بڑھ گیا اسے بت جو میخانہ مین ہو تی آئی
بنا کافور مینا کف شراب پرتگالی کا

جلال آتا ہے اُس وحشی کو جو نام اسکا لیتا ہے
سڑی ہو کر موکل ہو گیا اسم جلالی کا

گرفتار طلسم ناامیدی سب شر دہ ہین
نہین کشت امل جو ہمکو ڈر ہو خشک سالی کا

جوانان چمن خلعت کے طالب ہین بسنتی مین
گلستان پر حنہ پارہ و حاشیہ رومال شالی کا

تکلم مین سر محفل جو تو نے گل فشانی کی
لگن پر شمع سے دھوکا ہوا پہولون کی ڈالی کا

تمہاری بالیان یاقوت کی زلفون مین جب چمکین
چراغون سے ہوا ظلمات مین عالم دوالی کا

مسالا تمنے محرم پر جو ٹکوایا محرم مین
تو عالم ہر کٹوری پر ہوا گہڑے کی تہالی کا

پڑا ہے کسکے حسن سبز کا پرتو شب وصلت
چراغ خانہ پر شک ہے زمرد کی پیالی کا

کسی خوش چشم کو کوچہ کا سودا ہو گیا شاید
صبا کی چال مین عالم ہوا نبض غزالی کا

اسیر گردش گردون ہین میکش اس زمانہ مین
ہمارے واسطے ہے طوق دورا جام خالی کا

نہ پہنچیگا ضرر تیغ نگاہ اہل عالم سے
زرہ بنجائیگا کرتا تری پیکر مین جالی کا

چبا کر ہونٹھ غصہ مین غضب کی بدزبانی کی
عقیق لب پہ اُنگلی کہہ گیا ہر لفظ گالی کا

منیر اس شہر مین اوج کمال نظم پر پہونچا
الٰہی لکھنؤ بھی عرش ہے مضمون عالی کا

آئینہ کے عکس سے گل سا بدن میلا ہوا
صبح کے پرتو سے رنگ یاسمن میلا ہوا

ہو گیا نام کدورت بھی لطافت کی خلاف
عطر مٹی کا لگا یا پیرہن میلا ہوا

ہو گیا ٹیٹنا غبار راہ جسم صاف پہ
رنگ نکھرا اور بھی جتنا بدن میلا ہوا

مانگی پوشاک لیجاتی ہین حورین مانگ کر
حلۂ جنت ہوا جو پیرہن میلا ہوا

صاف ہی عریانی وحشت کہی دیتا ہے تو نہ
پوست کھینچیگا اگر میرا بدن میلا ہوا

خاکساری سے ہوئی جنت زمین ہم بعد مرگ
خاک کا پردا اپنا ایسا کفن میلا ہوا

خاکساری نے کیا آزاد قید زنگ سے
ہو گیا خاکستری جو پیرہن میلا ہوا

بلکہ کپڑے سے پسینے مین معطر ہو گئے
عطر مین ہو یا گیا جو پیرہن میلا ہوا

بعد مردن بھی تکلف سے کدورت دل مین ہے
صحبت کافور سے اپنا کفن میلا ہوا

ہو گیا مسی کا دہوکا صاف اہل دید کو
دود قلیان سے لب غنچہ دہن میلا ہوا

طبع رنگین کو مکدر سرد آہون نے کیا
از نسیم صبح سے رنگ چمن میلا ہوا

شیشہ ساعت کی کیفیت کہانی یار نے
دل مین جب اسکے غبار آیا بدن میلا ہوا

کیا تری تلوار بھی تجھسے غبار آلودہ تھی
خون دل کا رنگ کیون اے تیغ زن میلا ہوا

ہو گئی بے حس غبار آمد صبا وسے
خاک تو ہوا لوگ سمجھے جو ہرن میلا ہوا

کیا کدورت لائین جسمین نمک کی گرمیان
شمع کافوری سے رنگ انجمن میلا ہوا

شاعرون مین گفتگو آئی کدورت کی بہم
صاف کہتا ہون کہ اب رنگ سخن میلا ہوا

کیا لطافت ہے کہ خلطی مین مکدر ہو گیا
منہ لگاتے ہی ترا رنگ دہن میلا ہوا

سالک راہ بتان آخر کو تھے ہو گئے
ہو گیا بہاری جو رخت برہمن میلا ہوا

وصل کی شب باتون باتون مین مکدر ہو گیا
گفتگو ہے بوسہ سے رنگ دہن میلا ہوا

خاک مین ملکر نہ چھوڑا بوسہ دیوار یار
بنگیا روزن اگر رنگ دہن میلا ہوا

کوچہ گیسو مین کسکی خاک اوڑا لائی صبا
سایہ پری ہو باف جعد پرشکن میلا ہوا

صاف گوئی سے غبار آئینہ مین آیا ضمیر
میری باتون سے دل اہل سخن میلا ہوا

لکھتا ہون وصف گیسوؤن کے بال بال کا
لیتا ہون آج جائزہ موئی کمال کا

جلوے سے دکھا رہا ہے تصور جمال کا
سایہ پری ہوا ہے ہمارے خیال کا

دیوانون کو نہین خبر دوزخ و بہشت
اللہ کو ہی علم ہے ہمارے مآل کا

نامہ کے ساتھ آئی ہے تصویر یار کی
موںہہ دیکھتا ہون قاصد فرخندہ فال کا

ذمہ کیا ہے ناز کا مہندی کے چور نے
ضامن ہوا ہے درد حنا کو قوال کا

طفلی سے مشق کرتے ہین لوح مزار پہ
ہم ابتدا سے لکھتے ہین نقشہ مآل کا

بوسے گلون کے لیے فصل بہار مین
رنگ اسنہین تھا حضور کے ایک ایک گال کا

دنیا کو لات مارتے ہین آپکے فقیر
پاپوش کے تلے ہو سر اس پیر زال کا

دیکھا کرے تصور کا ل دہان تنگ
مستی تمہارے سرمہ ہو چشم خیال کا

لے کر دگار کاتب اعمال اور ہیچ
افسانہ بڑہ گیا ہے بہت میرے حال کا

غصہ مین موںہہ پھلاؤ تو حسن اور بڑہ چلے
دلدار آئینہ ہو تمہارے جمال کا

ہوتا ہے نحس ایک ستارے کا دیکھنا
اچھا نہین ہے شوق تماشاے خال کا

گیسو کو چھوڑ کر خم ابرو پر آپ نے
ظاہر کیا طلسم خسوف ہلال کا

صیاد کو شکار رابطے پسند ہے
پھندا ضرور چاہیے شیشہ کی بال کا

سرمہ ہے چشم کیا کٹ رہی ہین اغیا
ایسا پسا ہوا ہون حسینون کی چال کا

کا جل بہت سیاہ ہو آنکھون کیواسطے
اے گل چراغ چاہیے چشم غزال کا

السدری کشیدگی سرو قد یار
سایہ زمین پر پڑا اس نہال کا

گلدستے سے سوا ہے تمہارا اگالدان
فیض ہمین سے پھول بنایا وگال کا

پریان وڑ رہی ہین کوچہ گیسو مین اے صنم
کہتا ہے طائران ہوائی کو جال کا

باو شراب ناب ہی لے میکشو مدام
سیتی شہ ہے آبلہ مرے پاے خیال کا

تصویر کھینچی جاتی ہے کس خوش جمال کی
پھرتی ہین رنگ حضرت یوسف کے گال کا

سینچا ہے باغ دہر کو زہر آب مین مگر
بے وجہ رنگ سبز نہین ہر نہال کا

پابند دام شوق نشانی سے ہوگیا
چھلا تمہارے ہاتھ کا پھندا ہے جال کا

کہتے ہین تیرے طالب دیدار الامان — ملے ذوالجلال وقت نہین ہی جلال کا
ایک ایک ہاتھ کاسۂ چشم کلیم ہے — سائل ہو نہین تجلی حسن و جمال کا
کچھ مانگتے نہین ہین خدا سے بھی ہم فقیر — مذہب مین اپنے حکم نہین ہے سوال کا
گہ گہ اگر بنائے ہین طوبا کے ای صنم — لیزم مین بھی ضرور ہے کمہا ہلال کا
قاتل کے ہجر مین شب فرقت یہ تیرہ ہے — مہتاب کو مین پھول سمجھتا ہون [illegible] کا
اسرار حق بھرے ہوئے ہین بیت بیت مین — اپنا سفینہ سینہ ہے اہل کمال کا

تا دام لکھنؤ سے ہے آباد اے منیر
مجمع ہے اس دیار مین اہل کمال کا

دیگا جو بوسہ دشمنون کو پور پور کا — پیچاؤنگا لہو تری مہندی لگے پور کا
زاردن کے آگے خم رہے سر اہل زور کا — زنجیر فیل نقش ہو رفتار مور کا
کوس رحیل نام ہوا میرے شور کا — پروردہ ہون مین حلقۂ آغوش گور کا
ای گل لگائے زخم و نمک تو نے ساتھ ساتھ — پانی ہے تیغ تیز مین دریائے شور کا
کیا دیکھتا ہے وہ جو نہین دیکھتے ہین ہم — پوچھین کسی بصیر سے کچھ حال گور کا
تسخیر کر لین عالم فانی کو جیتے جی — بازو پہ اپنے چاہیئے تعویذ گور کا
شیرین لبون کے عشق مین کیا ناتوان ہون — عالم ہے میری نبض مین رفتار مور کا
سارا جہان دیدۂ روزن مین ہے سیاہ — جالا لگا ہے گھر مین مری چشم کور کا
بد طالعون کی دید کو آتا ہے ساتھ ساتھ — جوڑا ہے مرغ رنگ پریدہ چکور کا
قسمت الم کو نام بیداد توڑ دے — دست خدا سے آج مین طالب ہون زور کا
پہونچا مین تیرے کوٹھے تک اے آسمان مقام — رشتہ ملا کمند کو تکل کی ڈور کا
اس ماہ رخ کی عشق مین جلتا ہون شعلہ سان — میرا ہر ایک عضو ہے طعمہ چکور کا
پھندے سے چھڑائین طائر رنگ حنا کے آج — پھلا اتار لیہ، جو تری پور پور کا

دل سے متاع ہوش و خرد آپ لے گئے
اب خانۂ خدا مین ہوا دخل چور کا

اُس ماہ وش کے گھر مین ہوا مرغ دل اسیر
برج قمر قفس ہے ہماری چکور کا

غیرون کو پھیر آپ کرورون بناتے ہین
طالب مین ایک کا ہون نہ خواہان کرور کا

کرتا ہے کیون وہ اگر دو شتر قیس داغدار
جنگل مین دیکھتا ہے کوئی ناچ مور کا

روشن ہین تجھ سے دہر مین سعید اگلون کے نام
تو ہے چراغ مرقد بہرام گور کا

منہ دھونے مین جو افعی گیسو کو ہے گریز
سینے کی آفتاب مین ہے رنگ مور کا

مرقد سے اسقدر تجھے نفرت ہوا منیر
مضمون باندھتا نہین تو دہی کے چور کا

لگتا ہے شب ماہ مین اعجاز تمہارا
زہرہ سے بڑہا شعلۂ آواز تمہارا

طفلی سے کیا کرتے ہو اب ناز کی باتین
بہتر ہے مسیحا سے بھی اعزاز تمہارا

ہم جی گئے تمنے جو اشارہ مین کیا قتل
اعجاز ہمارا ہے کہ اعجاز تمہارا

کسطرح نہ زیبندہ ہو دعوائے خدائی
کونین سے اُٹھتا ہے نہین ناز تمہارا

اُڑتے ہو فلک پر وہم رفتا حسینو
پریان نہ اُڑا لین کہین انداز تمہارا

دل توڑتے ہو کھلتے اسرار محبت
حیرت ہے چھپاؤن مین کہان راز تمہارا

واقف ہے اندازو ادا سے دل عاشق
ہمراز ہمارا ہے بنے ہمراز تمہارا

تم گاتے تو بیہوش ہوتے سارے فرشتے
زہرہ نے ملایا ہے مگر ساز تمہارا

ملتا ہوا اگر وضع کسی سے تو بتاؤن
انداز مین آتا نہین انداز تمہارا

مصحف مین بھی مضمون کمر کا نہین آیا
اللہ نے پوشیدہ کیا راز تمہارا

اچھی نہین یہ تحفۂ منیر اشک فشانی
ڈرتا ہون نہ کھل جائے کہین راز تمہارا

حال دل وحشت مین اخفا ہو گیا
پیرہن پھٹ پھٹ کے پروا ہو گیا

چنپئی رنگون کا سودا ہوگیا ۔ رخت عریانی سنہرا ہوگیا

خوب ہم روئے شکستہ دل کے ساتھ ۔ ٹوٹ کر آئینہ دریا ہوگیا

اے صنم اسدرجہ تیری سرکشی ۔ مشتری ماتھے کا ٹیکا ہوگیا

تیرے چلنے مین بسا مجنون کا دل ۔ نقش پا لیلی کا چہرہ ہوگیا

او صنم دیکھین بلا گردانیان ۔ برہمن صدقے کا پتلا ہوگیا

پر لگائے خواہش پرواز نے ۔ طائر رنگ اڑکے عنقا ہوگیا

قتل ہو کر بھی نہ پہونچے تیرے گھر ۔ کیا در فردوس تیغا ہوگیا

کھا گیا مجکو زمانہ بے خطر ۔ مین طعام خوان یغما ہوگیا

تیرے آتے ہی نہ ٹھہرا باغ مین ۔ اے پری ہر پھول پتا ہوگیا

قرب گوش یار کا اسدرجہ شوق ۔ چرخ اخضر گھٹ کے سبزا ہوگیا

تا فلک آخر تعلے سے گئے ۔ تیسے تو اڑکر فرشتا ہوگیا

دشت وحشت بنگیا مجنون کا دل ۔ خیمۂ لیلی سویدا ہوگیا

سرد آہین پھر رہی ہے عندلیب ۔ آشیانہ خس کا بنگلا ہوگیا

تیغ قاتل مین مگر ہے آب چاہ ۔ زخم ہر بسمل کا گھرا ہوگیا

دیکھ لین گے کج کلاہی آپ کی ۔ آسمان ابکی جو سیدہا ہوگیا

ناامیدی کا جما اتنا ہی رنگ ۔ جسقدر خون تمنا ہوگیا

گال پر انگلی جو رکھی آپ نے ۔ دور خط سینے کا چھلا ہوگیا

سب نے لوٹے لطف جلوہ کی مزی ۔ شربت دیدار جھوٹا ہوگیا

رشک کے فیض تلمذ سے منیر ۔ شاعرون مین تو بھی یکتا ہوگیا

جلوہ فرما باغ مین جب وہ سہی بالا ہوا ۔ طوق قمری نور سے مہتاب کا ہالا ہوا

آبلہ پائی سے آخر موت کو رحم آگیا
رہزن ملک عدم ہر پاؤن کا چھالا ہوا

لیکے بدہی ہاتھ مین تلوار کھینچی آپنے
ہار پہولون کا سر دہی کے لیئے نالا ہوا

دیکھکر سوز درون چکر مین آئے سب طبق
شعلۂ نار جہنم صاف جوّالا ہوا

سرد مہری آپ کی ٹھنڈا کلیجا کر گئی
یہ تپی گرمی ہے ہر لخت جگر ژالا ہوا

شکل نورانی دکھائی کیا گجر دم صبح نے
لو شب تاریک تنہائی کا منہ کالا ہوا

خون مین تر ہوکے ہر چھایا بنا خورشید صبح
مرتبہ اعلی ہوا جو زخم دل آلا ہوا

راہ ہم خستون نے پائی جادۂ شمشیر پر
پاؤن کا ہر آبلہ تلوار کا چھالا ہوا

گو پر تیرہ ہے سیہ خانہ شب مہتاب مین
میرے گھر مین چاندنی کا رنگ بہی کالا ہوا

تیرے جلوے سے سنہرا ہوگیا رنگ چمن
صورت طشت طلا ہر نخل کا تھالا ہوا

مردے نکلے قبرون سے زندے ہوے پیوند خاک
آپکی رفتار سے عالم تہ و بالا ہوا

زاہدونکو جلوۂ حسن تبان کرتا ہے کور
نور خورشید آنکھ مین خفاش کے جالا ہوا

خون اپنا خشک ہے بزم غنا ہے یار مین
نعرۂ شیر نیستان سے نے کا ہر نالا ہوا

کسقدر ہے گرمی ناصب آتش مزاج
برہمن کے ہونٹھ پا قوسین تبخالا ہوا

حضرت ناسخ کی اصلاح اس غزل پر ہے منیر
آج رتبہ تیری فکر پست کا بالا ہوا

تصویر زلف و عارض گلفام لے گیا
مرغان قدس کے لئے گلدام لیگیا

دنیا سے داغ زلف سیہ فام لے گیا
مین گور مین چراغ سر شام لیگیا

کی ترک مین نے شیخ و برہمن کی پیروی
دیر و حرم مین مجھکو ترا نام لیگیا

کیا کیا دکھائی سیر سفید و سیاہ دہر
کس کس طرف کو ابلق ایام لے گیا

اعجاز مین نے رجعت خورشید کا کیا
بالائے بام اسکو سر شام لے گیا

بہٹکے پھرے دو عملہ دیر و حرم مین ہم
اس سمت کفر اسطرف اسلام لیگیا

چہلے کے گل چڑہائے کوئی میری قبر پر — مین آرزوے وصل گل اندام ہوگیا

پستان نو دمیدہ نے ملوائی خوب ہاتھ — مین داغ حسرت ثمر خام لے گیا

دیدار دوستان وطن کا دکھا دیا — مجھکو عدم مین ابلق ایام لے گیا

پہنا کفن تو کوچہ قاتل مین پائی راہ — کعبہ مین مجھکو جامۂ احرام لیگیا

راہ عدم مین سیر چراغان نظر پڑی — تربت مین داغ غم دل ناکام لے گیا

دوزخ مین جل گیا کبھی جنت مین خوش رہا — مرکر بھی ساتھ گردش ایام لیگیا

نفرت ہوئی دورنگی لیل و نہار سے — مین صبح و شام اسکو لب بام لیگیا

زیر زمین غروب ہوا آفتاب آج — تربت مین داغ بادۂ گلفام لیگیا

تیر ستم سے ملکے اوڑا جانب عدم — پر آپ کے خدنگ سے مین دام لیگیا

مین جستجو سے کفر مین پہنچا خدا کی پاس — کعبہ تک ان بتون کا مجھے نام لے گیا

ساقی کے پاس وسعت مشرب نے راہ دی — مین کاسۂ فلک عوض جام لے گیا

کچھ لطف عشق کا نہ ملا جیتے جی منیر
ناحق کا رنج مفت کا الزام لے گیا

جب ہم بغل وہ سرو قبا پوش ہوگیا — قمری کا طوق حلقۂ آغوش ہوگیا

اشعار میرے سنکے وہ خاموش ہوگیا — غنچہ برنگ گل ہمہ تن گوش ہوگیا

پی غیر نے شراب مجھے بیخودی ہوئی — نشا چڑھا کسیکو مین بیہوش ہوگیا

اسد رجہ بیخودی نے دکھائین تعلیان — گردون غبار قافلہ ہوش ہوگیا

تیغ اجل کی کاٹ سے ڈرتا نہین ہون مین — زخمون سے جسم زار زرہ پوش ہوگیا

اے بت خیال وصف دہن مین پائی راہ — بھٹکا پھرا سخن جو مین خاموش ہوگیا

خونخوارون کے حضور نہ آیا ہمارے طرح — آئینہ جوہرون سے زرہ پوش ہوگیا

طالع جگا دئے آپ نے ارباب عشق کے — یوسف کا حسن خواب فراموش ہوگیا

پنہان ہے زیر سبزۂ خط آتش عذار
شعلہ فسون حسن سے جنس پوش ہوگیا

حوریں گلے لپٹتی ہیں آ کے رات دن
جنت کے راہ کوچۂ آغوش ہوگیا

اُم ہا مست حسن کی نگہہ گرم کے حضور
آئینہ جام بادۂ سرجوش ہوگیا

سب بے لطفیوں سے تم جو ملے میری جان وہی
پھانسی گلے میں حلقۂ آغوش ہوگیا

ابر سیہ کے سایہ نے سرمہ کھلا دیا
سبزہ تمام طوطی خاموش ہوگیا

کھاندہوں سے میرے کاتب اعمال گر پڑے
ترپا میں اسقدر کہ سبکدوش ہوگیا

کانوں کا حسن جلوۂ عارض سے ہوگیا
رخ آفتاب صبح بناگوش ہوگیا

اُڑتا ہوں عشق میں لب لعلین کے اے منیر
گویا شرار آتش خاموش ہوگیا

سبزہ تمہارے رخ کے لئے ننگ ہوگیا
طوطی کا عکس آئنہ میں زنگ ہوگیا

پست و بلند دہر میں کہاتا ہوں ٹھوکریں
ایسا سمند عمر رواں لنگ ہوگیا

بسمل کو بھی تڑپنے کو ملتی نہیں جگہ
کیا عرصۂ حیات جہان تنگ ہوگیا

ہمزاد سے بھی یہ تن لاغر ہوا سبک
تولا تو اپنے سایہ کا پاسنگ ہوگیا

جوش جنون نے جسم کے پرزے ہی اڑا دیے
رخت برہنگی بھی مجھے تنگ ہوگیا

اس بت سے جسم زار جو لپٹا شب وصال
عالم کو احتمال رگ سنگ ہوگیا

مضمون آہ گرم نے جلوہ دکھا دیا
اُڑ کر ہوا میں نامہ مرا چنگ ہوگیا

نالے کئے تصور گیسو میں رات بھر
دل ہمصفیر مرغ شب آہنگ ہوگیا

سر کٹ کے گر پڑا اسی قاتل کے پاؤں پر
جلاد سے لا پیچ ہم جنگ ہوگیا

اُڑ آڑ کے میرے چہرہ پہ سے شوخ رنگ یا
مرغ شکستہ بال مرا رنگ ہوگیا

کرتا رہا لغات کی تحقیق عمر بھر
اعمال نامہ نسخۂ فرہنگ ہوگیا

ہر نہ تک بھی ضعف سے نہیں آسکتی ہو تکیا
دروازہ گھر سے سیکڑوں فرسنگ ہوگیا

محروم ہو نہین خدمت استاد سے منیر
کلکتہ مجکو گور سے بھی تنگ ہو گیا

خط سے موزون ہو جمال اور طرحدارونکا
مینہ کے کانٹو نہین سونا تلے رخسارونکا

رنج سے کم نہین احسان بھی خونخوارونکا
دہوپ سے تیز ہے سایہ ہمین تلوارونکا

آب آئینہ عارض سے جو محفل بہیگی
فرشی جہاڑون پہ اُنہین شبہہ ہی فوارونکا

نردبان کی نہین حاجت تری کوٹہی کیلئے
زار ہون چاہئے سایہ مجہے دیوارونکا

دانت چمکے جو ہنسی مین تری ہنگام شنا
موجون پر شبہہ ہوا موتیون کی ہارونکا

کوچۂ یار مین سرگرم تماشا ہین سرمست
باغ فردوس مین میلا ہے گنہگارونکا

ظرف کا دہیان شب غم مین بھی ہے اے ساقی
بط سے کیون نہو ناسا [illegible] ہی میخوارونکا

نبض گر دیکہے تو خال کف عیسی ہو جائین
تیرہ بختی سے گہلا جسم یہ بیمارونکا

عشق رخسار طلائی مین مجہے رلوا کر
بادلا مانگتے ہین آنسوؤن سے تارونکا

مشتری حسن کی بکتی ہے ستمگار نہ ہو
آج نیلام ہے یوسف کو خریدارونکا

تیرگی تہی یہ شب غم مین عیاذ باللہ
راستا بہول گیا قافلہ سیارونکا

یاس ایسی تہی شب غم کے بسر ہونے سے
صبح کو سمجہے ہین ہم نور اُڑا تارونکا

کیون نہو یاد صبا کی مجہے ہر لحظہ منیر
دوست ہے دوستون کا یار ہے وہ یارونکا

تار بوسون کا لب یار سے کیا کیا باندہا
شوق نے زخم دہن پر مرے حلوا باندہا

نفس ظالم کو کیا قتل فقیری کیلئے
دیو کے پوست کا آزادو نے تسما باندہا

شمع تربت سے جو پروانہ نہین مل سکتے
نخل ماتم ہین مگر موت نے کہٹکا باندہا

زلف مین آس نے دل عاشق مضطر پہانسا
شست مین ماہی بے آب کا کانٹا باندہا

تنگ فوارہ آب در دندان سے ہے
جہاڑ یاقوتون کا جو تمنے لب دریا باندہا

بال انگشت حنائی مین لپیٹے تمنے
سبحۂ زلف مین یاقوت کا شمسا باندھا

طائر روح سے ہے نوک مژہ پیوستہ
ہمنے اپنے قفس جسم مین کانٹا باندھا

مرغ دل قید ہے ای سرو تیرے گیسو مین
نخل طوبی مین مگر حسن نے پھندا باندھا

دیکھکر کشتون کے اپنا لب بام ہنسو
سب کہین قہقہہ دیوار کا پشتا باندھا

گیسو یار کا پابند رہا توسن عمر
عشق نے خانہ زنجیر مین گھوڑا باندھا

شعر مین کی تلاش تیر نگہ کی بندش
ہمنے مرغ نظر یار کا کانٹا باندھا

کمر شب مین پڑی ڈاب نہ غلطانکی
اس نے جیب موتیون کے ہار سے جوڑا باندھا

نہ کھلا حال طبیعت کی تعلی کا منیر
اس غزل مین کوئی مضمون نہ اعلی باندھا

بیخودی ہے جو ترا حسن مجھے یاد آیا
طائر ہوش مرا اڑکے پریزاد آیا

نہ بچی تجھ سے ہستی مین اگر تیغ ادا
چشم بر زخم مین کیون نشتر ایجاد آیا

سبزہ باغ آج دکھا جائیگی کاہی پوشاک
خضر کے بھیس مین گلگشت کو صیاد آیا

خط مین بھجوائی ہے اوس نے قد کی تصویر
خلد سے میرے لئے مصرع شمشاد آیا

آج سے ہچکیون مین قلقل مینا کی صدا
لے خدا کونسے میخوار کو مین یاد آیا

ایسی سندی ملی تصویر کہ مانی بولا
ہاتھ مین طائر رنگ رخ بہزاد آیا

کسقدر جلد ہوئی سبزۂ عارض کی نمود
ڈاک بن کیا خط رخسار پریزاد آیا

گرد مین ہوگئین انگشت اشارت کی
کھینچکر تیغ مرے قتل کو وہ جلاد آیا

بال اترے ہوسے پیچھے مجھی اس خوش قد نے
میری بگڑی کے لئے طرۂ شمشاد آیا

آب شمشیر زبان شور نہو جائے کہین
فصل گل آئی نہین موسم فریاد آیا

ہم بجا لائے منیر امر علی اصغر خان
جنکا فرمان حدیث اور ہوا ارشاد آیا

تیرے وعدہ کو غلط اے حور شمائل سمجھا ‌‌ ‌ جو ہر تیغ زبان کو خط باطل سمجھا

لب جان بخش کو دی آب بقا سے تشبیہ ‌ ‌ خضر کو سبزۂ پشت لب ساحل سمجھا

خوب اس غیرت زہرہ سے لپٹ کر سویا ‌ ‌ شربت وصل کو آب چہ بابل سمجھا

سر کو پھوڑا تری مجلس مین جو اے رشک چمن ‌ ‌ جس نے دیکھا مجھے گلدستۂ محفل سمجھا

آنکھون مین پھرتی ہے اس غیرت لیلی کی شبیہ ‌ ‌ پردۂ چشم کو مین پردۂ محمل سمجھا

چشم گریان سے جو کی خواہش طوفان سرشک ‌ ‌ کشتی نوح کو مین کاسۂ سائل سمجھا

جھوٹی باتین مجھے یاد آئین جو اسکی شب ہجر ‌ ‌ صبح کاذب کو مین پیشانی قاتل سمجھا

میری زنجیر کا غل جس نے سنا راتون کو ‌ ‌ چاند کو شعلۂ آواز سلاسل سمجھا

اڑ گیا وصل کا دن برق جھنڈی کی طرح ‌ ‌ پرتو مہر کو رنگ رخ بسمل سمجھا

بیقراری دل پر داغ کی یاد آنے لگی ‌ ‌ رقص طاؤس جو دیکھا طپش دل سمجھا

عشق فرہاد نے تا گور مجھے پہنچایا ‌ ‌ الف آہ کو مین جادۂ منزل سمجھا

تیرے رخسار کا فانوس مین پرتو جو پڑا ‌ ‌ گردن شمع مین قرآن حمائل سمجھا

کفر و اسلام نے مقصد کو پہنچنے نہ دیا ‌ ‌ کعبہ و دیر کو سنگ رہ منزل سمجھا

عکس خورشید کو دریا مین جو آتش دیکھا ‌ ‌ دف گرداب مین سونے کے جلاجل سمجھا

تیرے پنجہ کا مخمس مین جو باندھا مضمون ‌ ‌ ہر گرہ شعر کی مین عقدۂ انامل سمجھا

چاند ہمین مرے نالون سے مکدر جو ہوا ‌ ‌ آہ کو دود چراغ مہ کامل سمجھا

موج زن خون کا دریا جو ہوا اے قاتل ‌ ‌ دامن زخم کو مین دامن ساحل سمجھا

دل سے کیونکر نہون مداح کمالات عروج
اسے منیر اس کو مین ہر علم مین کامل سمجھا

نادیدون کو قدرت کا تماشا نظر آیا ‌ ‌ اس پردہ مین اندھون کو بھی کیا کیا نظر آیا

دل مین نہ گیسو رخ زیبا نظر آیا ‌ ‌ اس آئینہ مین شب کو بھی چہرہ نظر آیا

عکس رخ گلگون سے تماشا نظر آیا
آئینہ انہین پھولون کا دونا نظر آیا

خوبی مین دوبالا وہ سراپا نظر آیا
پر نور بدن پیکر جوزا نظر آیا

دل خوش گہر دون کا ہمین صحرا نظر آیا
کیا گرد یتیمی کا بگولا نظر آیا

نیرنگی حیرت سے روان رہتی ہین آنسو
تصویر کا دریا ہمین بہتا نظر آیا

نکلا جو ہوا وار مین وہ رشک سلیمان
اڑتا سوے افلاک فرشتا نظر آیا

بالیدہ ہے ہر شیشہ ہے ابھی یہانتک
ایک ایک فلک پنبۂ مینا نظر آیا

خلعت مجھے وحشت نے دیا وسعت دلکا
جامہ مین مرے دامن صحرا نظر آیا

نظرون مین یہ چھایا ہے غبار دل وحشی
ہر آنکھ مین آنسو مجھے ڈھیلا نظر آیا

وہ آئینہ سیما ہے دل سخت عدو مین
بوتل مین اترتے ہوے شیشہ نظر آیا

عاشق ترے پلکو نکا ہوا زندۂ جاوید
سولی کا خریدار مسیحا نظر آیا

زاہد نے بھی عقد آج کیا بنت عنب سے
جفت بط سے مرغ مصلا نظر آیا

برگشتہ نصیبی صدف دلکی کہون کیا
موتی کے عوض انمین پھپولا نظر آیا

آئینۂ گیتی مین وہی عکس ہے ہر سو
ہمنے جدہر اس شوخ کو دیکھا نظر آیا

کرتے ہو مرے پیکر وہی کونشانا
ناوک مین تمہارے پر عنقا نظر آیا

اس بت کے نہانے سے ہوا صاف یہ پانی
موتی بھی صدف مین تہ دریا نظر آیا

اسی حور کی رنگت اڑی روئی سے ہمارے
رنگ گل فردوس بہی کچا نظر آیا

شیشے گلگون کا انہین مد نظر ہے
تیغ نگہ مست مین چھالا نظر آیا

ہو جائینگے سب کوہ جہان سنگ فلاخن
وحشت مین جو عالم تہ و بالا نظر آیا

شمعین جو ہین بزم طلسمات کو دیکھا
آنکھین جو ہوئین بند تو کیا کیا نظر آیا

کیون خوش نہ ہون تل بیٹھکے میزان فلک مین
موزون قد یار کا پلا نظر آیا

تل تل گئی ہین خاک مین لاکھون دل روشن
ہر ذرہ مجھے عرش کا تارا نظر آیا

آنکھوں میں کھٹکتی ہی رہی دولت دنیا — ہر سکّے کی مچھلی میں بھی کانٹا نظر آیا
سب ہے بو و جہان نقش سراب نظر میں — ہر کہیں ہمیں بنگلے بگڑتا نظر آیا
حیرت کدہ دہر ہوا مجھسے مکدّر — آئینہ ایجاد میں دھبّا نظر آیا
خوش آتے نہیں وانت کسی حور کے مجھکو — چاک گل فردوس میں بخیا نظر آیا
مدت سے نظر دوختہ رہتی ہیں گرفتار — گیسو کی بھی زنجیر میں ٹانکا نظر آیا
چمپا کلی اُس مست مے حسن کی دیکھی — گردن کی صراحی کا یہ مینا نظر آیا
مدفون ہوا زیر زمین آپ کا لاغر — چشم لحد تنگ میں جالا نظر آیا

کلکتہ میں ہر دم ہے منیرؔ آپ کو وحشت
ہر کوٹھی میں ہر بنگلے میں جنگلا نظر آیا

خواب میں بھی جوش دیکھا دیدۂ پر آب کا — پنبۂ بالش بنا پنبہ کف سیلاب کا
دور ہے بعد فنا بھی دیدۂ پر آب کا — گنبد مرقد پر اپنے شبہ ہے دولاب کا
داور ہی تعبیر اُلٹا مجھسے پہونچا اُسکو رنج — کل وہ یوسف خوب رویا سُنکے قصہ خواب کا
بھاگتا پھرتا ہے اس تفتیدہ سے وہ شعلہ رو — آتش گل نے اثر پیدا کیا سیماب کا
غافلو ہشیار ہو دنیا میں ہشیاری شرط ہے — نام ہے مشہور اس منزل میں رہزن خواب کا
ہر قدم پر سجدہ کرتا جاونگا لے شہسوار — نعل توسن پر ہے دھوکا کعبہ کی محراب کا
گرمی زخم جگر ہوگی بروت پر قوی — مرہم کافور میں ہوگا اثر تیزاب کا
رفع غفلت کے لئے کیونکر بچاؤں گور میں — توڑتا ہے لوح تربت سے طلسم اِس خواب کا
فرض ہے دریا دلو پر خاکساروں کی مدد — فرش صحرا کے لئے لازم ہوا سیلاب کا
موت کو دیکر متاع زندگی غافل ہوں میں — میں وہ ہوں رہزن کو سمجھا ہوں امیں اسباب کا
پیسی تھی پارس ہو لے مطرب مگر برگ حنا — بن گیا تار طلا تار آہنی مضراب کا
خون لاکھوں کرتے ہو کوئی نہیں ہے داد خواہ — حال جلادو تمہارا بھی ہوا قصاب کا

قید اگر منظور ہے زنجیر در پہنا مجھے
مین تو ساجد ہون ترے دروازے کی محراب کا

دھوئے جب مست حنائی سرخ دریا ہو گیا
ہر حباب بحر پر دھوکا ہوا سرخاب کا

طبع روشن سے سنا دے اب غزل ایسی منیر
جسکے ہر مصرع مین ہو مضمون آب و تاب کا

---

جوش ہے سیر چمن مین دیدۂ پر آب کا
تھالے پر ہے شک کنوئین کا سر پر دولاب کا

رک گیا پلکون سے موجہ دیدۂ پر آب کا
بند ان تنکون نے رستہ کر دیا سیلاب کا

میرے آنسو رک گئے حیرت سے اے دریائے حسن
آب آئینہ یہان پانی بنا سیلاب کا

چشم عبرت بین دکھاتی ہے طلسمات جہان
دیکھتا ہون مین بیداری مین عالم خواب کا

چین سے سوؤ نہین روز گرم غم مین اوڑھکر
ٹانک لون دامن آنچل چادر مہتاب کا

ہمکنار آکر ہوا مجھسے جو وہ دریائے حسن
حلقۂ آغوش حلقہ ہو گیا گرداب کا

شب شب تاریک فرقت مین چمک کر رہ گئی
ڈھنگ ہر تارے نے سیکھا کرمک شبتاب کا

آشنائی بحر بے پایان سے بیتابی رہی
جب سے میرے پاؤنکو چکر ملا گرداب کا

اے پری وضع تیری لحظہ لحظہ ہے نئی
تجھکو ہر نامہ لکھا جائے نئے القاب کا

آبروئے ناتوانی چشم تر سے رہ گئی
حلقۂ ہر چشم تر حلقہ بنا گرداب کا

رات بھر چشم نجوم و مہ جھپکتی ہی نہین
کیا دیا ہے سرمہ خاک عاشق بیخواب کا

اور کر گلچینی مضمون رنگین اے منیر
طبع مین عالم ہے رنگ گلشن شاداب کا

---

حلقہ حلقہ گھر بنا تخت دل بیتاب کا
زلف جانا نمین ہے عالم سجہ سیماب کا

سونے مین نظارہ کر لون روئے عالمتاب کا
خوف کیا وزد نگہ کو ہے شب مہتاب کا

کھیل بھی بیتاب تھا طفلی مین اس بیتاب کا
پر اڑاتا تھا ہوا پر ماہی بے آب کا

رک نہین سکتا ہے دریا دیدۂ پر آب کا
پاٹ ہے رومال میرا دامن سیلاب کا

خواب مین یاران رفتہ سے ملاقاتین ہوئین
کہتے ہین سب دیکھکر بیتاب میرا عضو عضو
نیند کی صورت نہین دیکھی بغیر داغ جگر
لگ گئی آگ آتش رخ سے نقاب یار مین
تجلین شمع وہ ہین شمع سے مجلس ہوئین
ہجر جانان کے الم مین ہم فرشتے بنگئے
اہل تسلیم و رضا سے سر بلندون کی ہوئین
جھک کے ہنسے بوسہ ابرو کی جب مانگی دعا
اسقدر فریاد محشر خیز اے بلبل نکر
مہر دست آویز غم ہے ہر شجر کا داغ غم
بے تکلف آگیا وہ مدعی منکر سخن
پرورش تقدیر کرتی ہے مجھے بعد قضا
نشۂ جرأت زیادہ ہو گیا اے میکشو
سوئے آتش دیدہ سان پل کہان وہ موئے کمر
ہو گیا ہون مین نقاب روئے روشن نیر
خال و خط سے عیب انکا روئے آفتاب کو نہین
دوست دشمن سے زیادہ تیز رکھتی ہین چھری
ہونٹ پر انگشت نگین رکھکے وہ کہنے لگے
لاغری کے ساتھ بیتابی بھی اے بجز حسن
تیز تر ہے فرقت مین جو آئی بھولکر جو آنکھ نیند
میرے مرغ دل کی بیتابی اڑالی کسطرح

ہے نے سمجھا خضر غفلت کو رہ احباب کا
آدمی اتنا نہین دیکھا کہین سیماب کا
پردہ میری آنکھ مین شاید کہ ہے کمخواب کا
دیکھلو جاتا ہے کونا چادر مہتاب کا
غم مرا احباب کو ہے مجکو غم احباب کا
دہیان مدت سے چہٹا آپ طعام و خواب کا
خوش نسا زیر ستارہ و قریب ہے محراب کا
حلقۂ آغوش پر عالم ہوا محراب کا
دیکھنا تختہ نہ اُلٹے گلشن شاداب کا
دل ہے محشر سبب گم کردہ احباب کا
رکھ لیا پاس ادب سے قافیہ اداب کا
ذبح کو پروردہ کرنا کام ہے قصاب کا
ساغر سے بنگیا کاسہ سر سہراب کا
مین جو لکھون گر یہ مضمون آس طلائی داب کا
چاہیئے تہ بند مجکو چادر مہتاب کا
حسن ہے مصحف مین ہونا نقطۂ اعراب کا
برہمن بھی پیشہ اب کرنے لگے قصاب کا
شاخ مرجان سے ثمر پیدا کیا عناب کا
خار ہے یہ جسم لاغر ماہی بے آب کا
مردان چشم نے پھیر منہ نہ دیکھا خواب کا
حوصلہ ایسا نہین ہے طائر سیماب کا

خدمت اقدس مین چلکر یہ غزل پڑھ اے منیر
شہرہ سب اہل سخن مین ہے ترے نواب کا

مطلب دل مجھے خونخوارون سے حاصل ہوگا
ناخن شیر سے حل عقدۂ مشکل ہوگا

اشک خونی کے تسلسل مین جو شامل ہوگا
شمسۂ سبحۂ یاقوت مرا دل ہوگا

تیرے ہاتھون کی صفائی سے یہ ہوگی حیرت
جوہر تیغ قضا دیدۂ بسمل ہوگا

دم تزئین بنے گا آئینہ لوح یاقوت
سرخ غصہ سے جو رنگ رخ قاتل ہوگا

نہ رہے گا کبھی سودائی طلب سے خالی
سر شوریدۂ مرا کاسۂ سائل ہوگا

اژدہا کا کہکشان ہوگے شب فرقت مین
کنڈلی مار کی صورت مہ کامل ہوگا

دیکھیے گا جان کر آئینہ جو وہ غیرت حسن
داغ فوارۂ رخ مہتاب سے زائل ہوگا

جھوٹی باتون کے سوا سچ کبھی بولی ہی نہین
خط تقدیر یہ پہچان بھی خط باطل ہوگا

لوٹنے کی دل مجنون کی صدا آتی ہے گی
چاک لیلی کا اگر پردۂ محمل ہوگا

دوست دشمن اثر جذب سے ہوجائینگے
اسکے خنجر مری گردن مین حمائل ہوگا

شب مہتاب مین بے یار کے ہوگی وحشت
چشم آہو سے مجھے داغ مہ کامل ہوگا

یہ غزل ناسخ مرحوم کی اصلاحی ہے
اس کی ہر بیت سے زینہ مجھے حاصل ہوگا

تو غلام اسد اللہ ہے کیا فکر منیر
ناخن شیر سے حل عقدۂ مشکل ہوگا

کعبہ کا سجدہ شرف بخش جبین ہوجائے گا
کاسۂ سر ساغر ناف زمین ہوجائے گا

عاشق و معشوق مین شمع جو سمجھے گا دوئی
چشم احول اس کے خاتم کا نگین ہوجائے گا

تیرے زخمی سے لپٹے ہین فرشتے نور کے
صاف ہر پھایا پر روح الامین ہوجائیگا

کعبۂ ابرو کے غم مین نام ہوگا تیرہ بخت
سنگ اسود دیکھنا سنگ نگین ہوجائے گا

قطع ہوگا جامۂ تن دست نازیار سے
کوچۂ مقراض چاک آستین ہو جائے گا

نام عاشق کہدکے ہوگا ناتوانی پر گواہ
دیکھنا موئے نحیف خط نگین ہوجائیگا

سجدۂ زاہد ریائی ہے تماشا دیکھنا
داغ پڑکر قالب خشت زمین ہوجائیگا

صفحۂ دل پر کھینچ گی ایکدن تصویر رخ
کندہ یہ قرآن بالائے نگین ہوجائیگا

سر و مہری عشق گیسو جو ہوگی وقت ذبح
خون مرغ روح جسم کر مشک چین ہوجائیگا

مہر کے حرفون سے عشق خط کہلیگا دہن
اے گل خوبی ہر از خم نگین ہوجائیگا

دورۂ حسن ڈھلکی گرمیان لائیگی رنگ
شعلۂ جوالہ لعل آتشین ہوجائیگا

جب پڑیگا عکس خط روئے روشن جام مین
ابر دود شمع وزد تہ نشین ہوجائیگا

لکھتے ہین کہدو اٹھین گے وصف رخ بیجا ہار
دیکھ لینا بے نقط خط جبین ہوجائیگا

دیکھ لونگا لامکان تک بعد قتل اے حور وش
کاسۂ سر اوڑ کے جسم دوربین ہوجائیگا

نقشہ کھینچیگا ہماری ناتوانی کا اگر
مو قلم دست کرام کاتبین ہوجائیگا

قند لب سے یہ حلاوت پائیگا منہ کا اگال
نخل شمع طور کا گوندا انگبین ہوجائیگا

پردہ وار چشم ہوگی قفس مین افتادگی
بوریا مجھسے لپٹ کر پوستین ہوجائیگا

پھول بنجائیگی ہجر یار مین داغ سفید
کوڑیالا مار شاخ یاسمین ہوجائیگا

عشق زلف عنبرین پر کھال کھنچوائینگے ہو
ایکدن بودار اپنا پوستین ہوجائیگا

رال ٹپکیگی لب بام فلک سے آپ پہ
آج اس چھتی سے پیدا انگبین ہوجائیگا

اے مغنی تو اٹھائیگا جو گھوڑا اسکے چرخ
آبروئے زہرہ ہلال قاش زین ہوجائیگا

ٹوٹ کر بھی دل نچھوڑیگا تجھے اے شہسوار
یہ وہ میوہ ہے ترش کر قاش زین ہوجائیگا

دیکھ کر پردہ حیا کا بزم عیش یار مین
کاسۂ طنبور چشم شرمگین ہوجائیگا

خاک اڑیگی حسن کے منہ پہ ہوا دیر سے
گرد باد دشت خط عنبرین ہوجائیگا

جلوۂ رخ سے بنیگا قرص مہ خال ذقن
چاہ غبغب کا توا ماہ مبین ہوجائیگا

تل یا پر ایک ابرو کی گوشہ پہ اگر ہوگا نمود
صاف مطلع مستزاد اے مہ جبین ہوجائیگا

تیرہ روزی ہوگی نورانی تمہارے حسن سے
زنگی بخت سیہ طفل حسین ہوجائیگا

چاند سمجھے گا زمانہ عکس گوش یار کو
چاہ نخشب وزن در ثمین ہوجائیگا

سبزۂ خط کو رہے گا وصف رخ ورد زبان
حفظ اس طوطی کو قرآن مبین ہوجائیگا

پیچ سے زلفوں کے دم بازی تمہاری کم نہین
کوئی دہاگا دو ہمین حبل المتین ہوجائیگا

عشق گیسو مین کدورت ہی بسا دیگی مجھے
تیرے دل مین میل آ کر مشک چین ہوجائیگا

شعبدہ برپا کریگا حسن چشم و زلف کا
ابلق لیل و نہار آہوی چین ہوجائیگا

لے اڑیگا جسم نخ ہفتم تک تمہارا اسپ ناز
طیلسان مشتری دامان زین ہوجائیگا

نازکی سے دل پڑ جائینگی دست صاف مین
موے چینی تار تار آستین ہوجائیگا

نخل سوسن خاک سے نکلینگے جب ڈوبوگے تم
نیلگون اس ضرب سے روے زمین ہوجائیگا

خرمن مضمون یکے تو دے ہین میری بیت مین
نکتہ چین میرے سخن کا خوشہ چین ہوجائیگا

مرتضی سے کرے عشق تو تکمیل ایمان کر شمیم
رشتۂ عمر روان حبل المتین ہوجائیگا

زہرا سے فلک نظر مین ترا مال ہوگیا
سونا تک آفتاب کا ہم تال ہوگیا

مقتل مین کر گئی تری تلوار سرفراز
عاشق کو آج خلعت رومال ہوگیا

تیرا فراق عید مین داغ جبین ہوا
ٹیکا کلنک کا مہ شوال ہوگیا

چھانا کئے جو خاک تمہاری تلاش مین
کاسہ ہماری عمر کا غربال ہوگیا

تلوار کا نیام بنا میری کھال سے
نخل قضا کو پوست مرا چھال ہوگیا

نقشہ تمہارے کوچہ کا کھینچا جو بعد مرگ
مین السطور نامۂ اعمال ہوگیا

موزون کیا جو صدمۂ ساعات ہجر کو
مضمون شعر بحر مین گھڑیال ہوگیا

قسمت مین عشق تھا جو تری دام زلف کا
کاغذ خط جبین کا مہا جال ہوگیا

بسمل تڑپتے ہین تری رفتار ناز سے
کشتہ تمام نقرۂ خلخال ہوگیا

گرمی نئی ہے آتش حسن و جمال کی
بریان سپندون کا دانہ ہر خال ہو گیا

لکھے جو اضطراب مین مضمون خط یار
خط شکستہ طوطیون کا جنجال ہو گیا

پاستے نظر سے پستے ہین زخمیون کے دل
کشتون کا کھیت مفت مین پامال ہو گیا

گلگون ہوا ہے خون جگر سے شگاف دل
مہندی سے سرخ آئینہ کا بال ہو گیا

چہرہ تمام سرخ ہے محرم کے رنگ سے
انگیا کا پان دیکھ کے منہ لال ہو گیا

محروم وصف گوہر دندان سے ہے منیر
راجہ کے گھر مین موتیون کا کال ہو گیا

خود بولتا ہے وصف خط سبزہ رنگ کا
گویا ہے طوطی آئینہ رخ مین زنگ کا

گھر بیٹھے مجھسے غیر کو دعوی ہے جنگ کا
اپنی گلی مین شیر ہے کتا تفنگ کا

چکھا کیے ہین مال ہشت خانہ جنگ کا
خالی کیا ہے ہمنے خزانہ تفنگ کا

جلوہ ہے جام مے مین خط سبزہ رنگ کا
دستار آفتاب مین طرہ ہے بنگ کا

چٹہ ہوا ہے چین جبین چمکتی ہین لگی داغ
یارب چراغ پا نہو گھوڑا تفنگ کا

پہلو کے گھنگرو نہین ہے بندوق کی صدا
توڑا ہے تیرے ہاتھ کا توڑا تفنگ کا

زخمی تمہارے گولیون سے سب جہان ہے
جام جہان نما ہے پیالہ تفنگ کا

گولی بھی ہم سے بچکے نکلتی ہے آپ کی
چلتا ہے آنکھین پھیر کے طوطا تفنگ کا

وہ کھیلتے ہین طائر جان کا شکار آج
پھیلا ہے جال گیسوے دود تفنگ کا

تیرے بدن سے چاہیے زینت حسینونکی
خال رخ پری بنے چھرا تفنگ کا

ہون سرخرو زمانہ مین خوبان لکھنؤ
بٹنا لگائین حضرت یوسف کے رنگ کا

محفل مین شمع مجمر مین ہوتی چمن مین پھول
جلوہ دکھا رہا ہے وہ بت رنگ رنگ کا

روزن جگر مین پڑتے ہین تیغ یار سے
داتون مین ہے لعاب زبان خدنگ کا

ہر دم بتون کا اسکے قریب اژدہام ہے
عالم ہے آب آئینہ مین آب گنگ کا

دانتون کا عکس وقت تبسم محیط ہے
ہیرے کا ساز کیون نہو تیری سرنگ کا

زخم بدن کہین اپنا لیلی تو کیا عجب
لوہا ہے تیغ یار مین ناقہ کے زنگ کا

جوش جنون سے شیر و نکے فشا ہرن ہوے
پہنتا ہون پوست لالہ داغ پلنگ کا

آئی قیامت آپکی تمکل اگر آ پڑی
قرطاس صبح حشر ہے کاغذ تپنگ کا

وسعت تمہارے بزم طرب کی ہین کیا کہین
جام فلک پیالہ ہے اپنا جلترنگ کا

افسردہ دل نہین بت ترسا کی یاد مین
کافور ہے سپیدی حسن فرنگ کا

حیرت زدون کے ہوش اڑاتے ہین حضور سے
آئینہ ہے کہ حوض ہے ہولی کے رنگ کا

عنبرون کا فقرہ کرتے ہین بوسہ کیواسطے
چھپتا حضور سے ہے مین صحبت کے زنگ کا

دریاے اشک مین جو تیرہ جاتی ہین
لیلی کے مانگ اژدہ ہو پشت نہنگ کا

مچھلی تمہاری کان کی پھرتی ہے آنکہون مین
پلکین ہماری اژدہ ہین پشت نہنگ کا

کچھ اس غزل مین جی نہ لگا خوب ای منیر
مضمون ایک بھی نہ ملا اپنے ڈھنگ کا

یہی کعبہ یہی قبلہ یہی مرجع ہے عالم کا
ترے کوچہ مین ہو جہرا کا وای آب زمزم کا

بدل لون خار صحرا ای سے میوہ موسم غم کا
بناؤن گوکہر و پاؤن اگر گوٹا محرم کا

لپٹ کر خواب مین لاؤن مزا آتش نہ عالم کا
مری غفلت کا پردہ پوست ہو بادام توام کا

کبھی پرتو نہ دیکھیگا مرے خورشید عالم کا
ہزار آنکہین نکالین ٹوٹکر آئینہ شبنم کا

ہماری آبرو نقش نگین سے ثبات ہے
مٹا دے نام کو انگلی سے موجہ رنگ خاتم کا

ترے دولت سرا مین جز تلون کچھ نہین دیکھا
بنا ہے سوانگ گھر ایک جا نہ نقش درہم کا

مری آوارگی کا رنگ جم جای زمانہ مین
الٰہی نیل سوالی کا تنگ بنجائے نیلم کا

جوانان چمن مین کشتہ خون ہو تم اگر آؤ
ابھی غنچہ طپنچون مین بھرین سیماب شبنم کا

تنور شر و تم ہوئے گرمی مین مسی بہ گئی ہماری
تنور مہر کی ترشی سے کاٹا نہ رنگ نیلم کا

کیا نامہ عمل کو ورد چہل تک محرم سے
ملے گا مدعا اپنا سے حیلہ اسم اعظم کا

غم احباب میں سینہ زنی سے دل کا مرہم
لباس سوگ کو رنگنے کو گھولا نیل ماتم کا

ہو گا کوئی ہمسا درد کا طالب ما شیمن
ہماری زخم کی کہجلانے کو ناخن ضیغم کا

سکوت انفعال جرم کا ہر دانہ شاہد ہے
ہوا اشک حیا گنبد ہم بر لب خاموش آدم کا

نصیر اب یہ غزل خورشید کو چہاپ کر سناتا ہوں
کہ جو مصرع ہے آویزہ ہے گوش عرش اعظم کا

مرقد میں سیل اشک نے ہشیار کر دیا
سوتے نے خواب مرگ سے بیدار کر دیا

زنگ آئینہ کا عکس سے گلزار کر دیا
شاداب تم نے سبزہ زنگار کر دیا

کہولی ترے پسینہ نے گرمی عتاب کی
ٹھنڈا چراغ شعلۂ رخسار کر دیا

اپنے سیاہ بختوں کو مارا جو تیر سے
مسی سے نیلگون لب سوفار کر دیا

حسن ملیح دیکھ کے دل ہو گیا خنک
شورے نے سرو شربت دیدار کر دیا

کاٹی زبان مرغ چمن جس سے نالہ پر
گلگون لہو سے کوچہ منقار کر دیا

تعریف رو کے لینے ہوا سینے غرور کی
مجکو برہمن بت پندار کر دیا

ابرو کی تل کی دہوم سنے مرزی جہاد
زاغ کمان کی شور نے بیدار کر دیا

باتون میں لاغروں کو اوڑا لیے فائدہ
ان چیونٹیوں کو آپ نے پردار کر دیا

پایا طبیب نے جو ترے زلف کا مریض
شامل دوا میں مشک شب تار کر دیا

کیا لائے ہیں ہم احاطہ مضمون کی قید میں
آزاد سرو قامت دلدار کر دیا

زلفیں ہیں ہٹاتے ہو آنکھوں کی پاس سے
سنبل کو تم نے سایۂ بیمار کر دیا

تاحکیم مرکیے دانت حسینوں کو شیشے نے
ان موتیوں کو اختر سیار کر دیا

دولت کو داشت گنبد کو میری حرص نے
سہتا تمام شہرت و نبار کر دیا

قامت کی ساتھ کہینچدی تصویر حشر کی
تضمین مصرع قد دلدار کر دیا

شبنم نے رو کے رنگ بہایا بہار کا
پانی سے تر مرقع گلزار کر دیا
منہ پر نقاب ڈالی جو سبزہ ہوا نمود
بند اس خریطہ مین خط رخسار کر دیا
سب کانپے دانت بوسۂ لب کی امید پر
کوڑی کا تم نے لعل شکر بار کر دیا
چھیڑا ستار محفل عشرت مہک گئی
تونبی کو تم نے طبلۂ عطار کر دیا
گردش سے آسمان ذوی سرفرازیان
چکر کو اس نے صورت دستار کر دیا
نالان ہین عشق عارض رنگین مین آتشین
آہون کو سرو گلشن رخسار کر دیا

ارض و سما ملا دیئے نالون سے ای منیر
پست و بلند دہر کو ہموار کر دیا

مضطرب عاشق عریان نہوا تہا سو ہوا
مرغ تصویر پر افشان نہوا تہا سو ہوا
شکر ہے جامہ سے باہر وہ ہوا عشق مین
جو کہ پردہ مین بہی عریان نہوا تہا سو ہوا
عشق رخسار کتابی نے بڑہائی عزت
جزو دل پارۂ قرآن نہوا تہا سو ہوا
جلوہ یاقوت کی تجلی کا ہوا بالون مین
شب گیسو مین چراغان نہوا تہا سو ہوا
داغ پنہان ترے آنے سے ہوا افسردہ
گل چراغ تہ دامان نہوا تہا سو ہوا
الفت اس عارض سیمین کی گلوگیر ہوئی
نقرئی طوق گریبان نہوا تہا سو ہوا
لے گیا کون عقیق لب جان بخش کی آب
خشک لب چشمۂ حیوان نہوا تہا سو ہوا
دشت وحشت مین بہا خون کف پا کو سون
سرخ دامان بیابان نہوا تہا سو ہوا
اپنی آتش قدمی بہی ہے طلسم تازہ
بیضۂ آبلہ بریان نہوا تہا سو ہوا
آپ نے منت کیا خون جوانان چمن
زر گل گنج شہیدان نہوا تہا سو ہوا

حکم والا سے منیر ابر طبیعت اپنا
اس غزل مین گہر افشان نہوا تہا سو ہوا

تیری فرقت مین [illegible] کا نوڑا ہوا
جام سے [illegible] سبو کے واسطے [illegible] ہوا

ناچ سے موج پانی تھمنے کی جب کشتی
دور ساغر شرہ کے رقص زہرہ کا توڑا ہوا

لے اڑی عاشق کی وحشت پاس معشوق کو
ناقۂ لیلی کو سایہ قیس کا کوڑا ہوا

رات کو ٹیکا کہیں رہتا ہے پیراہن کہیں
لال جوڑا آپ کا سرخاب کا جوڑا ہوا

داغ سوزاں ہو جگر بھی دل بھی ہو گرم فغان
نالہ کش طاؤس آتشباز کا جوڑا ہوا

پستی ہو بات میں اپنی ہیں جو ٹیکی پیچ
سبز اپنی زہر سے اس سانپ کا جوڑا ہوا

شور کرکے تلخ گوئی تم جو کرتے لطف تھا
گالیوں سے کہانے میں دیکھو نمک تھوڑا ہوا

کھیت کشتوں کا جو روندا خون کے چھینٹے پڑے
دیکھیو گلدار سبزہ آپ کا گھوڑا ہوا

بوسہ سیب وقت طفلی میں لیکر کیا کریں
بدمزا ہو جائیگا کچا یہ پھل توڑا ہوا

ہو گئی وارد مگر فوج جوانان چمن
داغ لالہ سے نسیم صبح کا گھوڑا ہوا

دیکھنا عیاریاں زلف سیاہ یار کی
صبحدم غائب زر خورشید کا توڑا ہوا

دل بچا یا گرمی روز فراق یار سے
آتش خورشید سے بچا مرا پھوڑا ہوا

اشرفی کا پھول بھی ڈھونڈھے کہیں ملتا نہیں
باغ عالم میں زر گل کا مگر توڑا ہوا

ساری زینت مٹ گئی جب آپ دریا سے چلے
دانۂ گوہر صدف کی کان کا پھوڑا ہوا

مار بہرن سیکڑوں اس راہ میں ہیں اے خضر
کوچۂ گیسو کا رستہ ہے مرا چھوڑا ہوا

ہڈیاں ٹکرا کے باہم کرنے ٹکڑے ہو گئیں
اضطراب اے جان تیری ہجر میں تھوڑا ہوا

کان کا موتی نظر آتا نہیں ہے زلف میں
شاید اس مارسیہ کا دانت ہے توڑا ہوا

خط میں سرخی بوسوں کی ہے دونوں کا عیاں
سبزۂ خط پابند ہونٹوں کے طوطے کا جوڑا ہوا

آگئی ہے شعر گوئی پر طبیعت اے منیر
لکھنؤ کا ذکر رشک فکر کو کوڑا ہوا

دیکھیں پانی میں جو تیرا گل سوسن ہٹا
ہو بہار چمن اے غیرت گلشن پٹا

خوب ظاہر ہوتے سی سے مسی کی جوہر
آپ کی تیغ تبسم ہوئی سوسن پٹا

صبا جس برگ و نوا شوق شہادت مین ہوا
اب نکالے مری شاخ رگ گردن پتا

آب شمشیر سے سرسبز ہی نخل قامت
ہوگیا میری گل زخم کا دامن پتا

طوطی سبزۂ شمشیر کو سمجھے پتہ ہوا
دہن زخم مین رکھہ اسے بیت پرفن پتا

نالہ گرم ہوا ہجر تپان مین سرسبز
ہوگیا شعلۂ آواز ہمہ تن پتا

مین ہون کاہیدہ تری کشتو نمین اے گل مراد
شامیانہ سے سوا ہی سر مدفن پتا

ترے جلوہ سے آرسی ظلمت عالم ابھی ترک
پرتو زخمی ہوا سایۂ توسن پتا

چھلے نکلنے مین جو کوئی کانکی بالی چمکی
ہوگیا سبزۂ گوش گل روزن پتا

تنگ چشمونکو دکھاو جو تم انگیا کا پان
کاہی چھپا کے پتے چشمۂ سوزن پتا

ٹوٹ جاتا کوئی پتا جو تری بالی کا
بہی جاتا شجر وادی ایمن پتا

باندہ کر دونے مین رکھون گل صف عارض
دی اگر کان کا وہ غیرت گلشن پتا

گلشن دہر مین ہمسایہ نہین کوئی میرا
نہین رکھتی ہو مری شاخ نشیمن پتا

نقد دل چھین لیا آج تیری بالی نے
میری قسمت سے ہوا دیدۂ رہزن پتا

شعلۂ شمع سر طور جسے کہتے ہین
تیری بالی کا ہے وہ اے مہ روشن پتا

گلشن دہر مین پھولون جو کوئی برگ نہیم
سنجی بخت سے ہو پارۂ آہن پتا

چاند کو زرد ترے سامنے جانی سمجھا
بات کو سرمۂ چشم سیہ قانی سمجھا

دل پریشان نے سنبل سے جو آشفتہ ہوا
موسم گل کو مزاج خفقانی سمجھا

آبرو سے مری اوقات کٹی دنیا مین
عمر کی چال کو آنسو کی روانی سمجھا

رو جون قاز بعدمی کو ملا کرتا ہون
خوب ساقی سبب چرب زبانی سمجھا

رخت تن جو شمر کو پہچان لیا عاشق نے
داغ کو خاتمۂ ہستی کی نشانی سمجھا

تیغ ابرو سے جو زخم کہین پا جائے
ماہ نو کو بھی مین تلوار پرانی سمجھا

دل پروانہ کی فریاد کو سویا وہ طفل
نالہ طاؤس کا چڑیا کی کہانی سمجھا

راستے گل بلبل کی حکایت پائی
سر گلشن کو گلستان کی نشانی سمجھا

چلی اس گرم روی سے یہ عالم میں شراب
ساغر مے کو میں کشتی دخانی سمجھا

دل حیران نفس سرد سے افسردہ ہوا
آب آئینہ کو میں برف کا پانی سمجھا

منہ سے مضموں کا میں نے بہو نکلا پایا
خضر کے سر کو حباب یم فانی سمجھا

بے نشاط اسقدر ایام شباب بدل گئے
سایہ مور کو میں شام جوانی سمجھا

کسی گلرو کے تصور میں لگی ہی چپکی
شیشہ بادہ کی میں پنجہ ہانی سمجھا

کان رکھکر نہ سنی جبکہ تیری کچہ تعریف
صفت انگلیاں وہ چڑیا کی کہانی سمجھا

اول روز ہی تھا نشہ ہستی کو زوال
شفق صبح ازل کو ہے فانی سمجھا

تو جو جالہ نہ پہرا ضعف ہوا آنکھوں کو جو چند
تیری رخصت دم آہ ہوئی جوانی سمجھا

تیرے پرتو سے مرقع جو ہوا اسقدر وصال
دہوپ کو دیکھ رنگ رخ مانی سمجھا

یاد آیا جو تیرا مصرع قد موزون
قامت حشر کو میں مصرع ثانی سمجھا

اس کی آنکھوں میں سمایا جو خط سبز اپنا
اطلس وہ یاد آمد کرو ہانی سمجھا

تنگ سے پیچھے تھا نکلا کا جو ہوا
بانگ ناقوس کو میں مرثیہ خوانی سمجھا

آتش غم ہوئی فرقت میں مجھے آتش تیز
ساغر مے کو گل زخم نہانی سمجھا

پہر جھلنے میں رہا جوش زبان سخن
ماہ نو کو لب دریا سے معانی سمجھا

آگیا عہد شباب اس کی نشانی آئی
قول کے چٹکلے کو میں دور روانی سمجھا

بسکہ ہر رنگ سخن کا ہے تیری قانون
جسنے جو بات کہی تیری زبانی سمجھا

دل لگاتے ہی اجارہ نہ رہا کچھ اپنا
میں طبیعت سے کہا قدر کو آنی سمجھا

خاتمہ پر ہوئی مکرر کہانی ایسی
پہر قصہ کی تمامی کو وہ بانی سمجھا

نظم تحقیق میں انصاف سو جیسے دیکھا
رشک کو ناسخ مضمون کا ثانی سمجھا

سختی دہر ہوئی بحر سخن میں آسان
قافیے آئے جو پتھر کے میں پانی سمجھا

منتظر تیرے نکلنے کے ہیں شب بہر ایماہ
چشم انجم کی میں وجہ نگرانی سمجھا

ہمہ دانی کا تکبر ہے مجھے کیونکر ہو منیر
کونسی بات میں جز ہیچمدانی سمجھا

آبلہ سینہ پہ داغ کا کیا کیا ٹوٹا
آج باغ پر طاؤس کا میوا ٹوٹا

دل نازک نگہ قہر سے میرا ٹوٹا
صدمۂ جنبش مژگان سے یہ شیشا ٹوٹا

خلش غم سے پھپھولا مرے غم کا ٹوٹا
اس نئے خار سے آئینہ کا چھالا ٹوٹا

کھل گیا جوڑ بھی آپ کی بیہوشی کا
خوب زنجیر رم ہوش کا ٹانکا ٹوٹا

نظر قہر سے تیرے میں ہوا نابینا
پڑ گیا پاس نگہ آنکھ کا ڈھیلا ٹوٹا

اس طرف جوشش طپش اور وہاں کثرت ناز
نبض دیکھی جو مری یار نے پہونچا ٹوٹا

پیری کہتے ہے جو اس شوخ نے کی توبہ ہی
دل دشمن کی طرح شیشۂ صہبا ٹوٹا

جھومنے میں ہوئی لغزش تو جلایا ہمکو
بنکے بجلی وہ گری آج جو جھولا ٹوٹا

تیرے گانے سے معطر ہوئی محفل ایسی
لوگ کہنے لگے عطار کا طبلا ٹوٹا

لب جان بخش کو دیکھا تو ہوئی زیست محال
سانس چلنے لگی الٹی دم جینے ٹوٹا

مٹ گئی پنبہ دہانی کی خلش بوسے سے
آج قفل دہن یار کا کھٹکا ٹوٹا

کر دیا ضعف نے یکدست معطل ایسا
بوجھ سے کاتب اعمال کے مونڈھا ٹوٹا

مثل ابلیس چلا غیر نشانہ سے ترے
آج بندوق کی ٹوپی کا ستارا ٹوٹا

بدزبانی جو چھڑی ختم نکر اے شمع جہاں
کیا ہوا گالیوں کا جھاڑ جو لوٹا ٹوٹا

تیرے پلکوں سے تن زار ہوا دو ٹکڑے
آج دست نگہ ناز سے تنکا ٹوٹا

اڑ گیا خون مرا انکا گنوار ہی گہنا
بنگیا تیر چھری جو کوئی پہوا ٹوٹا

اے صنم یہ مرے نالوں سے ہوا ازہر آب
صفت آبلہ ناقوس کلیسا ٹوٹا

لکھنؤ کے کسی بت کی یہ امانت تھی منیر
فرخ آباد مین دل آپ کا بیجا لوٹا

دور تک ضعف مین چہرےکا مرے رنگ اڑا
اے پری طائر بے پر کی فرسنگ اوڑا

خال ابرو کا جو شوشے سے بت گل رنگ کے اوڑا
تل ہوا زاغ کمان سیکڑون فی سنگ اوڑا

پھر گئی جان جو اس طفل نے پتھر مارے
آج جگنون کی طرح ہر شرر سنگ اوڑا

کھیل ہین تری تعلی و تجلی دیکھی
بن گیا چودھوین کا چاند اگر چنگ اوڑا

سلطنت کا مرض عشق مین ہاتھ آیا لطف
اے شہ حسن ہما بنکے مرا رنگ اوڑا

شفق صبح سے ظاہر ہے یہ اے شعلہ طور
تیرے آگے گل خورشید کا بھی رنگ اوڑا

رات شفاف تھی بزم شراب اے ساقی
رنگ مینا تو فلک دیکھ کر دنگ اوڑا

مئی کی دست درازی تو گئی وصل مین صبح
توسن ناز کی ہاتھ دم جنگ اوڑا

دل نالان نے کیا جسم گلی کو برباد
کیا قفس لیکے مرا مرغ خوش آہنگ اوڑا

لب جان بخش کے پرتو سے مگر جان پڑی
آج طوطی کی طرح ہر قدح بنگ اوڑا

لے بت صید فگن کچھ سبب مرگ نہ پوچھ
طائر جان ترے ہاتھون جو ہوا تنگ اوڑا

زر پرستون کو دکھا تیغ نگہ کا عالم
ایکدن سنکہ کی پھلی کا بھی چہرہ رنگ اوڑا

خاک مین مل گئی موجون کی روانی ساری
اس پری زاد کا گھوڑا جو لب گنگ اوڑا

ٹھوکرین کھا کے قلم نے رہ مشکل طے کی
تا بیان سیکڑون اپنا فرس لنگ اوڑا

کیا اوڑایا ہے تمہین چنکو نہین اپنی منیر
خود سمجھو آج تمہارا کہو کیون رنگ اوڑا

تصور تھا جو روئے لالہ گون کا
ہوا اشک چشم تر پر داغ خون کا

ہوا ایسا مرا طوق گلو تنگ
کہ چھلا بن گیا دست جنون کا

کہان شیرین نے دیکھا زخم فرہاد
عبث پھولا ہے لالہ بیستون کا

چھپایا سینے چاک سینہ صبر — گرفتو ہون دامن کوہ سکون کا
شب فرقت جسے سمجھے ہین نادان — دھوان ہی آتش سوز درون کا
لہو روکر غبار دل نکالون — کہین تا پو سکتے دریاے خون کا
رہے خالی ہو کے پھر بھی وہی دور — فلک بنجائے جام واژگون کا
مٹے گا نقش کن آنکھون کے آگے — زمانہ کم ہے وصل کاف و نون کا
میرے نالون سے جنگل گونجتا ہے — بنا ہون شیر صحرا سے جنون کا
بنلاتے ہو کسے کن کہکے صاحب ہا ہا — ہمین چلنے کا حقرا کاف و نون کا

ہمیشہ آسیب غم سے نہ ڈر او ترا
بہت سا اسم اعظم پڑھ کی پھونکا

آج کعبہ مین امیر المومنین پیدا ہوا — شکر ہے اللہ کے گہر جانشین پیدا ہوا
چودھوین کا چاند کعبہ مین نظر آنے لگا — آج ماہ ہالہ ناف زمین پیدا ہوا
خانہ دی میلاد حیدر خانہ مین رہی — ہو گئی زیب مکان آج اغر نگین پیدا ہوا
ذوالفقار دست حق آئی پیمبر کے لئے — قوت بازوئے ختم المرسلین پیدا ہوا
کونسے بندہ کا مولد کعبہ ٹھہرا غیر علی — خانہ حق مین نبی کا جانشین پیدا ہوا
بفر معنی ید اللہ فوق ایدیہم کہلے — آج بالا دست اصحاب یمین پیدا ہوا
پڑھ گئی شہد قناعت مین حلاوت بے حساب — چاشنی گیر لب نان جوین پیدا ہوا
کعبہ کی جانب کو سجدہ اسلئے واجب ہوا — یعنی اُس مین قبلۂ دنیا و دین پیدا ہوا
دینے سائل کو انگوٹھی بخشدی وقت رکوع — خاتم بخشش کا وہ نقش نگین پیدا ہوا
ہے بجائے دعویٰ سلونی عن کتاب اللہ کا — واقف اسرار قرآن آج مین پیدا ہوا
حسن یوسف کی سفیدی آج کعبہ مین ہوی — خانہ معبود مین طفل حسین پیدا ہوا
تہنیت کا غل ہے شش جہت ہے بالای فلک — مقتدا سے حضرت روح الامین پیدا ہوا

کیون طناب خیمۂ ایمان ہو مضبوط آج
رشتہ دار مصطفےٰ حبل المتین پیدا ہوا

سنگ اسود مین تجلی چاند سی دو چند ہے
بدر چیدہ رخ دین امام مہ جبین پیدا ہوا

آج میلا قسیم نادر جنت کی ہے دو ہو
عرش کہتا ہے میرا کرسی نشین پیدا ہوا

گوہر نادعلی آویزۂ ہر گوش ہے
قلزم اعجاز کا در ثمین پیدا ہوا

نفس پیغمبر کہا حق نے اسے قران مین
احمد ثانی امام الاولین پیدا ہوا

بیعت دست خدا کا سلسلہ ہاتھ آگیا
آج پیر و مرشد اہل یقین پیدا ہوا

کھل گیا طغرا سلونی کا حسین فخر یہ
خلق مین استاد جبریل امین پیدا ہوا

قبلۂ حور و ملک کا نال کعبہ مین گڑا
آج وجہہ شہرت ناف زمین پیدا ہوا

آج وہ پیدا ہوا جس کے ملے فردوس مین
چشمۂ شیرین شیر و انگبین پیدا ہوا

دیکھو ظلمات سواد کعبہ مین آب حیات
ساقی تسنیم و خضر راہ دین پیدا ہوا

جانشین مصطفےٰ بتفصیل و زوج فاطمہ
کعبۂ اسلام کا رکن رکین پیدا ہوا

جان و جسم مصطفےٰ مصداق لحمی کلم علی
ملک دین شرع کا مسند نشین پیدا ہوا

صاحب لولاک کا یہ نفس جان روح ہے
باعث پیدائش چرخ و زمین پیدا ہوا

خاکساری سی ملا جسکو خطاب بوتراب
آج وہ گلگونۂ روے زمین پیدا ہوا

تشنگی روز محشر کا عبث ہے اضطراب
تشنہ کامون ساقی ماء معین پیدا ہوا

بیخ جو بانسی پہ لگے دانہ گندم کا ول
جیسے یہ لنت کش نان جوین پیدا ہوا

نفس جان و خون و جسم مصطفےٰ ہے مرتضےٰ
ناصر حق وارث شرع مبین پیدا ہوا

دوستونکو وال من والاہ کے معنی کہلے
صورت اعجاز فخر مرسلین پیدا ہوا

دو سرا مصرعہ جو پایا نور کا مطلع بنا
شانے محبوب رب العالمین پیدا ہوا

نور حق سے جامۂ اعجاز روشن ہو گیا
آفتاب صبح جیب جاں ستین پیدا ہوا

مقدم حیدر سے یہ کعبہ معنبر ہو گیا
قل ہی آہوے حرم سے مشک چین پیدا ہوا

نزع کے خوف اور فکر قبر سے چھوٹی ہیں
عیسیٰ امراض وقت واپسیں پیدا ہوا

زمانہ میں ہے دن آج اُس خجستگی ولادت کا
جو سورہ آخری آیا ہے قرآں امامت کا

پڑھا کلمہ کیا سجدہ دم میلاد مولا نے
ہوا اعجاز ظاہر سب کتابوں کی قرات کا

زمین و آسمان میں شور جا بجا حق کا پیدا تھا
خط باطل بنا مضمون ہر مکتوب بدعت کا

قدوم حجت حق سے ہوا اوج اسقدر حاصل
جبین عرش آئینہ ہوا صبح ولادت کا

کبھی کا گنبد افلاک تھا بیضۂ عنقا
ستون قصر ہستی جو نہوتا پاؤں حضرت کا

فرشتے آکے تحریک لئے افلاک سبعہ سے
دیا کروبیوں کو آپنے خلعت زیارت کا

نہوتے صاحب عصر و زمان موجود گر ایدل
تو تقویم کہن بنتا ورق صبح قیامت کا

خدا جسطرح ہے لیکن نظر آتا نہیں ہرگز
یہی راز خفی ہے حضرت مہدی کی غیبت کا

الٰہی تشنہ کاموں کیلئے آب بقا ہو جا
اندھیرا چھا گیا دنیا میں گمراہی کی ظلمت کا

منور کرتے اپنے نور سے اے آفتاب دین
سپہر شرع پر ابر آگیا شرک و ضلالت کا

ظہور اب جلد فرماؤ کہ شیرین کام ہوں خادم
دل منکر ابھی شیشہ بنے زہر ندامت کا

مسیحا و ملائک کی امامت کیجئے مولا
بنی مصحف کی سطرین جسم صفحۂ حجت کا

ہزاروں ہو گئے دجال سے مولا زمانے میں
غبار آگیں ہے زنگ شرک سے آئینہ وحدت کا

پڑے ہیں پردے آنکھوں پہ نہیں فرق دین نیسے
ہوئی ہر خشت مدفن گو کہ ڈھیلا چشم عبرت کا

جدا اسباب ظاہر اسقدر ہیں لطف باطن سے
الگ ہے جوہر معنی سے ہر آئینہ صورت کا

غنی سے فیض میں محتاج پھر بھی اہل ہمت ہیں
پتلا ہے کاسۂ درویش میں چشم مروت کا

فقیروں کو بھی دنیا کی طمع ہے ساری شہرت کو
نہیں معلوم کس جنگل میں تکیہ ہے قناعت کا

وہ اندھے ہیں جو منکر ہیں تری ذات مقدس کو
سوا آنکھوں کے جالے سے ہے پردہ خواب غفلت کا

سزا دو سے صید گاہ دہر میں ہر ایک ظالم کو
شکار اب کھیلنا ہیں ترازوے عدالت کا

دکھا دے جلوہ اپنا منکروں کو مجکو سمجھا کر
پیام مرگ ہو تیرا ظہور پاک منکر کو
پڑھا طوطی کی صورت اسنے کلمہ بھی تو کیا حاصل
ترے دشمن کو جاے امن بھی ہو غیر ممکن ہے
گلستان جہان ہے آپکے جلوہ کے صحرا ہے
لب جان بخش سے اپنے جلا دو اہل ایمان کو
ہمیں زخمیان تیغ عصیان ہو یہی مرہم
رکاب پاک مین فضل خدا کا سایہ ہاتھ آئے
سواد لشکر دین سے عروج تازہ حاصل ہو
زمینون کو ملے اوج اسقدر تیری سواری سے
فتوح تازہ کا ڈنکا بجے گا عرش اعظم پر
حضور آفاق مین جو ارشاد ہین اعجاز مسیحا کے
پڑے ہے آبرو باغ جہان کی تیرے جلوہ سے
اگر آئے وضو پاک کا ان کو تصور ہو
کرے کسب صفا صبح تمنا ان حضرت سے
اگر ہو قدسیون کے ہون پر تیر سب نشانہ نوک کے
تری تیغ قضا ہمدم کا زخمی بچ سکے کیونکر
مسخر کیون نہون جن و ملک احکام والا کے
جو افلاطون بھی آتا تیری بستان دانش مین
ستون عرش اعظم کیون نہ قد قدسی کو
سکا لیگی زمین اپنے خزانہ آپکی خاطر

ترے دامن بھی چھوٹے داغ بیدینی کی تہمت کا
صدا سے کر سکن علت کیون نہ ہو آوازہ نعمت کا
جو منکر ہے ترے اعجاز قرآن فضیلت کا
بنے آغوش گور تنگ ہر کوچہ ملامت کا
رگ گلین نظر آتا ہے عالم خار وحشت کا
جبین خضر سے ہمسر ہو پتھر لوح تربت کا
جو تو کافور سے اپنے کف دریای رحمت کا
کرے چتر فرق اقدس مین ہو عالم کعبے کی چھت کا
شب معراج ہو سایہ تری اعلام حشمت کا
سپہر عالم دین ہو غبار افواج شوکت کا
بنے گا گنبد چرخ نہم نقارہ نصرت کا
ارادہ کیجیے اپنے مریضون کی عیادت کا
ابھی چہرہ کافور ہو آب نمد گل کی رطوبت کا
دل حور و ملک کنز بنے عطر لطافت کا
ترے گرد قدم غازہ ہو رخسار صباحت کا
تو چوب رایت لشکر بنے ہر سرو جنت کا
اجل کے ہاتھ مین دامن ہی گلہائے جراحت کا
تری زنجیر در مین ہے اثر سطر عزیمت کا
پڑھا دیتی سبق اطفال غنچہ علم حکمت کا
کرے مرغ سدرہ بھی ہے فاختہ شمشاد قامت کا
کلید حکم سے کھلجائے گا ہر قفل دولت کا

ترے پائے مقدس کو جو لیتو نگا نہ چھوڑونگا
مجھے بھی مسجد سہلہ میں یا کعبہ میں اے مولا
دکھا دے جلوہ اے دریائے رحمت تشنہ کام ہونگا
ملوں آنکھیں جو سر وا یہی نور حق نظر آئے
تمنا ہے ظہور خاص میں اے نور حق مجھکو
تسلی دے دل غمدیدہ کو اپنی تجلی سے
گناہوں سے بچا کر شوق طاعات الٰہی دے
خدا کیواسطے حل کر میری ہر مشکل اے مولا
عطا ہو صحت کامل میرے بیمار کو جلدی
فشار قبر و خوف نزع سے محفوظ ہو جاؤں

قدم گشتہ ہوگا ناخن آخر دست قدرت کا
نظر آجائے پرتو آفتاب برج قدرت کا
حباب آسا بھرو نہ سانس کسی دم بھر کی مہلت کا
تماشا دیکھ یہ قطرہ تری دریائے رحمت کا
قیامت کا گذرنا ہے گذرنا ایک ساعت کا
گل دستار خورشید فلک ہو داغ حسرت کا
مری گردن میں پہنا دو ور گز ضیق معیشت کا
کہ تو وارث ہے داماد پیمبر کی سخاوت کا
تجھے میں واسطہ دیتا ہوں حضرت کی شہادت کا
عنایت کربلا میں ہو جو گوشہ مجھکو تربت کا

منیر خستہ کو جلدی ہی دکھلا دے نور کا جلوہ
دل و جان سے بہت مشتاق ہے تیری زیارت کا

بسملوں سے بوسہ لب کا جو وعدہ ہو گیا
خفقان میں جب دو عذار اپنا سراپا ہو گیا
لذت تقریر سے دل آج کھٹا ہو گیا
رنگ مقتل دیکھ کر اہل ہوس گھبرا گئے
یوسف معنی کو دیکھا چشم صورت بند کی
ترک عصیان ہو لاستوں کو لطف سلطنت
دیکھکر فرقت ہے میں آنکھوں میں تنکا پڑ گیا
وصل میں تجھسے لپٹ کر اسنے کھائی شیمہ
آبرو ہو طاعت حق ہو گئی تر دامنی

خود بخود سبزہ خم کا انگور میٹھا ہو گیا
جامہ تن لاکھ پیوندونکا خرقہ ہو گیا
آپ کی باتوں کی رس لیتی ہی سر کا ہو گیا
عاشقوں کا سر جدا ہوتی ہی دو سر کا ہو گیا
آنکھ جھپکا نا مجھے خواب زلیخا ہو گیا
توبہ کا دروازہ گویا طاق کسریٰ ہو گیا
اسقدر میں آپکی نظروں میں ہلکا ہو گیا
اے مصور اس خوشی سے جسم دوہرا ہو گیا
بوریا سے موجۂ دریا مصلا ہو گیا

جوش وحشت ہی مجھے بار وصف نینے راتدن
خاک اورانی اسقدر ہر شہر صحرا ہو گیا

چشم جوہر جو نہ بہیائی نور دندان دیکھکر
پانی اترا آنکھ مین آئینہ اندہا ہو گیا

خواب غفلت سی نہ پہنچا منزل مقصود تک
سانے خضر سو نرسے رستہ فنا کا کہو گیا

شرم کیا ہی بی تکلف خواب مین آجائیے
دونون آنکھین بند کرلین مین نے پردا ہو گیا

چشم گریان کے اثر سے مدعی چکرا گئے
مجھسے جسکا دل پہرا گرداب دریا ہو گیا

آتش الفت مین جلکر آفتون سی بچ رہا
مجھکو بسم اللہ کا گنبد پھپولا ہو گیا

آپکے دل کی کدورت بنگئی خاک شفا
کربلائی دیکھیے انگیا کا کتہا ہو گیا

نالۂ آتش نشان کا رنگ نیسے بدلا
ہر شرارہ بجہکے اس دریا مین مونگا ہو گیا

سمجھون جنہین تو بجلی ہر کلائی آپکی
موتیونکا بوجہ شاید لاکہہ منکل ہو گیا

لوٹ مین سب پڑگئی دیکھی جو تلوار آپکی
زخمون کا کہانا طعام خوان یغما ہو گیا

پانی پانی ہو گئے یوسف تیری آگی شرم سے
طفل اشک دیدۂ یعقوب گویا ہو گیا

وصل کیسا تہو سرخی آگئی رو کے یاس پر
تمنے کیا منہدی ملی خون تمنا ہو گیا

عشق ابرو رنگ لایا ای حسین خوشنویس
طائر جان مرغ بسم اللہ طغرا ہو گیا

جز ولا ینفک ہوا ایسا دل بیتاب سے
خار غم اے گلبدن مچھلی کا کانٹا ہو گیا

تنگ آئی تیرے ہاتھون سے حیات جاودان
چشم سوزن ساغر عمر مسیحا ہو گیا

دانتون کی جلوہ سے منہ کی ادھر رونق بڑہی
حلقہ میم دہن ہیرے کا چہلا ہو گیا

بعد مردن بھی نہ جاگی اپنی قسمت دیکہنا
سنگ مرقد بخت خوابیدہ کو تکیا ہو گیا

چہرہ بالون سے چھپایا مجکو رونق دیکہکر
آگئی برسات ابر زلف گہرا ہو گیا

میکدہ کو شان عالی سایۂ قدسی ملی
سرو مینا آج بڑھتے بڑھتے طوبا ہو گیا

الفت لب مین لہو کے گھونٹ پیتا ہی رہا
دانہ یاقوت ہر گردن کا منکا ہو گیا

چپٹی ہی رنگت نہین دیکھی کسیکی اسقدر
آپ کی گردن کا لچکا تک سنہرا ہو گیا

ہوکے الف آپ پیتے ہین شراب ہین رات دن
آشنا اس جانپ سے ہی پاؤن مینا ہو گیا

کر دیا تاریک دل سودائے خال یار نے
سیاہ ہے گھر مین ایک نقطہ سویدا ہو گیا

ملتی ہے کیفیت تازہ تمہارے فقرون سے
تمنے جو دہاگا دیا اُنکا ڈورا ہو گیا

خوبرو دیوانے بنکر پھرتے ہین گو محل
آپ کی دیوار کا پریون کو سایا ہو گیا

ٹالتے ہو وصل کے وعدہ کو ناحق رات کو
خود بخود جوڑا کھلا دیکھو اندھیرا ہو گیا

وحشت رز کو تیرے پرتو سے ملا حسن دوچند
گنبد مینا نظر مین برج جوزا ہو گیا

داغ دل پیدا ہوئے شیرین لبونکی یاد مین
میرے آئینہ کا ہر چھالا بتاسا ہو گیا

تیغ گردن مین جو ڈالے دستہائے نازنین
دیکھیے وہ ہاتھ کا ہیرا کلیجا ہو گیا

دق کیا جو منہ سے پہ کیون مریض عشق کو
تیسرے درجہ سے بدتر اُسکا درجا ہو گیا

زہر کھایا پائمالون نے خرام ناز پر
تیری ہر جوتی کا پہنا آج ہیرا ہو گیا

ہاتھ کانپے سرد مہر ایسے کہ ہی تصویر یار
ابکی یہ سردی پڑی قرآن ٹھنڈا ہو گیا

پڑ گیا پردہ کدورت کا کہان لطف وصال
بیچ مین دیوار اُٹھی دل جو میلا ہو گیا

دیکھتے ہین لوگ بیلون کے دوپٹہ کی بہار
آپکے دروازہ پر چڑیون کا میلا ہو گیا

سنئے لیے مجنون یہ مضمون آواز جرس
ناقہ لیلے کو گذری ایک گھنٹا ہو گیا

ناتوانی کا اثر باقی ہے آزادی مین بھی
میرے ملنے کا الف خم ہو کے ہمزا ہو گیا

تھک گیا بازو وہان زخمونکا لطف اُٹھا نہ تھا
مینے دعوت کھائی اُنکا ہاتھ جھوٹا ہو گیا

نزع مین ہونٹونکا بوسہ مجکو دیکر کہتے ہین
میرے حلوے کی قسم کھا منہ تو میٹھا ہو گیا

بالون سے ہوتی ہوی انگیا پر آنچل کس لیئے
دو نو پٹے تمنے جب چھوڑے دوپٹا ہو گیا

ہو گیا کامل منیر استاد کے اعجاز سے
آج فرصت ملگئی دیوان پورا ہو گیا

فقیر ہو نہین کسی بت کی بولی ٹھولی کا
لب مسیح بھی تکمہ ہے میری جھولی کا

پھری فصل چمن میں ہوئی سرسبز ایسی
سبزۂ رخسارۂ تصویر سے آغاز ہوا

رات شرما کے تری بالوں سے روپوش ہوا
زاغ شب کے لئے گیسو پہ پرواز ہوا

کوٹھے پر چہرۂ پرنور دکھایا سرشام
یاں سے رجعت خورشید کا اعجاز ہوا

چمن دہر میں تھے دیدۂ عشاق نرگس
جب سے میں شیفتۂ چشم فسوں ساز ہوا

صفت آبلہ میناے فلک ٹوٹ گیا
کیا قیامت تری رفتار کا انداز ہوا

جب ہوا محو ادا عین وہ خسرو حسن
پھولوں کے عکس سے گلگون فرش ناز ہوا

آپ منہ دیکھنے کو آئینۂ دل مانگا
تصفیہ اس بت کافر سے خداساز ہوا

عرصۂ دہر میں باندھا جو طلسم الفت
دشمن جان فلک شعبدہ پرداز ہوا

جان لیتا ہے تری تیر نگہ سے سب کی
اے پری پیک قضا بھی قدر انداز ہوا

سنبل آہ ہوا طرۂ شمشاد بہشت
ہم بغل مجھ سے جو وہ سرو سرافراز ہوا

اس سے کچھ کہکے مجھے ذبح کیا تو نے
تیز تر تیغ اجل سے لب غماز ہوا

لوگ کرتے ہیں کمال رخ زیبا کا وصف
خلق کہتی ہے ترا مصحف اعجاز ہوا

اے ضعفی دل ناداں نکل آیا باہر
آج بے پردہ زمانہ میں ترا راز ہوا

روز فرقت نے کیا طائر دل کو بیجان
گل خورشید مجھے چنگل شہباز ہوا

بوسہ مانگا گیا ہونٹوں کا ہی رنگ پھرا
رنگ مسی کا مجھے سرمۂ آواز ہوا

نشۂ غمزہ و انداز سے سرشار ہوں میں
کاسۂ عمر رواں جام مے ناز ہوا

تردماغی جو بڑھی ہے نشۂ مستی کی منیر
کاسۂ سر مجھے جام مے شیراز ہوا

جلوہ ہے نیا بزم بت سیم بدن کا
کیوں چاندنی پر شبہ نہو صبح چمن کا

تر باغ میں ہوگا جو پسینہ ہے وہ گلرو
سونگھا ہے نکلے عروسان چمن عطر دلہن کا

شاید سر قبر آئے وہ خورشید درخشاں
مشتاق مرا جسم ہے شبنم کے کفن کا

تو کان لگا کر جو سنے کوئی مرا شعر
رفتار بتان نقش دل اہل جہان ہے
ہمجنس ملا پایا کہین مقسوم کی ضد ہے
ای مہر ترے جلوہ سے پہائی جو سفیدی
بوسہ کا اشارہ تو کیا منہ سے نہ بولے
مسکن کے پتہ پائے سفیدی کفن سے
وحشت مین بسر ہو گئے ہین ایام شباب و
بیتاب ہی گیسوئے معنبر کو جو سونگھا
یہ رنج اٹھائے ہین کہ تا حشر نہ چھوڑین
کیون دل سے مرے عشق کی بو چھوٹی اے آہ
چہرہ جو شب ماہ مین زلفون سے چھپایا
ڈوبا گئے عاشق ترے ہو ہو کے مکدر
ٹوٹے کہین دل دیکھکے اس بت کو غضبنا
جب باغ مین آپ آئین تو ہو جائے عیان صبح
کہتی ہے ہلال مہ عاشور ہے جسے خلق
کی مشق اسیری جو تری زلف سیہ نے
اس زلف کا سودا ہے فقیرین بہی حاضر
بگڑی ہوئی ہے ساری حسینو کی بناوٹ
صیاد ترے مین ابر پروانے کو منگوائے لشکر
شبنم کی طرح دیکھتے ہی آ گئے آنسو
ہے نام مرا صابر نے نقد رضا مین

تہا تری بالی مین پڑے نخل سخن کا
سکھ ہے زمانہ مین حسینون کی چلن کا
مین گل ہون بیابان کا نہ تہا لہو چمن کا
تہا خام مگر رنگ حسینون کے بدن کا
بالکل مجھے کہٹکا نہ رہا قفل دہن کا
غربت مین سراغ آج ملا صبح وطن کا
یہ شام جوانی ہے کہ سایہ ہے ہرن کا
دم ناک مین ہے مشتری مشک ختن کا
ہاتھ آئے گریبان اگر صبح وطن کا
تا انکا کوئی ٹوٹا ہے مگر زخم کہن کا
اندھیرا ہوا چاندنی مین چاند گہن کا
پانی کبھی میلا نہوا چاہ ذقن کا
بال آئینہ مین چاہیئے ماتھے کی شکن کا
رنگ اڑ کے ہوا ہو گل نسرین و سمن کا
ہے نام یہ ہے طاق مرے بیت حزن کا
ہر گانٹھ مین مضمون بندھا دام و رسن کا
منکا مری گردن مین بندھا ہے سانپ کے من کا
اللہ رے عالم ترے بیساختہ پن کا
ایجان مین پتلا ہون غم و رنج و محن کا
گرتی مین مگر جال ہے سورج کی کرن کا
شاگرد ہون مین رشک سے نقاد سخن کا

لیجائینگے جنت مین منیر اوسکو ہم
جو عاشق صادق ہے حسینان زمن کا

راہ کرنے اوس بت گمراہ نے دہوکا دیا
گر پڑے اندہے کنوئین مین چاہِ ذقن نے دہوکا دیا

ہو گئے مغرور مجکو عاشق اپنا جانکر
ہائے اس دل کا برا ہو آہ اس نے دہوکا دیا

جانکر اوس بت کا گہر کعبہ کو سجدہ کر لیا
ہائے برہمن مجکو بیت اللہ نے دہوکا دیا

مینے جانا بال منہہ پر کہولکر آئے حضور
چہپکر ابر تر مین قرص ماہ نے دہوکا دیا

شیخ صاحب آپکو میخانہ مین لایا منیر
پیر و مرشد بندۂ درگاہ نے دہوکا دیا

بڑہ چلا عشق تو دل چہوڑکے دنیا اوٹہا
خود بخود جوش مین نالے سے شیشا اوٹہا

دست نازک سے جو رنگ گل کا بہی اوٹہنا ہی تہا
یہ تو فرمائیے کسو جسے توڑا اوٹہا

جب پکارے لب جان بخش ہی وہ مر گئے ہم
ناتوانون سے نہ بار دم عیسا اوٹہا

خاکسارون مین نہین ایسی کسی کی توقیر
قد آدم مری تعظیم کو سایا اوٹہا

یاد اوس بت کی نمازون مین جو آئی مجکو
طپش شوق سے ہر بار مین بیٹہا اوٹہا

غم سہتے ہین پر غمزۂ بیجا نہین اوٹہتے
مرتے ہین مگر ناز مسیحا نہین اوٹہتا

کب یان رقیبون کو عنایت نہین ہوتی
کس روز مرے قتل کا بیڑا نہین اوٹہتا

بل پڑتے ہین پہونچے مین لچکتی ہے کلائی
نازک ہین بہت پہولونکا گجرا نہین اوٹہتا

فرمائیے ارشاد پہاڑونکو اوٹہا لون
پر رشک کا صدمہ نہین اوٹہتا نہین اوٹہتا

کوچہ مین منیر انکے مین بیٹہا تو وہ بولے
ہم جو مرے دروازے سے پہرا نہین اوٹہتا

## ردیف باے

بہک کے جاؤن جو مستی مین جانب کوثر
تو مجکو دست سبو کہینچ لائے سوی شراب

یہ کسکے آنے سے میخانہ مین ہوئی شادی
دولہن کے عطر سے ملتی ہے آج بوی شراب

بدن جو ٹوٹ رہا ہے ظروف مے کیساتھ
بنا ہے کیا گل آدم سے ہر سبوے شراب

وہ رشک مے کرے بالاے بام میخواری
ابہی آج خط کہکشان ہو جوے شراب

ظروف بادہ گلگون ہو میرے کاندہونپر
فرشتون سے بہی مین اُٹہواؤن ہر سبوے شراب

کہلا یہ پہولون کے ہونے سے حال اے زاہد
پس فنا بہی ہے رندون کو آرزوی شراب

سنا ہے پاس مسیحا کے آفتاب بہی ہے
کرینگے موت کے حیلہ سے جستجوی شراب

نہو سکے کوئی تعزیر میکشی ثابت
زیادہ حد سے بڑہی آج گفتگوی شراب

گداے بادہ ہون الفت مین چشم میگون کو
ترے فقیر کا تو بنا بنا کدوے شراب

حضور دختر رز ہاتہہ پاؤن کانپتے ہین
تمام مستون کو رعشہ ہے روبروے شراب

منیر ساقی کوثر سے لون شراب طہور
کبہی مین آنکہہ اُٹہا کر نہ دیکہون سوی شراب

تیرہ بختی سے دماغ عمر بین ہے جا شب
کیا ترے مجنون کا سر ہے خیمۂ لیلائے شب

رات کو ایسی لڑائی آنکہہ اُس نے چاند سے
ہو گیا بادام توام دیدۂ بینائی شب

کیا لکہین ہم کلبۂ ویرانہ کی تنگی کا حال
سایۂ زاغ سیہ پڑ جائے تو ہو جائے شب

رات بل کہاتی ہے میرے نالہاے گرم سے
مین بنا تا ہون کرل سے زلف عنبر سائے شب

صبح ہو چہرہ اگر کہولو تم آدہی رات کو
کوچۂ تاریک گیسو مین ابہی چہپ جائے شب

شام ہی سے اے فلک لاکہہ آفتونکا ہے ہجوم
ہر گہڑی اندیشہ رہتا ہے مرے گہر جائے شب

کیا کرون شکوہ سیہ بختی کا تیرے ہجر مین
دیکہکر گرد کدورت خاک مین ملجائے شب

کر دیا ہے ہجر نے بخت سیہ کا پاسبان
ہے ہمارا افضل ا رہ سگ لیلائے شب

راتکو تم سر چو گنبد ہو اور تو اتنا پیچ کہاسے
لاے پری ہو باف چوٹی کیلئے بنجائے شب

باعث افتادگی جز و سیہ بختی ہون مین
قد مرا کاہیدگی سے بنگیا ہے پای شب

آندہیان آہون کی آئین وصل مین ای ملاگر
صاف دود شمع محفل کیطرح اڑجای شب

مختصر تنے ہو ہے گہر مین ضد سے وقت وصل
دیدۂ روزن کی خاطر مردمک بنجای شب

مہر مکتوب عبادت ہے یہ کارمی مری
میری پیشانی مین داغ سجدہ ہی سودای شب

رات بہاگی جاتی ہے کیا نیند آئی وصل مین
ایکدن سونے نہین دیتی صدا ہی ہای شب

یہ دعا ہے انتظار وصل مین ہر دن منیر
شام ہو جانے تلے روز فراق آجای شب

## ردیف بے

ہے خزان مین دل خراش آہ و فغان عندلیب
خار حسرت ہوگئی نوک زبان عندلیب

مکتبو نمین جمع ہین طفلان گل روانہ نون
اب گلستا نو نمین ڈہونڈ ہین گے نشان عندلیب

دیکہہ چشم دل سے حسن و عشق کی یکرنگیان
مصحف گل مین لکہی ہے داستان عندلیب

پہولونکا پنکہا اگر بنوائے وہ صیاد خلق
دہوکے ٹٹی مین دیکہین آشیان عندلیب

اسقدر ہے موجزن آب رگ گل اندنون
بنگیا سونے کی چڑیا مرغ جان عندلیب

سرد مہری پہولونکی کام آئی سوز عشق مین
خس کے بنگلے سے سوا ہے آشیان عندلیب

اپنے ہاتہون سے جو وہ رشک چمن کرتا ہی بیج
ہے رگ گل ہر گہ تر ہر استخوان عندلیب

ابکی فصل گل مین وحشت کی جو یہ کثرت ہی
شاخ آہو ہے بنے گا آشیان عندلیب

نکہت گیسو جو باغو نمین اڑا لائی صبا
عنبر اشہب ہو مغز استخوان عندلیب

کیون نہ بنجائین گل تصویر گوش باغبان
ہے طلسم رنگ حیرت داستان عندلیب

لاے سے مہندی ملی بلبوس گل رنگین ہے
رنگ کیا کیا لائی چشم خونچکان عندلیب

بیشتر کہتا ہے وہ رشک چمن سم سین یہ بیج
اندنون انگیا کی چڑیا مین ہی جان عندلیب

اتحاد ایسا نہ دیکھا عاشق و معشوق مین
نکہت گل ہوگئی روح روان عندلیب

پھول چوٹی مین نہ رکھو تم خدا کیواسطے
سر چڑھیگا شا بڑا مہربان عندلیب

پھول تپلے ہے خزانمین صید کرنے کیلئے
باغ مین کرتا ہے وہ گل امتحان عندلیب

غیر نے سی تھی قبا شاید ترے پھول اِلم کی
آجتک قینچی سی چلتی ہے زبانِ عندلیب

حسن کی رتبہ سوا ہے اپنے آگے عشق کا
کیون زرِ گل سے بدلیے نقد جان عندلیب

گلبدن کا پائجامہ تمکو سلوانا جو ہو
مفت سے لو رشتۂ عمرِ روان عندلیب

عاشق و معشوق ہین وارد چمن مین اے منیر
میہمان گل ہین وہ ہم میہمان عندلیب

وصل کے دن کسطرح گھرمین ٹھہر فرمائے دھوپ
تیرے دامن کی ہوا سے کیا عجب آجائے دھوپ

دامنِ روزِ قیامت سے بھی آگے بڑھ چلے
پاؤن اپنے تیری فرقت مین اگر پھیلائے دھوپ

تیرہ روزی بھی شریکِ حیرتِ دل ہے یہان
میرے گھرمین سایۂ تصویر بنکر آئے دھوپ

صبح تک لوا کے مجکو جلوۂ عارض کہا
بھاگ کر لے مہروش زاغِ شبِ غم کھائے دھوپ

یہ سیہ خانہ نگین خانہ سے بھی ہو تنگ تر
آئے میرے گھر تو تنگ پھر اسکا بجائے دھوپ

ہجر مین اس ماہ کے میرے جلانیکے لیے
کہدو اپنے ساتھ خورشید قیامت لائے دھوپ

اس پری کو پائجامہ کی جو دیکھی دھوپ چھاؤن
کھولکر آغوش سایہ سے ابھی ملجائے دھوپ

پھونکتی ہی سیرِ گلستان ہجر مین اس مہر کے
آتشِ رنگِ چمن کو اور بھی بھڑکائے دھوپ

پرتوِ رخسار سے سورج بنے چشمِ کلیم
مثلِ برقِ طور ذرہ ذرہ کو چمکائے دھوپ

تم جو خونریزی کے مائل ہوا بھی اندھیر ہو
صاف ابرِ جوہرِ شمشیر مین چھپ جائے دھوپ

آتشی شیشہ کا شک ہو آفتابِ چرخ پر
آتشِ رخسارِ ساقی سے اگر گرمائے دھوپ

پانی پانی چشمۂ خورشید کے مانند ہو
اس پری پیکر کے سایہ سے اگر شرمائے دھوپ

قتل کرکے جلوہ فرما ہو بتِ خورشید رو
بسملون کے کھیت کو یارب پکانے آئے دھوپ

اسکے گردِ راہ کا دھوکا کبھی ہوتا نہین
جلوہ کرکے لاکھ صورت سے بھی جو بہکائے دھوپ

زار ایسا ہون تری فرقت مین اے خورشید رو — صاف اپنی جاؤن اگر سر پہ مرے چڑھ جائے دہوپ
زلزلہ ہے بیقراری سے در و دیوار کو — غیر ممکن ہے کہ میرے گہر شہر نہ پائے دہوپ
بہول کر بہی دنکو قصد غسل اگر فرمائیے — آپکو آب زر خورشید مین نہلائے دہوپ

سایۂ دامن میں تیرے حشر پر ہو یا علی
آفتاب حشر کی قدر وہی نہ کہلانے پائے دہوپ

## ردیف تاے

از پے سیر چو آن سرو چراغان برخاست — شور حشر از نمک سبزۂ بستان برخاست
وحشی بے سر و پاے تو چو عریان برخاست — شور تحسین ز لب چاک گریبان برخاست
رخت از وادی ایمن چو کشیدم بیرون — گردباد از عقبم بر زده دامان برخاست
نتوانست به پیش رخ او خود داری — آب آئینه بجوش آمد و طوفان برخاست
چون توان ساخت بشوخیکه فریب عشاق — بنشست آه بصد مشکل و آسان برخاست
جوشش گریه و دل غرقه چو نشست هنوز — کشتی از آب برون آمد و طوفان برخاست
فصل گل آمد و صد رنگ طرب بخت نهال — گرد غمها بنشست ابر بهاران برخاست
رفت چون یار ز بر من با سیری پیکر من — از کمین دو سیاه شب هجران برخاست
جلوهٔ روے تو در غنچه مین گل آتش زد — دود غم از دل مرغان گلستان برخاست
دل اغیار چو بستی بکمند گیسو — مو بر اندام من از صد مه پنهان برخاست
آب گردیده دلم از اثر فصل خزان — ابر مژگان بهواداری بستان برخاست
زلف آشفته و هم صبح بر آمد آن ترک — فتنه از خواب چو بر خاست پریشان برخاست

بهوای سر زلف سیهات ہیچو منیر
ہر کرا از قد تو بر خاست پریشان برخاست

الٰہی ... سر سبز شکایت کی ہوئی بات — سبزے کی طرح کا نہیں اس گل کی ہری بات

کیونکر دہن تنگ سے ظاہر ہو کڑی بات
منہہ آپکا چہوٹا ہے نکلنے کی بڑی بات

گلرنگ ترے ہونٹ ہہ ہے بار سخن سے
ایجان اُڑا لیگئی مستی کی دہڑی بات

تیرے سخن سخت مین ہے حسن نزاکت
کانون کو ہوئی پنبہٗ مہتاب کڑی بات

اس پیچ سے تم مجکو اڑاتے ہو دم نطق
زنجیر رم ہوش کی بنتی ہے کڑی بات

تقریر تری شاخ گل تازہ ہے ای مست
دیتی ہے کف بادہ مین پہولونکی چہڑی بات

وصف در دندان سے یہ بڑہجاتی ہین رتبے
رگ رگ کو بنا دیتی ہے موتی کی لڑی بات

ہر کان ہوا ہے سبد گل سے زیادہ
کیا پہول کے مانند ترے منہہ سے جھڑی بات

دہوتا ہے سخن دل سے غبار غم دنیا
ہے گویا الم کے لئے ساون کی جھڑی بات

کیا مہر بنائی ترے یاقوت سخن کی
مانند نگین ہے انگوٹہی مین جڑی بات

نقد سخن پاک دیا گرد قلق مین
گنجینہ کی مانند تہ خاک گڑی بات

جس روز مین گنتا ہون ترے آنیکی گہڑیان
سورج کو بنا دیتی ہے سوئیکی گہڑی بات

استاد کا احسان کا کر شکر منیر آج
کی اہل سخن نے تری تعریف بڑی بات

ملگئی ہے شب گیسو سے مگر آجکی رات
کیون ہے سرگشتہ اندہیرے مین قمر آجکی رات

شامت سے دیکھ رہا ہے وہ پری آئینہ
جا چہپی سد سکندر مین سحر آجکی رات

وہ نہانی کپڑے وہ مہ برج صفا پہنے گا
چاندنی کہیت کریگی مرے گہر آجکی رات

آہوے چشم سیہ جو قریب آگئی زلف
چوکڑی بہولی رہی چار پہر آجکی رات

یہ تو فرمائیے چاند آج کدہر نکلا ہے
کدہر آنکلے ہو اے رشک قمر آجکی رات

وصل کی شب یہ صدا آتی ہے گہڑیالونسے
ساتہ لائی ہے قیامت کی سحر آجکی رات

تیری فرقت مین یہ سمجہا ہون تڑپتا ہے
تارے نکلے نہین اے رشک قمر آجکی رات

چاندنی اوڑہ کے چہپ جائیے سحر لازم ہے
کوٹہے پر نور فشان ہے وہ قمر آجکی رات

سرخ کرتی سے ہو گیا معلوم — آفتاب سحر ہے انکا پیٹ

دم نہین سینہ مین سماتا ہے — یاد آتا ہے انکا گورا پیٹ

دیکھنے والے کیون نہون مجنون — رنگ مین ہے عذار لیلی پیٹ

چھاتیان ہین ترنج زر گویا — لوح سیمین ہے اس پہ یکا پیٹ

لال نیفا دکھا کے گردون کو — ہالۂ مہ کا رنگ لایا پیٹ

شاد ہوتے ہین دیکھکر عاشق — سحر عید کا ہے نقشا پیٹ

موئے مژگان ہین بال سیلی کے — آنکھون کے سامنے ہے تیرا پیٹ

بات مستی کی ہضم ہو نہ سکی — شیشۂ بادہ کا ہے ہلکا پیٹ

جان و دل سے منیر صدقہ ہے
نہین دیکھا ہے اجتک ایسا پیٹ

## ردیف ثے

ترقی کر گیا منہ پر گلی کا نور کیا باعث — ہوا اچڑ کر ہلال طوق بدرا سے حور کیا باعث

نظر آئی نہین شکل اس بت خونریز کی اب تک — پھرا کرتا ہے ہمارا دیدۂ ناسور کیا باعث

تجلی گاہ حسن مست جانانہ کیون لائے — گلابی ہو گیا دامان کوہ طور کیا باعث

بت شیرین بیان تمھین مستی مین کیا زخمی — ترش کیون ہے مرے ہر زخم کا انگور کیا باعث

بھرے ہین نیش زن تا ہیر ہی لیئے شہد لب لاکھون — ترا گھر ہو گیا ہے خانۂ زنبور کیا باعث

دل مجروح کو محرم رکھا بوسے گیسو سے — نہ چھڑکا زخم پر مشک شب دیجور کیا باعث

کوئی کشتہ نہین نالان خرام ناز قاتل مین — نہ آئی حشر کے دن بھی صدائے صور کیا باعث

تمھین تو اہل حق کے نام سے نفرت ہمیشہ ہی — تمھارے کان مین ہی پنبہ منصور کیا باعث

یہ کس برباد کی آمد ہے صحرا آ گیا مین — اڑا جاتا ہے صبح حشر کا کافور کیا باعث

ترے کوچہ نشین مشتاق کب ہین باغ جنت کے — چھڑی تیری بنی ہے شاخ زلف حور کیا باعث

بتان بادہ کش کا ہمکو سودا کیون ہوا یارب ؛ ہمارا سر بنا ہے ساغر بلور کیا باعث
ہمارے پاس ہو کر عرش پر صدرت کہلاتے ہو ؛ نظر آتے ہو تم نزدیک سے بہی دور کیا باعث

مینے اس سال عزم لکہنؤ کسواسطے چہوڑا
نہ دیکہی جا کی قبر ناسخ مغفور کیا باعث

## ردیف جیم

روز فردا ہے برائی عاشق بیچارہ آج ؛ گل سے گل ہو نہ یا ہو دل صدپارہ آج
کونسا ماہ دو ہفتہ خواب مین آئینہ کو ہے ؛ کبک سنگر اُڑ رہا ہے طایر نظارہ آج
جلوۂ قاتل سے روشن ہوگئے صد ہا مقام ؛ آئینہ ہے اس دل صدپارہ کا ہر پارہ آج
چال اپنی دیکہتے چلتے ہو مجکو ڈر یہ ہے ؛ پاؤن کے نیچے نہ آسے دامن نظارہ آج
آپکے چاہ ذقن کو دیکہکر سیری ہوئی ؛ آب کوثر پیگیا طایر نظارہ آج
تم تصور مین نہ آؤ پانوون مین چہہ جائیگا ؛ شیشہ صد پاش ہے میرا دل صدپارہ آج
سبزۂ خط دیکہکر سر سبز آنکہین ہوگئین ؛ بنگیا سبزی کی صافی دامن نظارہ آج
بو شراب عشق کی پہولی ہے تم برہم ہوئی ؛ گر کے نظرونسے ہوا مینا دل پارہ آج
پیچ سے دیکہا تہے سیب ذقن ای پری ؛ گیند پر ہمنے لپیٹا رشتۂ نظارہ آج
کیا شب فرقت کی تاریکی ہے یارب الامان ؛ اپنے گہر کا راستہ بہولا ہر سیارہ آج
پلکونکی جنبش سے پیچ اہل نظر کو دیجیے ؛ پنجۂ مژگان نے لپیٹے رشتۂ نظارہ آج
آہ آتش زا سے بدلا چنبر گردون نے رنگ ؛ بنگیا داغ پر طاؤس ہر سیارہ آج
زرد ہوکر باغ چکرایا تمہارے سامنے ؛ ہلگیا سو نیچا طفل غنچہ کو گہوارہ آج
کسنے جوڑا چاندنی کا شب کو پہنا ای فلک ؛ بنگیا تہل بادلی کا صاف ہر سیارہ آج
کل ہلا دیگا زمین اس حشمت طفلی کا جوش ؛ اضطراب نبض سے جنبش مین ہے گہوارہ آج
ایک دن رو کے جو ہم طفلی مین جوش عشق سے ؛ کہتے تہے سب نوح کی کشتی بنا گہوارہ آج
گیسوونسے رات کو تشبیہ کس شاعر نے دی ؛ بنگیا دندان بالا برزلت ہر سیارہ آج

بخت کی برگشتگی ہے سن صبا مین ہی شروع ؛ گردش ایام سے جنبش مین ہے گہوارہ آج

نہر میں شاید پڑا تھا عکس روئے آتشیں
چھٹ گیا مثل اتار آتشیں فوارہ آج

منتظر ہے آسماں اوس غیرت یوسف کا کیا
دیدۂ یعقوب ہے نظروں میں ہر سیارہ آج

نہر میں اوترا ہے شاید غسل کو وہ شمع رو
جھاڑ بنکر صاف ہے پر نور ہر فوارہ آج

دید یا دس بیس کو بوسوں کا حصہ کس لئے
مصحف رخ کا کیا کیوں وقف ہر سی پارہ آج

ذکر کس بحر لطافت کا کریگا دیکھئے
کلیاں کرتا ہے گلشن میں جو ہر فوارہ آج

محتسب کا شیشۂ دل صبح سے ہی چور چور
شیشۂ مے توڑنیکا ہو گیا کفارہ آج

تو نے اوڑھا آبرو پشمینہ کی ایسی گر رہی
حوض میں آبی دوشالے کی چڑھا فوارہ آج

اے صبا اوس لالہ رو کو آئینکا ڈلکا بجی
پوست سے غنچہ کی منڈھنا چاہیئے نقارہ آج

ماہ کامل پانی پانی ہو گیا تیرے حضور
کہکشاں کیسے نہر میں چھٹنے لگا فوارہ آج

وصل کی شب کس لئے پوچھتے ہو آؤ میرے گھر
صبح کاذب کی بھی دینا چاہیئے کفارہ آج

آنکھ تو تمنے چرائی چھینتے ہو دل مرا
مجھسے لو اتنے ہوا اپنی چوری کا کفارہ آج

مر گیا میں زادگان طبع سے کہدی کوئی
دوش پہ گرد یتیمی کا دہریں پشتارہ آج

وادی وحشت میں ڈنکا آبلہ پاؤنکا ہو
شاخ آہو سے بجایا چاہیئے نقارہ آج

آسماں سدرہ تمہی تیر آب اشک سے
پاؤں پھسلا کر پڑا چلتے میں ہر سیارہ آج

خوب بکھروٹی سنہری بنگلی انگیا کی پان
پرتو افگن چاہ تیو نیر ہے جوہر رخسارہ آج

اس بیاباں گرد کا ہرگز پتا ملتا نہیں
ہو گیا میرے لئے پیک قضا آوارہ آج

پیڑ ہی کوٹھی میں یہ جوڑی آئینہ کی نصب ہے
جلوہ گر ہے دل میں کچھ باطن کے ہر رخسارہ آج

کونسی خوش چشم کا لاتا ہے خط میرے لئے
ہے رواں پا نظر سے ڈاک کا ہرکارہ آج

دیکھ کر تجکو گلستاں میں بالیدہ ہوا
چھینٹے دیتا ہے رخ خورشید پر فوارہ آج

وہ خفا ہے کھینچ دیکھا ایسی میں اسے مانی شبیہ
سرخ مثل آتش خورشید ہوا انگارہ آج

اب بدل کر قافیہ ایک اور بھی پڑہیئے غزل
شاہد معنی کا ہے مد نظر نظارہ آج

## غزل

ہوگیا زخم فراق دختر رز تازہ آج
کل سے افزون ہے خمار ہجر کا خمیازہ آج

لیتے ہی انگڑائی ٹوٹا آپ کا بند نقاب
کھل گیا جلد کتاب حسن کا شیرازہ آج

ان کو احسان سے دل کو اگر زخمی کیا
تو نے کھولا اپنے گھر کا ای صنم دروازہ آج

کوئی سنتا ہی نہین شور قیامت کی صدا
ہے بلند ایسا تری رفتار کا آوازہ آج

شمع کافوری کے پرتو سے بدن میلا ہوا
اے پری تیری لطافت کا ہوا اندازہ آج

ہے دلہن کی بو عروسان چمن کے جسم مین
باغ مین بدلا ہے کس گلرو نے رخت تازہ آج

ہر گل فردوس کی رنگت مین سونے کا ہے میل
کیا اوڑا لائی صبا چہرہ کا تیرے غازہ آج

کیا پیا وہ لیلی و مجنون گئے سوے عدم
نخل ماتم سے بندھا ہے نجد مین جمازہ آج

کہتے ہین عاشق حکایت عشق کی ای گلبدن
باب پنجم ہے گلستان کا ترا دروازہ آج

لیلی آئی خار خار دل نکالے قیس نے
خوب کانٹے چبھ رہا ہے نجد مین جمازہ آج

دل کی حیرت سے کھلا عاشق کی پا لیکار نگ
آئینہ گلزار قالین کا بنا دروازہ آج

گالیان زخم کہن کو دیکھ کر دیتی ہو کیون
باسی کھانے مین ملاتے ہو طعام تازہ آج

عاشق قد پر چمن مین اونگلیان اوٹھنے لگین
سرو بھی آزاد بنکر کستے ہین آوازہ آج

تیرے مجکو سوا ہے اونکو نشہ کا خمار
کھینچتے ہین وہ بہت مثل کمان خمیازہ آج

غیر کی جھوٹی صفائی کا ہوا ہے بندوبست
کیا بیاض صبح کاذب کا بندھا شیرازہ آج

کس تعلی پر ہے رتبہ تیری گرد راہ کا
عارض خورشید پر ملتی ہین جیسے غازہ آج

قیس کی وحشت کا دفتر منتشر مدت سے ہے
بھائی کے رشتہ سے باندھا چاہیے شیرازہ آج

دھوم تیرے حسن کی ہے صبح سے ای رشک مہر
گنبد گردون مین پھیلا ہے ترا آوازہ آج

ہے ہمارے نام نوبت شاعری کی ای منیر
اپنی خوش گوئی کا ہے آفاق مین آوازہ آج

نہ ہوتے صاف کبھی لٹ گرہ گیر کے پیچ
بار ہا کھول دئے گیسوئے تصویر کے پیچ

تار سنبل کی طرح تار نظر الجھا ہے
خواب میں دیکھے ہیں لٹ بت بے پیر کے پیچ

آپکی زلف کے قیدی ہمیں بل کیونکر ڈ
خوب سیکھے ہوتے ہیں یا سنبل زنجیر کے پیچ

جلسا زو نہیں گرفتار نہ کرلے کوئی
رہتے ہیں پیش نظر زلف گرہ گیر کے پیچ

طائر روح چھٹا جبکہ ہوا بہر رقیب
دام تزویر ہوئے جوہر شمشیر کے پیچ

باتوں باتوں میں گرفتار کیا زاہد کو
گیسوئے حور بنے رشتۂ تقدیر کے پیچ

آپکی جنبش ابرو کی اڑاتی ہے چال
کھل گئے موجۂ آب دم شمشیر کے پیچ

مے سے تشنگوں کی محبت میں جی جلتا ہے
وہ دو دلمیں ہیں تری لٹ گرہ گیر کے پیچ

طائر نکہت گیسو کو جولانی ہے صبا
ہیں کمند اثر نالۂ شبگیر کے پیچ

سرفرازی ہے سبب مصدر منہ دو اتکی سبب
جاتے دستار میں سر پیری تقدیر کے پیچ

وہ بھی قد جو دم سیر چمن کھولدے لٹ
سرو آزاد کی چوٹی میں ہوں زنجیر کے پیچ

عشق گیسو مری قسمت میں ازل سے لکھا
حلقۂ مار ہیں سطر خط تقدیر کے پیچ

شوق کاکل سے لڑانے کو نہ ہو دشمن جان
رشتۂ زیست نہ کاٹیں بت بے پیر کے پیچ

طائر دل کے پھنسانے کے لئے ہے یہ جال
جالی کی کرتی میں ہیں رشتۂ تدبیر کے پیچ

دی جو تشبیہ ترے گیسو سے تو سنا یہ صبا
بال کے پھندے ہوئے گیسوئے زنجیر کے پیچ

اے مغنی ترے گانے میں فن رشتہ بھی ہے قید
زلف زہرہ سے سوا ہیں بلکہ تحریر کے پیچ

آپکی آنکھوں کے ڈورے ہیں مجھے دام بلا
دہاگی ہو بٹی ہیں یہ سررشتۂ تقدیر کے پیچ

جی جلاتی ہے جبینوں کی پسینے کی چمک
بجلیاں ٹنکتی موج عرق شیر کے پیچ

منزل قبر ملی شوق عمارت کے سبب
کھل گئے سلسلۂ حسرت تعمیر کے پیچ

نامہ کو دیکھکے سب سمجھے کہ ہے بستۂ دام
خط طغرا میں لکھوں لٹ گرہ گیر کے پیچ

یا علی آئے منیر آپکے روضہ تک کیا
کیسی پاؤنکی پڑی ہوئی تقدیر کے پیچ

نور اہل حق کی دنیا میں ہو مشہور صبح ◆ ہو ندامت سے شکست کے پسینہ سے غسل صبح ◆

بھاگتی ہے عاشق سوز انسے کو شوں ہو جہاں ◆ سیکھی ہے سیماب آتش دیدہ کا دستور صبح

ہے دل مجروح وقت جلوۂ رخسار صاف ◆ روتی ہیں کہتی ہو سیہ زخمی انگور صبح ◆

کسکو ہے نور روز میں ظاہر لڑانیکا خیال ◆ رعد لاتی ہے بناکر بیضہ کافور صبح ◆

نشہ کی سرخی جو دیکھی تیرے روے صاف پر ◆ شیر شبنم میں ملاتے بادۂ انگور صبح ◆

چشم نرگس میں نہاں ہو جا اُس گل کے حضور ◆ صاف بنجاتی بیاض دیدۂ رنجور صبح ◆

ظلمت شام غم فرقت کو کرتی ہے سفید ◆ دھوتی ہے صابون سے زلف شب دیجور صبح ◆

گھر جلا آتش فرقت سے لو تنہا گیا ◆ مثل نقرہ چرخ کہانی میں ہوئی مجبور صبح ◆

درد سر ہے شام فرقت سے مریض ہجر کو ◆ ہو آلہی صندل پیشانی رنجور صبح ◆

میسے ساقی کی جو آنکھوں میں سمائیگی کبھی ◆ سانچے میں ڈہل کر بنیگی ساغر بلور صبح

صحبت اغیار میں جلوہ ہی تیری ہو فروغ ◆ چاندنی بنجائے پھر خانۂ زنبور صبح

دست قاتل کی صفائی دیکھکر اے آسمان ◆ صاف بنجائے کف آب دم ساطور صبح

روشنی بخش شبستان جہاں ہی یہ مقام ◆ ہے غبار خانۂ تیرا ہی بت مغرور صبح

اے قمر سیما تیری تصویر عارض کے حضور ◆ میلے کاغذ کیطرح ہو جائیگی بے نور صبح ◆

یہ غزل ضعف مرض میں ہم نے موزوں کی منیر
کیا کریں ہم تیرہ بختی سے جو ہو بے نور صبح ◆

یارب دکھادے جلوۂ رخسار پیر صبح ◆ مار شب سیاہ نہ پی جاتی شیر صبح ◆

شیخ صفا فروش ہے دنیا کا شیفتہ ◆ لازم ہے زال دہر سے ہو عقد پیر صبح ◆

شرماتی ہیں صبیح ملاحت سے آپکے ◆ ڈرتا ہوں اس نمک سے نہ پھٹ جائے شیر صبح

شبنم کے قطرے دیکھکے کہتے ہیں اہل ہوش ◆ ٹوٹا ہے کسکے عشق میں تسبیح پیر صبح

اُس رشک مہر کی جو کھولیں سر مہربان ◆ اے آسمان برف میں جم جائے شیر صبح

آئے شب فراق میں یارب وہ رشک مہر ◆ جاری ہو کوہ غم سے کہیں جوے شیر صبح

دیتے ہین مجھکو آنکھونپر اہل صفا مقام
میرا قدِ خمیدہ ہے ابروئی پیر صبح

ایجان وصف اپنی صباحت کا سب کیجیے
شیرینی کلام سے میٹھا ہو شیر صبح

ہیر ہمین ربط اشکِ مسلسل سے کیجیے
تار نظر سے باندہی دندان پیر صبح

اے رشکِ آئینہ تیرے دامن کی تار سے
نساج دہر کرتی ہین نسیج حریر صبح

عکس رخ صبیح پیالے مین ڈال کر
صاحب ملا کی چائے مین پیتی ہین شیر صبح

نکلی کا تیری رنگ جو چہایا سحر کیوقت
غل پڑگیا پتنگ مین رنگا حریر صبح

خواب سحر سے دولتِ فیض سحر نکھو
سوتی ہے اوٹھہ کر دیکھہ رخ دلپذیر صبح

کرتے ہو نفی اہل صفا کے کمال کی
مقراض لا سے کاٹتی ہو تم حریر صبح

اپنا ہی رزق کہوتے ہین خوابِ سحر سے لوگ
آتی ہے خوان مہر مین نانِ خمیر صبح

نور عطای ملہم غیبی سے اے منیر
مطلع نظیر مہر ہین صفحی نظیر صبح

## ردیف خے

عکس عقیق لب سے ہے جام شراب سرخ
ہے آتش شفق سے نہ آفتاب سرخ

ہیر ہمین چاہیے می گلگون سے اختلاط
ہوتا ہے وقت صبح رخ آفتاب سرخ

غصہ سے تو جو سیر چمن مین بھڑک اوٹھے
مثل حریر آتشِ گل ہو نقاب سرخ

تو جو لہو بہائے جوانون کا اے حسین
پہنے لباس سب لیلئے شام شباب سرخ

زخم بد سے دفترِ ہستی کی زیب ہے
شنجرف سے کتابمین ہین فصل باب سرخ

اپنے شہید ناز کا لکھو جو ماجرا
مانند موج خون ہون سطورِ کتاب سرخ

توشہ مین اگر لب جان بخش سے دبائے
ہون لعل شب چراغ کی صورت کباب سرخ

ہرِ جام می بنا ترے جلوہ سے جام گل
اس دھوپ مین ہوا قدح آفتاب سرخ

ہو عشق میرے دل کو لب بادہ نوش کا
ہون آتشِ عقیق سے یارب کباب سرخ

حسرت زرد ونکا یہ دل خون گشتہ ہی مگر
اے میکشو جو گرتے ہین اشک کباب سرخ

مجکو قتل شوق مجہ سے لال کپڑون کا
کیا میرے خون سے ہے زیادہ شہاب سرخ

ملتی ہے دلمین خون تمہاری عرق کی بو
ہوتا ہے میرے شیشہ مین ہکر گلاب سرخ

سینہ ہے مثل آئینہ انگیا ہی لال لال
حیرت ہے جو ہی شیر سے اوٹھی حباب سرخ

داغ جگر سے شوخ ہی چہلے کی گل کا رنگ
لا سے سے بہی ہے میری چمن کا گلاب سرخ

دریا مین تم نے پہینکدی کیا پیک پان کی
رنگ عقیق سے ہی کلاہ حباب سرخ

مل مل کے منہدی آپ نہاتی ہین ناز سی
کیون ہو نہ جائے تیغ ادا کا لعاب سرخ

غصہ سی لینگے وہ دل پر خو نمین چٹکیان
منہدی کرینگی ناخن تیغ عتاب سرخ

رلوا کے مجکو رنگ جو کہیلو گے غیر سے
ہو جائیگی گلال سے زلف سحاب سرخ

لکہا گیا جو تیرے شہید ادا کا حال
مانند برگ گل ہوئی فرد حساب سرخ

ڈوبے لہو مین مہر امامت جو ای منیر
کیونکر نہو شفق مین رخ آفتاب سرخ

## ردیف دال

ساز عشرت سی نکلتی ہی نوا ے صبح عید
جام قلقل پڑہتے ہین شیشے دعا ے صبح عید

جشن ہے سرکار نواب نصیر الدولہ مین
اشرفی مہر ہی نذر لا ے صبح عید

جلوہ فرما آج کوٹھی مین ہی وہ خورشید جاہ
چاندنی اپنی تجلی کی بچھائے صبح عید

کوٹھی مین نواب گردو نیر ہی طالع آفتاب
دوپہری ہے وہ آفتابونسی ضیاے صبح عید

سیکھی ہی نواب سی عقدہ کشائی کا طریق
غنچۂ دل باغ عالم مین کہلائے صبح عید

بزم عالم مین لب ساغر سی آتی ہی صدا
سن زبان موج مے سی ماجرای صبح عید

شعر نورانی جو فرما کر لکہا چاہین حضور
نذر والا کو بیاض اپنی منگائے صبح عید

نور کا عالم ہے ہر کمرہ مین عشرت کے سبب
ہے جلا کے واسطے آئینونمین جاے صبح عید

کرتا ہے میرے شعر وہ ابرو کمان پسند
شوق سلاح سے ہوئی تیغ زبان پسند

خط سے ترے عذار مین اے جانجان پسند
آیا چراغ طور کا مجکو دہوان پسند

پامال ہون تو ہڈیون کا مرتبہ بڑہ ہے
سالے ہما کرین مزہ استخوان پسند

ایسے ریاض دہر مین نگین مزاج ہین
ابر بہار ہو جو کرین ہم دہوان پسند

جو خاکسار ہین آہ نہین قدر لباس کیا
آب روان سے ہے ہمین ریگ روان پسند

دنیا سے راہ دن چلے جاتے ہین قافلے
کیونکر مقام خوف کرے کاروان پسند

ملتا ہے مین ہلال ابروے جانان ذکی جگہ
ہے دل کو آشیانہ زاغ کمان پسند

ہے خضر رہ کشش آسی دامان حرص کی
کیا کشتی فقیر کو ہو بادبان پسند

پڑتی نہین ہے ساغر خالی پر اپنی آنکھ
مفلس کیا کرین قدح آسمان پسند

تسخیر آفتاب جبین کا عمل پڑہون
اس تہ کا حسن ہے مجھے اے جانجان پسند

غفلت کی مشق کرتے ہین عاشق بجا پہر
خوش چشمون کو ہے سرمۂ خواب گران پسند

ہونٹون پہ اپنے روز جمایا کرو دہڑی
ہے آتش عقیق کا مجکو دہوان پسند

ہنسیے خدا کیواسطے پہولون کو دیکھکر
آتے ہین گوش گل مین مجہے بجلیان پسند

زیبا ہے داغ عشق کا قد خمیدہ مین
آیا چراغ رکہنے کو طاق کمان پسند

کسطرح خوش ہون شام کو وہ چاند دیکھکر
آتا نہین ہے مشعل مہ کا دہوان پسند

چہوتے ہو بار بار جو قلفین شراب کی
دست سبو کی آئین مگر انگلیان پسند

بے علم شاعرون کا گلہ کیا ہے اے منیر
ہے اہل علم کو ترے طرز بیان پسند

دلمین طمع زر ہے جدا آہ جدا بند
اس شیشہ مین ہے سارے زمانہ کی ہوا بند

تو مہندی لگا کر جو چہوے ابرو پر خم
تلوار کا رومال ہے صاف حنا بند

نشہ مین تجھے گاتے ہوے دیکھی جو ہی بند
مینا سے مئی ناب کا ہو جاسے گلا بند

تا منزل گور اپنی رسائی ہوئی مشکل
شاید فرس عمر ہوا ضعف سے جا بند

اسد ری چمک تجھ پہ پر نور ضیا کی
برگ گل خورشید ہوا آج حنا بند

یاد آئی اگر اُس شہ خوبان کی کفن میں
ہو روح سنکے بدلے قفس تن میں ہما بند

وہ طفل دبستان جو گیا باغ سے باہر
ابواب گلستان ہوئی اسے باد صبا بند

رنگین لبون کو جو سنے شرے سینۂ شفاف
تار رگ یاقوت کی انگیا میں لگا بند

اور یہ بھی رشتۂ جان نذر کو لاتے
درکار اگر آپ کو ہون پھر قبا بند

چھٹتا ہے نہیں رنگ حنا پاؤن سے آئے گل
مہندی سی بھی کنت پاسے نگارین کی ہوا بند

کسطرح اُڑائے تری پوشاک کی خوشبو
اے گل تری آگے ہے دم باد صبا بند

پیراہن ہستی ہوا ہی مثل کتان چاک
ٹوٹے تری چپکن کا جو اے ماہ لقا بند

مہمان اسیطرح ہین روح جہین بدن میں
دم بھر کو ہو جسطرح حباب میں ہوا بند

پوشاک پہنتے ہی رکا مجھسے وہ گلرو
باندھا ہے دریائے محبت میں بنا بند

برسات میں تو مہندی لگائی جو سر شام
ہو طلس گلگون شفق آکے حنا بند

اُس کوچہ میں کیا جاسکے منیر آہ ہمارے
وہ باغ ہے یہ جسمیں کہ ہے راہ صبا بند

## ردیف ڈال

اچھا نہیں ہے او بت زرین قبا گھمنڈ
بدتر ہے خاک سے بھی جو ہو کیمیا گھمنڈ

کملی فقیر کی ہے شبستان سلطنت
کیون کر رہا ہے سایہ پہ اپنے ہما گھمنڈ

پائے گی تیرے کوچہ میں لیجا نجات جو شل
انفاس عیسوی کا کریگی ہوا گھمنڈ

اُس بت کے پاؤن تک جو رسائی ہوئی نصیب
کرنے لگا شفق سے بھی رنگ حنا گھمنڈ

بازو نہ ہاتھ آئے در عرش قدر سے
کیا پا گئے جو کرتے ہین دست دعا گھمنڈ

دریا میں موج موج سے رہتی نہیں جدا
بیجا ہے آشنا سے کرے آشنا گھمنڈ

پرچھائین بال بال کی زنجیر عرش ہے / زیبا ہے جسقدر کرے زلف رسا گھمنڈ

تیر نگہ سے تیرے زمانہ ہوا ہلاک / کیا منہہ کرے جو تجھسے خدنگ قضا گھمنڈ

ڈھونڈہین جو زہر کھانیکو دانتونکی عشق مین / ہیرے سے بھی زیادہ کرے سنکھیا گھمنڈ

آئے او جاسے ہین لب جان بخش کی حضور / کرتا ہے کیا انڈھیرے مین آب بقا گھمنڈ

منزل ہے تیری عرش پر اےجان مصطفے / زیبا ہے سب سے بھی ہے تجھکو سوا گھمنڈ

سرکش ہون ایکدم کیلئے کیون حباب دار / کرتے ہین کس بساط پہ اہل فنا گھمنڈ

وہ رشک ماہ بالۂ آغوش مین رہا / تا صبح حشر کیجیے اس رات کا گھمنڈ

پہنے جو اسکے پہولون کا گجرا وہ رشک حور / رخسارہ پری سے کرے موتیا گھمنڈ

اعجاز کی جو چال چلو گرمیون کے ساتھ / خورشید حشر سے بھی کرین نقش پا گھمنڈ

تارے سبنے ہین چشم زلیخا فراق مین / زیبا ہے تجھکو اے مہ یوسف لقا گھمنڈ

جو اس جگہ ہو دفن بہشتی ہوا منیر
کعبہ سے کسطرح نکرے کربلا گھمنڈ

## ردیف ذال

ہجر مین خط کے لئے چاہیئے ہلکا کاغذ / کہ دباتا ہے تن زار کو موٹا کاغذ

خوب سینہ سے لگایا ترے خط کا کاغذ / بنگیا میری قبا کے لیئے دستا کاغذ

تیری خاصہ کی گلوری کا جو لکھتے ہیں صفت / اے صنم موتیون کے چبنے کا بنتا کاغذ

تیری تکل ہوی سرلوح فلک نام خدا / قدسیون کا خط تقدیر ہے گویا کاغذ

دل غمناک کو ہوتا ہے تری خط سے سرور / روکتا ہے سپر تیغ کا مہرا کاغذ

بال بند ہوا وگے کاغذ سے اگر تم شب وصل / کینچلی افعی گیسو کی بنے گا کاغذ

[illegible] گئی آب نشان خط عارض زیبا / مصحف رخ کا مگر آپنے دہویا کاغذ

نظم مین لکھتے ہین اپنے دل غمدیدہ کا حال / بند ہے مرثیہ کا ہاتھ مین گویا کاغذ

خط ترا دل سے لگایا جو بہا خون جگر
منہہ پر اس شیشۂ تصویر کے باندھا کاغذ

اپنے دل کا مین اگر حال کدورت لکھون
صفحۂ روئے زمین سے ہی ہو میلا کاغذ

کھینچا ہے رخ نازک کا تمہارے سایہ
ورق برگ گل تر سے ہو ہلکا کاغذ

ہاتھہ آتا جو مجھے مال تو منگاتا مین
آب زر مین مری تصویر کا گھلتا کاغذ

تاک کر پھیرے خط شوق کو مارا پتھر
سنگ پائے نگہ مست سے چھاپا کاغذ

نقشۂ زخم نکامرے صفحۂ تن پر کھینچا
آپ نے ناخن شمشیر سے لکھا کاغذ

لب جان بخش کا مانی نے جو نقشہ کھینچا
بنگیا دامن نقاش مسیحا کاغذ

ہوئے مجنون تری تصویر کا دیکھا جو ورق
کیون نہو آئینۂ عارض لیلی کاغذ

وصف لکھہ کر ترے پامالون کی اے باغ مراد
ہے عطر گل قالین سے بسایا کاغذ

پائی نرمی تری تصویر رخ وقامت نے
پنبۂ صبح قیامت کا ہے گالا کاغذ

ترے نامے کے جو بوسے لین حسینان جہان
لے صنم پوست بنے پستۂ لب کا کاغذ

ورق جبۂ جبریل کا طالب ہے منیر
چاہیے بہر سلام شہ والا کاغذ

## ردیف رے

تبسم اس پری کو ہے مرے حال پریشان پر
توجہ برق خاطف کو ہوئی ہے سنبلستان پر

نظر پہونچے سے بھی بہنے لگی رخسار جانان پر
یہ مصحف دیدہ و دانستہ رکھا طاق نسیان پر

ہوا جب حصر قیمت بوسۂ رخسار تابان پر
دیا خط غلامی مہر کی عنوان قرآن پر

دوالے درد سر جوش وحشت ہوگیا افزون
مگر صندل طبیبون نے گھسا تھا سنگ طفلان پر

تری تلوار لے قاتل مگر ابروے یوسف ہے
یقین چاہ کنعان ہے دہان زخم خندان پر

در و دیوار سے آنکھین ملین گی دید کی طالب
سفیدی چشم موسی کی پھرے گی قصر جانان پر

تن نازک کا پردہ رہ گیا بخیہ سے جدا ہو
قبا اس موزنی کی پھٹ گئی جسم عریان پر

تمہاری آرسی کا جلوہ ہے تا عالم بالا
یہی سورج کہی ہے گنبد گردون گردان پر

تری تقریر نے راتون کو ایسی کی گہر ریزی
کہ سہرا موتیون کا ہے سر شمع شبستان پر

نکلی چاندنی میری سیہ بختی سے فرقت مین
ہوا غالب یہ ململ چادر ماہ درخشان پر

شب غم مین ید بیضا کو بہولی داغ فرقت سے
چراغ دست موسی ہے رکہا طاق نسیان پر

سفیدی چہائی سر پر حضور عارض سیمین
تمع ہوگیا چاندی کا جام مہر تابان پر

ہوا جوش جنون مین اس مین جوش ہوا ایسا
کہ بلین چیرہ گئین زنجیر کی دیوار زندان پر

یہی قطع و برید ہے سرا گر پوشاک کی ٹہری
تری قینچی چلے گی اطلس گردون گردان پر

گدائی در ترا جن و پری پر حکم فرما ہے
بٹہا دیتا ہے اکثر بوریا تخت سلیمان پر

پہر پہ ہے نشان چشت نے کہولے ہیں نشانون
نہین پڑنے مرے دامن ہے ہر خار مغیلان پر

نظر آجاے پتلی دیدۂ خورشید محشر مین
تمہاری آنکھ پڑ جائے جو کیسر داغ سوزان پر

اوڑالائی ہوا ہے سر فرشتی سب کو مقتل مین
یقین گنج باد آورد ہے گنج شہیدان پر

تمہاری کفش کا گل دیکہکر قدسی ہی کہتے ہین
یہ طرہ چاہئے دستار خورشید درخشان پر

تجلی صاف برق طور کی ہے آتش گل مین
یہی تجلی جو آئی دہوپ دیوار گلستان پر

پری بنکر اوڑیگا جو نشانہ تم اوڑاؤگے
تمہارے تیر سے لیجائیگا مرغ سلیمان پر

قناعت ہے تو بجلی حافظ محمل ہوگی
کہنچیگا شامیانہ بادلی کا کشت دہقان پر

ہوا ہے خام پختہ ہوگی یہ میوہ کمانے ہے
نمو نے خط سے سبزی آگئی سیب زنخدان پر

خیال قامت و عارض کو جنت ہے مرے دل سے
نہ ٹہرا اپنے صبح قیامت داغ سوزان پر

سوار ہیں گہر بخشی کرلے گر دوران مقام الکد
عماری اپنی کہنچوا فیل مست بزمیان پر

خفا ہوکر اپنے ہونٹھ غصہ مین چبانے ہین
یہ کسکا دانت ہے شفتالوے لب جانان پر

کسی خورشید کے جلوے سے نور اسنے چرایا تہا
فلک نے گل دیا ہے عارض ماہ درخشان پر

ہوا سے ابر جو چلا دور زلف سیہ آئی
اسکا فقط گریبان ہلال عید قربان

پس

مزا ہے میکشی کا آپ کے تقوی کو پینے میں
عیاں ہے جوش خون کشتگان سے جوش وحشت کا
لگاؤن دور میں میں شیشہ گردون تو زیبا ہے
منڈیرون پر چھڑکنے سے ابھی گشتو کا لہو گل
دہان پاک کی خوشبو نے عطر آگین کیا ایسا
پڑھا فاتحہ وہ قبرون پہ جب ہاتھ اٹھا ہے
اگر سودائے گیسو میں کبھی رخت سیہ پہنا
گناہ لالہ دل پر نہ نقصان جان ہے بہت
حسینون کی نظر کے سامنے ہو کہیت کشتون
کسی خاموش کی کا فور بیت سے نہی کیا

یقین قلقل بنا ہوا آواز قلیان پر
کیا ہے تو نے خنجر تیز شاید سنگ طفلان پر
نظر جمتی نہیں ہے آفتاب حسن جانان پر
اگے گا سبزۂ شمشیر دیوار گلستان پر
کر رشک کیوڑے کی بالی کا ہوا مسواک جانان پر
تو کہتے ہیں کہ چھاپا مار ہے شہر خموشان پر
تمہاری مانگ کا دہوکا ہوا چاک گریبان پر
خطا ہے صاحب خانہ ہو غصہ تازہ مہمان پر
پریزادون کا پہرا چاہیے گنج شہیدان پر
کہ حال دل نہیں آتا زبان شمع سوزان پر

پریشان روزگار ہی شمشیر اب دل نہیں لگتا
کتاب شوق نظم و نثر رکھ دو طاق نسیان پر

آؤ لپٹ کے سو رہو جانی پلنگ پر
پھر چوپ پیتا بیٹھ کے جانی پلنگ پر
سنتے ہیں مرے زبان کبھی دی تو لی کبھی
آنکھون کی نیند اڑ گئی تکیون کے پر لگے
لپٹے جو ساتھ ہاتھ لگا بوسہ دہن
گل تکیہ نور میں ہوے مانند آئینہ
منہ کھول کر وہ سوئیں کرتے تکیہ کا لوح
سیل سرشک سے تہ و بالا ہوا مکان
دو بار ڈر گئی ہیں بالش پہ صورت ہما

دو رسے کی ہو تمام کہانی پلنگ پر
لازم ہے آج عطر فشانی پلنگ پر
رد و بدل ہے یہ زبانی پلنگ پر
پریون کی کل کہی جو کہانی پلنگ پر
آیا عمل میں علم نہانی پلنگ پر
سویا جو وہ سکندر ثانی پلنگ پر
ٹوٹے طلسم گنج نہانی پلنگ پر
پانی پر اب پلنگ ہے پانی پلنگ پر
سویا ہے جب وہ عیسی ثانی پلنگ پر

سوئے ہیں آپ سے مناسب پلنگ کش — کھینچا ہے صرع تیغ نمانی پلنگ پر
شاید زمین بھی انہیں کرتی نہیں قبول — سوتے ہیں اہل عالم فانی پلنگ پر
بیحس پڑا ہوں ہجر میں سچ کہا میں ناتوان — تکیہ نمط ہے سو بتسہ نہانی پلنگ پر
گو رگ بغل ہوئی بغلی تکیہ ہجر میں — یعنی نہ تھا وہ یوسف ثانی پلنگ پر
شاید ہمارے زخم بدن ہو گئے ہرے — چادر سفید ہو گئی دہانی پلنگ پر
اونکی بلا سے خیر سمجھے سانپ ہو نگ جلائے — ہو باف چھوڑ جائیں نشانی پلنگ پر

اس عنصر میں مناسب ہے منیر ہیں ہم جہت فرش
سوئے کبھی وہ عیسیٰ ثانی پلنگ پر

حال پوشیدہ کھلا سامان عبرت دیکھ کر — پڑھ لیا قسمت کا لکھا لوح تربت دیکھ کر
اسقدر بیخود ہوا آثار وحشت دیکھ کر — آئینہ سے نام پوچھا اپنی صورت دیکھ کر
دیکھیے محشر میں بھی صورت دکھائی یا نہیں — صبح بھاگی ہے شب ہجران کی ظلمت دیکھ کر
جام کوثر دست ساقی میں نظر آیا مجھے — اوٹھ گیا آنکھوں کا پردہ ابر رحمت دیکھ کر
ماندن کے مخمصہ سے اے جنون پائی نجات — ابلق ایام بھاگا میری وحشت دیکھ کر
تیرے کوچہ میں ترا جلوہ نظر آیا مجھے — صانع جنت کو دیکھا باغ جنت دیکھ کر
لگ گیا دھبا بدن میں جسجگہ ٹھہری نگاہ — اے پری حیران ہوں تیری لطافت دیکھ کر
منہ ہمارا جلوہ دیدار کے لائق کہاں — اپنی صورت دیکھتے ہیں تیری صورت دیکھ کر
چار دیوار عناصر پر سفیدی پھر گئی — آنکھیں روشن ہو گئیں تیری صباحت دیکھ کر
وحشت دل حشر کے دن بھی رہے گا در طلب — کانٹے ڈھونڈھے ہیں ہم نے صحرا قیامت دیکھ کر
چہچہے بلبل کے آواز کف افسوس ہوں — رنگ گل اوڑ جائے میرا داغ حسرت دیکھ کر
ابر ادھر آیا ادھر میخوار و نکا بیڑا ہے پار — کشتی مے مول لے کے دریا رحمت دیکھ کر
آنسو پوچھے یاد آیا جب جوانی کا مزا — آنکھیں ملتے رہ گئے ہم خواب راحت دیکھ کر

برہمن کعبہ مین آیا شیخ پہونچا دیر مین
لوگ بے وحدت ہوئے ہین تیری کثرت دیکھکر

ہر گھڑی آتی ہے کانون مین یہ آواز جرس
کون دنیا سے سفر کرتا ہے ساعت دیکھکر

نشا ہے اسباب تنعم مین بھی نشہ ہو ضرور
میری آنکھین چڑھ گئین میخانہ کی چہت دیکھکر

اب نہین نازک مزاجی سے توجہ کا دماغ
اے اجل آنا کبھی ہنگام فرصت دیکھکر

وہ موحد ہون نہ کہا دوسرے سے اتحاد
روح نے چھوڑا بدن کو ضد وحدت دیکھکر

خون بلبل سے مگر سینچا ہے باغ دہر کو
ہم لہو برساتے ہین پھولون کی رنگت دیکھکر

تیرے بندے سر جھکاتے ہین بتون کے سامنے
سجدے کرتا ہون الٰہی تیری قدرت دیکھکر

زخمی تیغ تغافل پر نظر جمتی نہین
چشم سوزن بند ہوتی ہے جراحت دیکھکر

جی لگا کر یہ غزل کسطرح سے کہتے امیر
بجھ گیا دل کوچ منزل کی عزیمت دیکھکر

خضر ہے صحبت حباب کہن سے باہر
زنگ سے آئینہ صبح وطن سے باہر

ہر جراحت سے کے تری یاد مین ٹانکے ٹوٹے
دانت نکلے دہن زخم کہن سے باہر

لامکان جوشش جنون نے مجھے پہونچایا ہے
شش جہت سے ہے مری سرحد وطن باہر

حسرتین بعد فنا قبر مین میری نکلین
نکلے مہمان در چاک کفن سے باہر

دونون زلفین انہین چہرہ سے منہ اخط سیاہ
تین راتون مین ہوا چاند کفن سے باہر

تشنہ وصل ہین ایسا ہون جو فریاد کرون
نکلے نالہ دہن چاک ذقن سے باہر

زیب فرد خفگی کرتے ہو بوسو کا حساب
چاہیے تھی یہ رقم تہ شکن سے باہر

او چلیے میرا دل بیتاب اگر تو چاہے
نکلے سیماب تری چاہ ذقن سے باہر

ظل الطاف سے ہے او پر چہ نہ آئین گھر سے
سایہ اُس سرو کا رہتا ہے چمن سے باہر

دون تری زلف سے تشبیہ تو یہ قدر بڑھے
نکلے مہرہ دہن مار رسن سے باہر

طالب عیش سے ہے تو عالم فانی سے نکل
مے عشرت ہے خم چرخ کہن سے باہر

تیرے کوچے سے جدا روتے ہین شب کو عاشق / آجکل بارش شبنم ہے چمن سے باہر

منہہ ترا شمع جو دیکھے تو ہو پانی پانی / آبرو بہ کے گرے حوض لگن سے باہر

رنگ اوڑتا ہے صبیحونکا تری محفل مین / صبح جاتی نہین بستان سمن سے باہر

سیر کو یار سہی قد جو چلا اے قمری / پیشوائی کو گئے سرو چمن سے باہر

لکھنؤ مجھسے چھڑایا مری قسمت نے منیر / کردیا بلبل شیدا کو چمن سے باہر

## غزل

نیرنگ داغ دل ہے پس مرگ نور پر / اوگتا ہے سبزہ پر طاؤس گور پر

تکیہ ہے ضعف پر ہمین غفلت کے ہاتھ سے / سر رکھکے روز سوہنے لگے پاے مور پر

معلوم ہو کہ کشتۂ دندان یار ہون / چونا بھرے جو موتیونکا میری گور پر

فندق لگا کے آپنے سلجھائے سر کے بال / شک لعل شب چراغ کا ہی پور پور پر

مرنے پر اپنے سب کی نظر ہی لڑی ہوئی / آنکھون کے ڈھیلے رکھین گے احباب گور پر

مو کی کمر کا دھیان ہے چشم پر آب مین / نظارۂ صراط ہے دریاے شور پر

ہیبت سے داغ دل کی تجلی دکھائیے / رکھیئے چراغ چشم نکیرین گور پر

سوزش ہے اشک گرم سے چشم پر آب مین / تبخالے پڑ گئے لب دریائے شور پر

رنگ حنا کے ساتھ قرولی بھی چاہیئے / دستہ چھری کا بھیجیئے منہدی کی چور پر

صید افگنون کے خاک کا تودا ضرور ہے / ناوک لگاؤ مرقد بہرام گور پر

تنگ آ گئے ہین کہ دعا مانگتے ہین ہم / قہر خدا ہو لقد مضامین کے چور پر

مرنیکے بعد داغ جگر کا چمک گیا / روشن چراغ مردہ ہوا میری گور پر

بے یار جل گیا دل پر داغ نشے مین / بجلی گرائی خندۂ ساغر نے مور پر

آنکھین بلا کے سکتے ہین نرگس سے باغ مین / ہم صاد کرتے ہین ورق چشم گور پر

سرسبز نام اہل سخن ہے پس فنا
ہے احتمال بیضۂ طوطی کا گور پر

ہیری کو کٹ نجائین کہین پیچ اسے پری
پریون کا دانت ہے تری تکل سے ڈور پر

نرگس پر اونکی عشق کا سکہ بٹھائین گے
کھودین گے نقش جب قدح چشم کور پر

بعد فنا بھی فیض سخن ہے جہان مین
سبزے منیر حضرت ناسخ کے گور پر

ہوگئین پلکون کی نوکین دل نخچیر کے پار
تیر سینہ سے ہوے عاشق دلگیر کے پار

پار بیڑا کہین ابرو کی محبت مین ہو
تیر کر پہنچین ہم آب دم شمشیر کے پار

غرق حیرت رہو آئینہ کی صورت ہم مست
کشتی مے نہوئی قلزم تصویر کے پار

تیری پلکون سے نکل آئین نگاہین باہر
ہو گیا تیر فگن تیر ہوے تیر کے پار

حال سے قیدی گیسو کے وہ واقف نہوا
عرش سے ہو گئی نالی مری زنجیر کے پار

زلفون والونکی بھی دل چھیدتی ہین وہ پلکین
ٹانکے ان سوئیونکی ہو جاتے ہین زنجیر کے پار

کیفیت سے لکھنؤ پہنچا تو ملا لطف سخن
سکے جو ہر مرے آئینہ تقریر کے پار

نظم نواب سے موزون سے کیا یہہ شعر منیر
نہین آسان کہ باندھے کوئی تحریر کے پار

کیا چمکتے ہین لباس بت خونخوار کے تار
رشتۂ شمع بنی جامہ زرتار کے تار

سیدھے ہین تار ونکی طرح زلف سیہ مین ہی چمک
بال کے بال ہین ایجان جہان تار کے تار

فاتحہ پڑھتے ہین کرتے ہین وہ زلفین برہم
کیون نہ اولجھین کفن عاشق ناچار کے تار

نظر آتے نہین نشہ کے گلابی ڈورے
سرخ ہین پردہ چشم بت خونخوار کے تار

موج آب در گوشش مین گیسو کا ہے پیچ
بٹنے جاتے ہین لعاب دہن یار کے تار

چھن گیا سینہ جو آئی ہمین پوشاک کی یاد
کھنچ گئے جنتری مین پیرہن یار کے تار

نرگس باغ جو دیکھے ترے گالونکی بہار
رگ گل ہون نگہ دیدۂ بیمار کے تار

صحبت زلف مسلسل سے نئی سیکھے پیچ
تار سنبل ہین نقاب رخ دلدار کے تار

تیغ ابرو سے ہین مجروح ہوا اے جراح
ٹانکے دینے کو ہون کاٹے ہوے تلوار کے تار

سب سے لجاتی ہے پردہ ستاری تیری
کیا چڑھائے ہین خریدے ہوے بازار کے تار

کیا کہون تیری لب بام کے سبزہ کی چمک
بادلا بنگئے موے سر دیوار کے تار

بٹنے مین پھول جھڑے رشتۂ تقریر کھلا
کھنچگئے آج زر برق شرربار کے تار

مجکو چاک دل بلبل کا رفو ہے منظور
کھینچ لون اطلس رنگ رخ گلزار کے تار

باغبان سینکے دم سرو رہا کرے گا
دہاگے دینگے قفس مرغ گرفتار کے تار

خلعت زر کا طلبگار مین کیونکر ہون منیر
روز ملتے ہین مجھے دامن سرکار کے تار

ہے عید لاؤ مئی لالہ فام اوٹھ او ٹھکر
گلے لگاتے ہین شیشون کو جام اوٹھ او ٹھکر

ہوا چلی مری افتادگی کی اے ساقی
گرینگے نثار مین سب خوشخرام اوٹھ او ٹھکر

زمین و عرش و فلک پائمال ہوتے ہین
نجاؤ صحن سے بالائے بام اوٹھ او ٹھکر

کوئی بشر نہو مغرور جسم خاکی پر
کہ بیٹھتے ہین بہت قصر خام اوٹھ او ٹھکر

دم سحر نظر آیا ہے کسکا منہ یارب
صنم جو کرتے ہین مجکو سلام اوٹھ او ٹھکر

ذرا اوٹھائیے تابوت اپنے عاشق کا
خدا کی راہ کا کرتے ہین کام اوٹھ او ٹھکر

قیامت آئی ہے ہلچل ہے آسمانو پھر
نہ پھریے بہر خدا بام بام اوٹھ او ٹھکر

پڑے ہین پاؤنکی صورت زبان مین گھنٹے
یہ قاصدونکو دیئے ہین پیام اوٹھ او ٹھکر

سنے گی شعلۂ جوالہ گردش قسمت
تمہارے گرد پھریگا غلام اوٹھ او ٹھکر

بڑا ہیگی بات نہ بیٹھینگے چپکے ہم اے بت
رقیب سے جو کروگے کلام اوٹھ او ٹھکر

رہینگی عاشقون کے دست و پا مین جبتک جس
تمہاری لینگے بلائین مدام اوٹھ او ٹھکر

خدا اٹھائیگا اگر کربلا مین مجھکو منیر
پھرونگا مین گرد مزار امام اوٹھ او ٹھکر

## ردیف ڑے

کچھ نہین حاصل سپر کو چیر یا تلوار توڑ
سہے اگر طاقت تو میری آنسوؤنکا تار توڑ

تیری چشم و زلف سی سودائے ہمچشمی کیا
اے صنم یا دام چشم آہو تا تار توڑ

زلف مین موتی پیرونا میری حق مین ہے برا
آج اے مشاطۂ دندان دہان مار توڑ

سلسلہ گبر و مسلمانکی عداوت کا مٹا
اے پری بے پردہ ہوکر سبحہ و زنار توڑ

کبر بھی ہے شرک ای زاہد موحد کے حضور
لیکے تیشہ خاکساری کا بت پندار توڑ

آب گوہر سے بدن کی آب ہوتی ہی خراب
بوجھ سے ای نازنین یہ موتیون کا ہار توڑ

شرم کبتک اے پری لا یا تھہ کر اقرار وصل
اپنے دل کو سخت کر کے رشتۂ انکار توڑ

صبر کبتک راہ پیدا ہو کہ ای دل جان جاے
ایک ٹکر یار کر سر پہوڑ یا دیوار توڑ

لے زلیخا نقد جان ہم دین لگا تو گنج زر
قیمت یوسف کا ہو جائے سر بازار توڑ

وصف چشم یار لکھنے کیلیے ای دست شوق
چل کسی گلشن مین شاخ نرگس بیمار توڑ

چڑھ کے کوٹھے پر دکھا دے اپنی ابرو مین شکن
اے پری پیکر ہلال چرخ کی تلوار توڑ

آئنہ سے ہے مانع نظارۂ حسن و جمال
ہو سکے تو سد اسکندر کو ای دلدار توڑ

مانع مستی کو بدمستی دکھانا چاہیئے
محتسب کا شیشۂ دل ای بت میخوار توڑ

حسن پیشانی سے قصر چرخ کو برباد کر
لوح قرآن سے طلسم گنبد دوار توڑ

نام کو لے دل نہ رکھ اب با اصلاح جنون
وادی وحشت مین چلکر نشتر ہر خار توڑ

آنکھین پہوڑ اوسکی جو دیکھے بے حجاب منہ ترا
شوق سے لے ای مست جام شربت دیدار توڑ

عشق زلف عنبر افشان کا نہ ٹوٹے سلسلہ
پاؤن کی زنجیر ای دست جنون سو بار توڑ

سائل بوسہ ہین انکو دیکھہ چشم قہر سے
آنکھہ کے ڈھیلون سے اے بت خاطر اغیار توڑ

حصن غم مین ایک مدت سے مقید ہے منیر
فکر دنیا کا حصار اے حیدر کرار توڑ

## ردیف زے

ہر چاک دل ہے الفت خط مین کنال سبز
سنبل کیطرح ہین مری شیشے کے بال سبز

پہنے جو پائجامہ بت نونہال سبز
ایدل ہو سرو قامت موزونکی چال سبز

تو ہیدلی سے دے تو بنے میری ضمین سپر
اے گل ہو مثل تیرۂ مینا او گال سبز

مریخ کی طرح جو ہے خنجر لہو مین لال
ہو کاسۂ سپہر کے مانند تجہ بال سبز

مینا کیا ہے ساغر خورشید حشر پر
خط زمردین سے نہین تیری گال سبز

جار سے مین آیگا جو مری گہر جو سبزہ رنگ
ہنجائیگی گلیم شب ہجر شال سبز

اوس سبزہ رنگ نے جو کیا مجکو پائمال
کیمخت کیطرح نظر آتی ہے کہال سبز

جنگل ہرا ہوا میرے رونے سے ای جنون
برسات آئی ہو گئی شاخ غزال سبز

ابرو عرق مین تر ہوئے اوس سبز رنگ کے
سمجہے یہ نہر مین ہوئی تیغ ہلال سبز

رنگ اثر دکہا سے اگر حسن سبز یار
طوطی خط کے سایہ مین ہو داغ خال سبز

وہ سبز رنگ سمجھے خجل ہو جو بعد صلح
ہو جائے شیشۂ عرق انفعال سبز

دریوزہ گر ہوا گل بوسہ کا اون سے مین
دونے کیطرح کیون نہو جام سوال سبز

وہ سبز رنگ سمجھے جو آزردہ ہو گیا
زنگار کیطرح ہوئی گرد ملال سبز

تشبیہ جوہرونکو جو دون خط سبز سے
کائی سے آب تیغ ہوا ہی نونہال سبز

مشتاق مرغ دلکو تری خط کا دیکھکر
پہیلا دیا ہے باغ مین سنبل نے جال سبز

درخواست خط سبز کے چہونیکی جو کرے
شاخ شجر کیطرح ہون دست سوال سبز

آزردگی مین ہے اثر عشق خط یار
ہوتا چلا ہے دامن کوہ ملال سبز

ایجان ہو لی کہیلو جو مسموم عشق سے
ہو جائے صاف سر سے ملکر گلال سبز

غم مین جناب سید مسموم کی منیر
سمجھے ہین رخت عمر کو آشفتہ حال سبز

## ردیف سین

مجکو اپنے ساتھ ہی تیری سلانی کی ہوس
اس طرح سے بخت خفتہ کو جگانیکی ہوس

باتون باتون مین تجھے چھیڑکاونگا ای خوش مزاج
ہو گی انگشت بان سے گدگدانیکی ہوس

شیشہ سے پتھر لڑا اگر توڑنا منظور ہے
ہے عبث نازک دلونسے دل لگانیکی ہوس

کعبہ کی جانب شفق پھولی ہی کیون ای ماہرو
خون دلسے ہے مگر مہندی لگانیکی ہوس

ہو گئی دشمن بیگانے اوس پری کی عشق مین
ناز بردارونکو ہے تابوت اوٹھانیکی ہوس

آبرو مستونکی زاہد چاہتا ہے کبر مین
ہی بت پندار پہ پانی چڑھانیکی ہوس

پہنے ہین مہندی لگاکر موتیونکی دست بند
طایر رنگ حنا کو بھی ہی ہوانیکی ہوس

زلف اڑتی آتی ہے ایجان ہنگام ادا
ہے سمند ناز کو شاید دوانیکی ہوس

جب کبھی مسکی کٹوری کیا صفا پیدا ہوئی
کرتی ہی انگیا کی چڑیا چہچہانیکی ہوس

پیچ کرتا ہے جو تو اے شمع رو ہنگام شب
کیا پتنگون سے ہوئی تکل لڑانیکی ہوس

مین وہ مرغ غم طلب ہون بوستان دہر مین
چشمہ دام بلا مین ہے نہانے کی ہوس

لڑکی چھینٹے غیر سے چھینٹا ہے مجھے دینے لگی
کرتے ہو دریا مین تم مینڈھے لڑانیکی ہوس

باغ مین تجھکو جو ہو جگنو پکڑنے کا خیال
بر گہاے گل کرین تالی بجانے کی ہوس

نقش اپنا چرخ چارم پر جماتے ہین جو حضور
ہی زر خورشید پر سکہ بٹھانیکی ہوس

پھولون کو شرما کے تمنے پانی پانی کر دیا
کیا ہوئی آب زر گل مین نہانیکی ہوس

دامن نور نظر مین چھانتی ہین خاک راہ
آپکے کوچہ مین ہے آنکھین بچھانیکی ہوس

نشہ ہو جاتی ہرن مستونکا ای صیاد خلق
ہو اگر تیر نظر کے آزمانے کی ہوس

گالیون سے جی نہین بھرتا ہی ای سفاک دہر
تیری بہانون کو ہے زخمونکو کھانیکی ہوس

شہرگ گردن رگ گل ہو گئی ای تیغ زن
آب شبنم مین ہی کیا خنجر بجھانے کی ہوس

پان کھاکر گر میان کرتے ہین غیرون سے حضور
آتش یاقوتی سے ہی جی جلانے کی ہوس

کرتے ہین اپنے دل پہ خونکو نذر دست غم / شیر کے نیچے مین ہے منہہ بھی لگانیکی ہوس

گوہر دریائے بخشش کا ہون جویا ای منیر
ہے غم شبیر مین آنسو بہانے کی ہوس

## ردیف شین

سو سو طرح کے رنج اوٹھائی برائی عیش / ہم خاک مین سلے نہ ملی کیمیائے عیش
روز سیہ مین دیکھے حسن صفائی عیش / ظلمات مین ضرور ہی آب بقائے عیش
آتی نہین ہی نکہت بستان سرائی عیش / چلتی ہے پاس غیر کی شاید ہوائے عیش
عشق چہ ذقن مین کہان لطف زندگی / ڈوبا کنوئین مین شاہد یوسف لقائے عیش
غم کہا کے اسقدر تو ہون طیار جسم مین / ہو جائی تنگ میری بدن پر قبائے عیش
دولت سے ہاتھ آتی ہی عشرت جہان کی / کوڑی کی مول بکتی لگی کیمیائے عیش
ایام وصل نالہ کشی مین گذرتے ہین / اوراق مرثیہ مین مری روز ہائے عیش
کیفیت سرور ہے فقر سے ملی / خرقے کی بوٹیون سے بنی کیمیائے عیش
تیری خیال وصل مین کرتا ہون سلطنت / روز سیاہ میرے ہے ظل ہمائے عیش
سب ڈھونڈھتی ہین ایک کو ملتا نہین سراغ / عنقا کا آشیانہ ہی خلوت سرائے عیش
جلوہ تمہاری قد کا کدورت مٹا گیا / صابون صبح حشر نے دھوئی قبائے عیش
ہوتا ہی گاہ گاہ بری وقت مین شریک / افزون ہو عمر رنج سے یارب بقائے عیش
ہوگی شکست دل جو تری دست لطف سے / شیشہ صاف ٹوٹ کے دیگا صدائے عیش
پہنچے جہنمون مین تو جنت ہوئی نصیب / سات آنچون مین درست ہوئی کیمیائے عیش

غمخانہ کا پنور اگر ہے تو ہو منیر
صد شکر لکھنؤ تو ہے دولت سرائے عیش

## ردیف صاد

تڑپ مین لاکھ جو یاد آئیگا کسیکا رقص
کرینگے سینہ مین طاؤس داغ سودا رقص

جو تیری چال سے موجونکو کوئی دی تشبیہ
کرے وہ بہار کر سینہ حباب دریا رقص

ہوائی باغ جو سیکھو تمہارے ناچ کا رنگ
شرار آتش گل کا اوڑاے زہرا رقص

اگر دکھائی وہ گل گرمیان دم رفتار
کرے چراغ بہار چمن کا شعلہ رقص

غبار سوختۂ برق حسن ہو بیتاب
دکھائی وادی ایمن مین یہ بگولا رقص

کرے جو اہل جہانکو تو ناچ مین پامال
خوشی سے کرنے لگے پیرزال دنیا رقص

سوار ہو کے بتاینگے شوخیونکی چال
دکھاینگے سم توسن کی تپلیونکا رقص

پیے شراب جو برسات مین بغیرت گل
کرے بہار مین طاؤس بنکے مینا رقص

برای سیر جو تو دشت نجد مین جائے
دکھائے تجکو پری بنکے روح لیلا رقص

ترے حضور سے خورشید اسطرح بیتاب
فروغ مہر سے کرتا ہے جیسے ذرہ رقص

ہمارے نالونسے لہرائین ساکنان بہشت
صدائے نے سے کرے مار زلف حورا رقص

وفور آہ سے اوڑتا ہے یون تن لاغر
ہوائے تند مین کرتا ہے جیسے تنکا رقص

رقیب سے جو وہ خونریز گنجفہ کہیلے
برات مین نظر آجاے بسملون کا رقص

ہزار دن ہوگئے بیہوش صورت موسئے
تڑپ سے صاعقۂ طور کی کسیکا رقص

بلاسے جان شعرا کو ہے ناچ کا مضمون
زمین شعر مین کرتا ہے فتنہ برپا رقص

کبھی تو ناچ سے گر جائی آبروی رقیب
کبھی تو کہینچ لی عطر گل تماشا رقص

بدن سے ناچ مین ٹپکین جو قطرہای عرق
لٹائیگا زر انجم کا آج تورا رقص

تمہین سے شوخی نظارہ حورون نے پائی
تمہین سے مردم چشم پری نے سیکہا رقص

علاقہ وحشیونکو عیش دنیوی سے کیا
کسینے خانۂ زنجیر مین دیکھا رقص

بنا لیا ہے طاؤس آسمان کا قلم
مصوّرون نے جو اوس ماہ رو کا کھینچا رقص

تڑپ رہا ہے منیر آج وہ کرے پامال
کئی برس ہوے دیکھا نہین ہے جسکا رقص

بتکدہ کی ہو حکومت بادشاہی کی عوض
ایک بت درکار ہے ساری خدائی کی عوض

تیری الفت سے گلوگیر حسینان جہان
پڑ گئے پھندے سے طوق طلائی کی عوض

اونگلیاں اوٹھینگی کس کسکے دل خون گشتہ پر
ماہ نو دیکھا ہے انگشت حنائی کی عوض

موئے گیسو سے ہیرے آنکھ میں سرمہ لگا
چاہیے منقار زاغ شب سلائی کی عوض

دن چھپے تم جاؤ میرا خون ہو جائے کہین
شیر آئے آ ہوئے شام جدائی کی عوض

ہاتھ مل مل کر کہا کرتی ہین حورین خلد مین
تیرے دروازہ کا بازو ہو کلائی کی عوض

دل ہی کے ٹکڑے کیے تمکو مکدر دیکھکر
توڑ ڈالا ہے آئینہ صفائی کی عوض

رہ گیا پردہ جو تمنے رات کو رخصت کیا
چادر آب تیغ کی اوڑھی دلائی کی عوض

چشم تر کے ہوتے دلکو سوز عشق آیا پسند
آگ مین یہ شیر رہتا ہے ترائی کی عوض

باتین میٹھی کر کے جنت مین تماشا دیکھیے
جان شیرین دینگی حورین اوس مٹھائی کی عوض

ہونٹون کے بوسے کے بدلے کرتے ہو حجت عبث
زہر کیون دیتے ہو پستہ کی مٹھائی کی عوض

گل فشان ہین شعلہ رو اپنے لب شیرین کو آج
پھلجھڑی شربت مین ڈالی ہے ہوائی کی عوض

جان کو عاشق کی ہجر حسن کرتا ہے ہلاک
غوطے دیتا ہے حقوق آشنائی کی عوض

بانکپن کا شکوہ سنکر اور بھی برہم ہوئے
سید میان لاکھون سنائین کج ادائی کی عوض

چھٹ کے قید زیست سے وابستہ گیسو ہوئے
کس بلا مین پھنس گئے شوق رہائی کی عوض

جان و جگر کیجیے دریوزہ حسن و جمال
کاسۂ سر لیجیے جام گدائی کے عوض

روغن قاز آج میرے مرغ دلکو ملتے ہین
چکنی چپڑی باتین کرتے ہین کہائی کی عوض

ہم فقیرون کو نہین اس سے زیادہ دسترس
دولت کونین ہے بے نوائی کی عوض

آپکے ہونٹون کے ہوتے کیا غرض یاقوت سے
شاخ مرجان کیا کرون دست حنائی کی عوض

اے خدا عشق علی مین رکھ منیر خستہ کو
بس ہے یہ بندہ ترا ساری خدائی کی عوض

## ردیف طا

مجنون ہون کیا مجھے غمِ دوران سے اختلاط ‏/ رکھتا ہون لیلیٔ شبِ ہجران سے اختلاط

اے رشکِ ماہ دیکھین جو تیری گلی کا حسن ‏/ تارے کرین ہلال گریبان سے اختلاط

ہنس ہنس کے زخمیون سے لپٹتے اگر حضور ‏/ ہوتا تبسم نمک افشان سے اختلاط

اوس شعلہ رو کی وصل مین بہی جوش ہے ‏/ ہے آندہیون کو شمعِ شبستان سے اختلاط

تیرِ خدنگِ ظلم کی صحبت مین شاد ہون ‏/ کرتا ہون طفلِ غنچۂ پیکان سے اختلاط

پلکون کے عشق مین نہین محتاج رہنما ‏/ رکھتا ہون خضر سبزۂ مژگان سے اختلاط

ممکن نہین کہ خرمنِ امید بچ سکے ‏/ ہے مجکو برقِ جلوۂ دندان سے اختلاط

وحشت جنون نہین یہی نہین ہستی کا پڑانہین ‏/ کاسے نٹے کرینگے گوشۂ دامان سے اختلاط

مفلس کے میہمان نہ کیا آنکھہ چار ہو ‏/ کیا بیدلی مین ہو غمِ جانان سے اختلاط

رہتا ہے روز صدمۂ غربت کا سامنا ‏/ کرتا ہون دیو شامِ غریبان سے اختلاط

مرتا ہون کیا سکوت کے انداز پر عبث ‏/ کرتا ہے اہلِ شہرِ خموشان سے اختلاط

حسنِ صبیحِ یار کے دیکھے ہو مین کیا عجب ‏/ کب تک نظر کرے مہِ تابان سے اختلاط

پابندِ عشقِ قامتِ جانان ہے ہر فقیر ‏/ آزادون کو ہے سروِ گلستان سے اختلاط

کھیلا کیا مین عالمِ طفلی مین سانپ سے ‏/ تہا مجکو مارِ زلفِ حسینان سے اختلاط

ہے دل بیار دوست پکارا تہو یہ جنون ‏/ رہتا ہے روز دست و گریبان سے اختلاط

ساغر ہے لب بلب لبِ جان بخشِ یار سے ‏/ ہے دخترِ رز کو عیسیٔ دوران سے اختلاط

بہتر ہے کربلا مین کرو چل کے اے منیر ‏/ خدامِ قبرِ شاہِ شہیدان سے اختلاط

## ردیف ظا

ہر دل کو اے صنم ہے تری بات کا لحاظ ‏/ کعبہ کو بہی ہے قبلۂ حاجات کا لحاظ

پامال تو کرے تو نہو سرکش ایک بت
عزّا تو کیا ہبل بھی کرے لات کا لحاظ

پھر بیسے آپنے لف ہٹاتے نہین کبھی
کیونکر بلا سے جان نہو دن رات کا لحاظ

آستے نہین ہین دیدۂ گریان کے سامنے
بادل بھی کرتے ہین مری برسات کا لحاظ

آئینہ منھ لگا ہے بہت بس الگ کرو
ابتک کیا تمہاری ملاقات کا لحاظ

اے شاہ حسن غیرون کو کافی ہے ایک آہ
کرتے ہین ہم فقیر کرامات کا لحاظ

سیکھے تکلف آپکے صحبت مین حسین
صدقہ کی شرم پاکی ہے خیرات کا لحاظ

مسّی پہ اوسکے ہونٹھونکے مرجاتے صاف خضر
آب بقا کا پاس ہے ظلمات کا لحاظ

ہے سینہ و کمر ندسیے ایک حور کو
تھا صانع ازل کو تری گات کا لحاظ

ہاتھون سے اپنے کعبۂ دلکو کیا خراب
کیا کیا کئے بت بدذات کا لحاظ

آنکھین تمہاری چرخ مشعبد کی ہین شریک
ان پتلیون کو بھی ہے طلسمات کا لحاظ

راضی ہون ہنسکے برق تبسم گراؤ جلد
عاشق کو کب ہے مرگ مفاجات کا لحاظ

بھیجا او گال آپنے ہم سرخرو ہوئے
کیونکر رہا حضور کو سوغات کا لحاظ

جام و مے و کباب و گل و شمع و ماہ و یار
ہر ہفتہ مین ضرور ہے ان سات کا لحاظ

فقرہ ہون صاف مصحف عارض کے وصف مین
قرآن مین ضرور ہے آیات کا لحاظ

تقریر مین ہے قلقل مینا سے کا لطف
نشہ ہوا کیا جو تری بات کا لحاظ

وہ نیچی نیچی آنکھین وہ شرمائی گفتگو
آتا ہے یاد پہلی ملاقات کا لحاظ

روح نبی کا پاس نہین کرتے ای منیر
اہل جہان کو اب نہین سادات کا لحاظ

## ردیف عین

وصل کی شب تجکو خلوت مین نہین درکار شمع
بنگیا ایجان تیرا جلوۂ رخسار شمع

تو جو جاسے ہے ترے گھر روشن گھر مین و دار شمع
سکہ کی مچھلی کی چربی سے بنی ہے یا شمع

پستی قسمت مری ظلمت کدہ کی دیکھنا
جلوۂ قد اوس مسیحا کا جو دیکھون ایکبار
نالہ کش تیری تجلی سے ہین ناگل بلبلین
دولت دیدار تیری لوٹ لی ہنگام شب
مشتعل ہے میری آہ آتشین سے بجلیان
اوسکا جلوہ دیکھکر کیونکر نہو مغرور شمع
کس گل سرکش نے اپنے ہاتھ سے روشن کیا
شعلہ رویون کی شمیم زلف سے ایسی بسی
عکس ہو باقی رہی ہے آئینے سے پیشتر
بیٹھے ہین صورت پروانہ دل خستہ بزم
ہے مرض عشق دہن کا یون نہین ملتی کی
بزم جانان روشن ہو تو مجکو اگر زخمی کرے
دیکھکر اوس بت کا جلوہ اپنے تار اشک سے
سیکشو ڈہانی ہے کافور کے ٹکڑے سے مگر
کسکے منہ سے ہمسری کرنیکی یہ تعزیر ہے
تیرے اوصاف رندان کا کرتی ہے شمار
میرے نالہ کی علم مین بزم جانان کیلیے
محفل عشرت تری فرقت مین جنگل ہو گئی
قبر عاشق پر جو لایا نام روشن ہو گیا
نالہ ہے آتش فشان یاد رخ پر نور مین
بدزبانی مین پسند آتی ہے میری آہ گرم

صحن مین کہدون تو ہو خار سر دیوار شمع
سایۂ افگن قبر پہ ہو جنکے نخل دار شمع
کیون نہو روشن میان کوچہ منقار شمع
سمجھے اپنے آنسوؤن کو شربت دینار شمع
بنگئی گویا گلوے مرغ آتش خوار شمع
اے برہمن ہو گیا قد بت پندار شمع
آج بجھا کر دیتی ہے بوئے گل دستار شمع
اپنے دود دل کو سمجھے سنبل گلزار شمع
اسے بیم خوبی مگر روشن ہے دریا پار شمع
تیری صحبت کو ہے برق گرمی بازار شمع
اے مسیحا رکھ قریب عاشق بیمار شمع
میرے فانوس بدن مین ہو تری تلوار شمع
ڈال دیگی گردن فانوس مین زنار شمع
کرتی ہے ساقی کی خاطر گرمی بازار شمع
جابجا تشہیر ہوتی ہے سر بازار شمع
پڑتی ہے تسبیح لیکر موتیون کا ہار شمع
لائی چلہ باندھنے کو آنسوؤن کی تار شمع
جہاڑ مین سے نور ہے ای گل بستان یار شمع
ڈہالی ہے موم نگین سے شاید آ دلدار شمع
تیرے جلوہ سے ہے میری آہ آتش بار شمع
گالیون کی جہاڑ کو شاید ہوئی درکار شمع

بزمِ عیش ایسی معطر تیرے جلوہ سے ہوئی / سمجھے ہے فانوسدان کو لیے گل طبلۂ عطار شمع

آتشِ تر کی تجلی سے ہے روشن میکدہ / کیون نہ سمجھے گردنِ مینا کو مے خوار شمع

تنگ ایسا تیری فرقت مین خانہ ہوا / میرے گھر ناسور کی بتی بنی اے یار شمع

وصلتِ رنگین سے جو تو روشن کریگا انجمن / صاف ہو لونکی پھری بجھائیگی اے یار شمع

کربلا مین ہو جو فراشی کی خدمت اے منیر / قبرِ اقدس پر چڑھاؤن شبکو سو سو بار شمع

## ردیف غین

جز ظلمت اے فلک ہے جوشِ سودا مین چراغ / دیدۂ خفاش ہے شبہاے یلدا مین چراغ

داغِ دل بٹنے لگا عشقِ دہانِ تنگ مین / کسطرح ٹھہرے ہواے بالِ عنقا مین چراغ

میکدہ مین جلوہ گر داغِ دل روشن ہوا / عرش کا تارا بنا فانوسِ مینا مین چراغ

ہے شبِ غربت مین برقِ داغِ سودا کی چمک / بنکے جگنو اوڑ رہا ہے میری صحرا مین چراغ

ہے دلِ تاریک حاسد مین ہمارا داغِ رشک / اے شکر لب بند ہے مستی کی دُنیا مین چراغ

چھاتیون کے نور سے روشن ہے شبکو پیرہن / ہر کٹوری سی بنگلی ہے تیری انگیا مین چراغ

ہے دلِ صد چاک مین داغِ شرابِ لالہ گون / دخترِ رز نے جلا رکھا ہے جھنجیا مین چراغ

تجھ سے روشن ہے مگر بزمِ رقیبِ تیرہ دل / آج دیکھا آشیانِ مرغِ عیسی مین چراغ

تیرہ بختون کی جو دعوون کی تجلی دیکھلی / تو شرر آسا نہان ہو سنگِ موسی مین چراغ

دشتِ وحشت مین سرِ گیسو دکھائیگا فروغ / کفچۂ افعی بنے گا جوشِ سودا مین چراغ

آرزوے مے سے ہاتھ آیا فروغ اسکے شعور / چلو اپنا بنگیا دستِ تمنا مین چراغ

زرد ہے داغِ جگر کا رنگ ساغر حضور / ہے گدو کا پھول گویا بزمِ صہبا مین چراغ

ہے بہارِ داغِ دل فصلِ جنون مین اسقدر / پھولون کا دونا بنا ہے باغِ دنیا مین چراغ

رنگِ مقتل ہے فضاے آرزوے وصل مین / جامِ پر خون ہے شبستانِ تمنا مین چراغ

ہم شیشۂ ناب میں جا لگے پہر غسل اگر
جام عمر خضر ہوگا میں عدیار میں چراغ

اپنے مجنونون کے داغ دل جو دیکھو وہ پری
ہم چڑہا ئین مسجد ابرو سے لیلا میں چراغ

وصف لعل لب کو لکھکر کیون لفافہ کرتے ہین
باندہتا ہی ہے کوئی کاغذ کی پوشاک میں چراغ

داغ دل کو جلوۂ دندان دکھانا چاہیئے
دیکھیے آب گہر ہائے ثریا میں چراغ

ہے عیان نیرنگ چرخ شعبدہ گر چاند سے
دوڑتا دیکھا طلسم چرخ مینا میں چراغ

اپنے ہاتہون سے جو توڑے مہر گل کرتا رہا
بنگیا طشت فلک ٹوٹے ہ ذرہ کو دنیا میں چراغ

ہوگیا دلچسپ گوہر جلوۂ رخسار یار
بنگیا البطن صدف کی ناف دریا میں چراغ

کہو دیا داغ جنون کو سرد مہری نے منیر
برف سے ٹھنڈا کیا بزم تمنا میں چراغ

## ردیف فا

دنیا کے موزیون کی زبان زد ہے نام زلف
ہے مثل لام دل میں بلا کے مقام زلف

کرتے نہیں ہیں دل سے عدو عشق لام زلف
بیٹھی چہری سے چھپتے ہین لکھکے نام زلف

چھیڑینگے داستان جو بالون کے طول کی
شام ابد سے بڑہ کے ملے گا کلام زلف

بالون کی یاد رہتی ہے دور شراب میں
ٹپکتا ہے آفتاب میں سودائے خام زلف

کرتے ہیں قطع خنجر ابرو سے اپنے بال
انگشت ماہ نو سے مٹاتے ہیں نام زلف

بالون کا عکس چاہیئے جام شراب میں
کہندوا عقیق مہر پہ اے ماہ نام زلف

دونون کے طول میں سر مو فرق کچھ نہیں
لکھون سیاہی شب ہجران سے نام زلف

دروازہ بند کر کے وہ کنگھی کیا کرین
زنجیر در ہو سلسلۂ انتظام زلف

زلف سیہ کی یاد ہے ابرو کو عشق میں
مارے پہ اس سرو ہی کے جیتا ہو نام زلف

شانہ حلب سے آئینہ دار و چین آپ سے
کرتا ہے بادشاہ ختن انتظام زلف

خوشبو میں بسکہ شیفتۂ زلف مر گیا
بہاگی عدم کو مشک چرا کر غلام زلف

ہے رات دن مناظرۂ طول ہوئے یار
آتا ہے بیان بالون کا ماہ صیام مین
پہنچتی نہین کہون جو کرے مرغ دلکو قید
سکتے ہین لعل لب مین وہ اکثر وباکی بال
بالون کا وصف ہے خط پیچیدہ مین رقم
زلف سیہ کا رنگ بڑھیگا شباب مین
بالونکی یاد عشق لب و چشم مین رہی
مشق خرام ناز مین بالون کو کھولدو
سودائے زلف یار مین ہین تلخکام ہم
گرتے ہین زلفون کے اسے سر سبز مین ہین
دیکھا جو بال کھول کے کڑوی نگاہ سے
بالون کا تذکرہ نہ کرے کوئی وصل مین
تصویر موئے یار دم میکشی ہے پاس
اے گردگار کونسے مجنون کے سوگ مین
بالون کے حلقہ حلقہ مین چہرے کا نور ہے
دیوانے تیری زلف سیہ کے ہمین نہین
زلفین بناؤ دیکھ کے آئینۂ فلک
الجھا ہے سبزہ کان کا بالون کے پیچ مین
بالون کا نقشہ رکھ کے دل داغدار مین
کھولین وہ بال ہو دل پر داغ گرم آہ
بالون کا چشم تر سے تصور نکل گیا

پڑھتے ہین ہم رسالۂ علم کلام زلف
افطار صوم سمجھیے ہوتی ہے شام زلف
کاسئے کی شکل ہو قفس تن مین لام زلف
ہوتی ہے آج شہر بدخشان مین شام زلف
مار سیہ کی شکل ہے طغرائے لام زلف
فصل بہار آتی ہے پہونچے گی شام زلف
بادام کی مٹھائی مین ہو مشک شام زلف
دیدۂ سمند حسن کے منہ مین لگام زلف
افیون زہر غم مین ملے مشک شام زلف
مسی وہان گور کو ہے مشک شام زلف
بادام تلخ ہو گئی ہر چشم دام زلف
قبل سحر نہ بول اوٹھے زاغ شام زلف
پیتا ہون گھول گھول کے مین نقش دام زلف
ابتک سیاہ پوش ہے لیلائے شام زلف
قندیل شمع طور کی جالی ہے دام زلف
پتلی ہے چشم قیس کی لیلائے شام زلف
الٹو کلاہ مہر کو ہو عکس دام زلف
بھٹکا رہی ہے خضر کو ظلمات شام زلف
بودون چمن مین سنبل طغرائے لام زلف
طاؤس نالہ کش ہو گرے ابر شام زلف
دریا سے پانی پیکے چلا ابر شام زلف

مردان عشق جنگ مین بالو کی عشق کی — پیتا ہے شیر دون کا لہو آہوے ختا
کی مشق نفی سمجھنے جو انکار وصل مین — شاید ملا دیا الف قدسی لام زلف

آفت سکہ بتان فرنگی محل منیر
باتین ہم مسیح چلیپا ہے دام زلف

## ردیف قاف

اے دل ہوا جو زخمی تیغ جفای عشق — دامان زخم دل سے بہی آئی ہواے عشق
ممکن بدون گریہ نہین ہے عاے عشق — برسات کے سوا نہین چلتی ہواے عشق
دریوزہ گر ہون دولت حسن و جمال کا — تو بادشاہ حسن ہے مین ہون گداے عشق
پابند آبرو سے محبت کو کام کیا — کہاتا ہے استخوان گہب ہماے عشق
عاشق ہون پائجامہ دوپٹہ پر آپکے — جوڑی سے مجہکو ہاتہ لگی کیمیاے عشق
آسیب عاشقی سے نہون شعلہ دریا — پریون کے سر چڑہ رہی دیو بلاے عشق
الفت نے آپکی یرقانی بنا دیا — ہر چشم تر ہماری ہے جام طلاے عشق
دیوانے ہم فریب محبت سے کیون نہون — آئی پریکا روپ بدل کر بلاے عشق
دل جنکے شیر ہین وہی کرتے ہین عاشقی — اے غافلون کرو ن کیلیے ہو طلاے عشق
عاشق کے مردہ پر ہین الفت کی شدتین — مردار سنگ ہوگئی سنگ جفاے عشق
اللہ رے اضطرار دل بیقرار کا — پہلو مین میرے کوئی نہ ٹہرا ہواے عشق
تہوری سی بہی اذیت الفت بہت ہوی — بڑہکر پہاڑ ہوگئے سنگ جفاے عشق
سبزہ کے بدلے مہر گیا کسون نہ ہو نمو — چلتی ہے میرے گلشن دل مین ہواے عشق
آلودہ ہے جو خون دل وا عذار مین — یاقوت آفتاب ہے سنگ جفاے عشق
دل مین اسکے یہین ہے نظارہ کی دلیل — یہ واقعی کہ آنکہہ سے ہے ابتداے عشق
خاموش بھی جلاکے آنسو بہائیے — سنلو زبان شمع سے یہ ماجراے عشق

ہے حرف قاف قرب اجل کی بڑی دلیل
یعنی ہے قبر عاشقون کو انتہای عشق

آزردگی مین بھی وہی الفت کا جوش ہے
توڑا جو دل حضور نے نکلی صدای عشق

ملک عدم کا کوچ کرو لیکے زاد پاس
لے تازہ واردان مصیبت سرای عشق

سرمہ سواد گور ہے عاشق کے واسطے
خلعت کفن ہے خون تمنا حنای عشق

مرنا ہے تلخکام محبت کو امر سہل
زہر اجل ہے سبزۂ تیغ جفای عشق

قول اے منیر پڑھتے ہین نواب مہر کا
ہے دل مین آمد غم بے انتہای عشق

## ردیف کاف

ہو گیا خاک مگر ہوتی ہے تشہیر ابتک
مٹ گیا رنگ کہنچی پھرتی ہی تصویر ابتک

ایکی چوٹی کے موافق کا اسد سے عروج
کینچلی سانپ کی ہے عرش کی زنجیر ابتک

تیغ ابرو کے ستمزدہ ہین ازل سے مداح
طرح ہوتا ہے یہان مصرع شمشیر ابتک

چودھوین سال بھی پوری ہوئی قتل کی مشق
نہوا بدر ہلال لب شمشیر ابتک

عشق گیسو مجھے چھوڑے ہوئی مدت گذری
سطر تقویم کہن رہتی ہے زنجیر ابتک

حسرت قتل مین ہارت سی ہوین چوستے ہین
دانت سے کاٹ رہے ہین لب شمشیر ابتک

فصل گل جا چکی باقی ہے بہار سودا
عشق پیچان کیطرح پھولی ہے زنجیر ابتک

ناطقہ حسن فصاحت کا ازل سی ہی مقر
کلمہ پڑہتی ہے ترا طوطی تقریر ابتک

بیڑیان ہر سون ہلتی ہین سر گیسو مین
لے پری کہیلتے ہین افعی زنجیر ابتک

شبنم صبح سے کس روز گیا جوش جنون
کیون فلک کہینچ رہا ہے عرق شیر ابتک

کہا گیا سیکڑون کو روز ازل سے آترک
پیٹ خالی نظر آیا خم شمشیر ابتک

مدتون سے ہے حبیبون کی مجھے حسرت وصل
ہے مرے دست تاسف مین کف تصویر ابتک

شیب مین بھی ہے تری چاہ تونین دولت حسن
خوبان نارنیلون مین رہی اکسیر ابتک

حال بے پردہ کھلے شمع رخون کا کیونکر
دل کی کھلتے نہین ہین یہ لب گلگیر ابتک

رابطہ ابرو و مژگان مین کبھی دیکھا تھا
شامل لفظ کمان سے ہے الف تیر ابتک

شاہد قتل کسی عاشق مژگان کی ہین کیا
شکل انگشت شہادت ہین تری تیر ابتک

نیند کھوئی گئی مدت سے اُسے ڈھونڈھتے ہین
شمع ہاتھو مین سلئے نالۂ شبگیر ابتک

کھیلتے رہتی ہین ہر روز وہ ڈیوڑھی مین ترے
گھر کے دروازہ مین ہین بازو زنجیر ابتک

کبھی خونریزون کو حاصل نہوا لطف شباب
ابتدا سے ہے سفید ابروی شمشیر ابتک

وصل اُس بُت سے ہوا انکو مبارک ہو منیر
کسلیے شکر کے سجدے مین ہے تاخیر ابتک

## ردیف گاف

کچھ اس غزل مین جی نہوا آشنائے رنگ
پھٹ جائے یہ زمین الٰہی سمائے رنگ

تیرے حضور باغ مین کیونکر سمائے رنگ
ملتی نہین ہے حسن کی کثرت سی جائے رنگ

وہ خوش دماغ جب سے ہوا آشنائے رنگ
عطار کھینچنے لگے عطر حنائے رنگ

ہونٹون کو اوسکے لعل نہ دیکھے خدا کرے
تیغ ہلال لب سے کہین کٹ نجائے رنگ

اے عندلیب باغ جہان مین ہے تنگ شمع
گل بھی ہوا تو مین نہوا آشنائے رنگ

بلبل کا فصل گل مین چہکنا عجب نہین
ہے جام گل مین بادۂ صبر آزمائے رنگ

سیلاب ہے رطوبت فصل بہار کا
طاؤس کے پرونکا کہین بہہ نجائے رنگ

اپنی بہار دیتی ہے ہولی کی نذر مین
تیرے حضور فصل مین کیون نہ لائے رنگ

زیبا نہ ٹھہرے ضعف سے زردی بھی جسم پر
ڈھیلی ہوئی ہمارے بدن مین قبائے رنگ

رنگی جو اپنے ہاتھ سے وہ آبروی باغ
عطر بہار بنکے دوپٹہ پہ آئے رنگ

گلشن کا روپ دیکھو وہ نازک دماغ اگر
دامن مین اپنے باد صبا چھان لائے رنگ

دور جنون مین داغ عشق اگر پختگی دکھائین
بھٹی سے کیے چڑھنے سی بھی گلگونکا نجائے رنگ

چاک ہیگی سین چاہیئے خط شعاع حُسن
ہے عکس تا کمر گل رخسار یار کا ✣ ✣ ✣
تار نظر کے بوجھہ سے مسکی جو یار یار ✣
تیری نگاہ گرم سے جلتی ہین دلمین پہول
تیرے حضور خشک جو ہو جاتین شرم سے
نشہ ہے بہار کا یارب خزان مین بہی
ایجان تیری جبینی رنگت سے کیسو بزو ✣
تشبیہ دون جو یار کی مستی سہولے فلک
دربانی اُسکی ڈہونڈتے ہین شاہدان گل ✣
بعد زوال حُسن بہی اُس گل کا عشق ہے
ایجان دیکھہ لے جو ترا حُسن ساوگی
آب بدن کی موج بنے گا کرن کا عکس
دیکھون جو بے ثباتی باغ جہان کی سیر
شیخی یہ کرکری تیرے آگے ہے باغ مین
باغ جہان مین حُسن کی رونق ہی خلق سے
دم بستہ آبروے گل تر ہو ملبلو ✣ ✣
بے لطفیان سوای حناکس سے اوڑھہ سکین
بڑہ جائے تیرے یمن قدم سے یاوج باغ
تیرے حضور سہو لو نگار زہرہ ہے آب آب
آئینہ سان ہرن جو کہلے سیر باغ مین
رنگین میرے شعر سُنین ہے جو قصد باغ

اس جنتری مین کہینچیے تار طلائے رنگ
اُنچی ہوئی ہے سرو کے قد پہ قبائے رنگ
پوشاک پہر حضور کی کیونکر اُٹھائے رنگ
تیغ نظر سے کیون ہو کشتہ طلائے رنگ
پہولون کے جسم سے اُتر آئے قبائے رنگ
بنکر شراب شیشۂ دل مین سمائے رنگ
گلہائے اشرفی کا ہے کہوٹا طلائے رنگ
اُوڑہی گہٹا بنے گل سوسن کا چائے رنگ
زنجیر در کی بیل ہو بہر قبائے رنگ ✣
ہم مثل عندلیب نہین آشنائے رنگ
کج کرکے اپنے جام کو ہر گل گرائے رنگ
انگیا کی جیکی آج سینے کی قبائے رنگ ✣
ایدل ہوا تبسم گل کی اُڑا ئے رنگ ✣
خاک اُڑ رہی ہے فصل بہاری مین جائے رنگ
خوشبو بہی تہوڑی چاہیئے ایگل برائے رنگ
وہ رشک گل جو باغ مین اپنا جمائے رنگ
ٹہیرا ہے کون پاس تمہارے سوائے رنگ
ٹیکا جبین مہر فلک پر لگائے رنگ ✣
پائے نظر مین دیکھ کہین پہر سجائے رنگ
اُس رشک گل کو سرخ دوپٹا اُڑہائے رنگ
بالی مین وہ پروئین گل مدعائے رنگ ✣

ایسی بہار باغ جہان بے ثبات ہے
دامن اگر ہوا کا لگے چہوٹ جائے رنگ

ہو جوشِ آتشین سے تلاطم میانِ باغ
پہولون کے ساغرون مین ابہی جوش کہائے رنگ

کرتا ہے تیرے سامنے پرواز حسن گل
دیوار باغ پہاندتے ہین باد پائے رنگ

اس شاہ حسن سے جو کرین پہول ہمسری
کہا جائے استخوان رگ گل کہربائے رنگ

پڑجائے میری پختہ مزاجی کا عکس اگر
سو شوب پر بہی اطلس گل کا نجائے رنگ

ہو تی دکہائے کان کا وہ گل جو زلف مین
چہالا وہان یار کا ڈہونڈہے حنائی رنگ

ہر باغ کو ہو خوبی ابرو سے پیچ تاب
تلوار کی جو آنچ لگے جوش کہائے رنگ

فصل خزان نہین کسی بلبل کے سوگ مین
سوسن نے مسی لالے نے چہوڑی حنا نے رنگ

رنگین جو اپنے کپڑے وہ مطرب پسر کہین
زہرہ گل قمر کا ابہی کاٹ لائے رنگ

مرتا ہون لکہنؤ کی تمنا مین اے منیر
اللہ عیش باغ کا مجکو دکہائے رنگ

## ردیف لام

رخت زری پہن کے کسیدن چمن مین پہول
سلمے کی بوٹیان ہون ترے پیرہن مین پہول

خوشبو سوا ہو پہنے جو تو موتیون کے ہار
اپنی قبا بسائین ترے پیرہن مین پہول

تو سیر کو جو آئے تو گلشن سفید ہو
اے گل سفید داغ بنین ہر چمن مین پہول

پہناؤ تم جو غیر کی گردن مین اپنے ہار
اے گل قبائے رنگ اوتارین چمن مین پہول

ملبوس زر لیسٹ ذرہ افشان سے جل گیا
اوڑ کر چراغ رخ سے پڑا پیرہن مین پہول

اوس گل کو شوق بادہ کشی ہو جو باغ مین
مینائی رنگ توڑ کے نکلین چمن مین پہول

مخمل بدن مین پہول گئے میرے ہاتھ پانون
غیرون کے ساتھ تمنے پیا جب چمن مین پہول

بعد فنا بہی داغ جگر مین لگے کے ہار
گویا پرو دیے مرے تار کفن مین پہول

بازو پہ اپنے رکہکے جو بیٹے وہ لالہ رو سے سرخ
یاقوت آفتاب کا ہو نورتن کا پہول

سودا رہا بہار کا مجکو چمن مین بھی — سمجھا مین چشم غول کو دیوانہ پن مین پھول

ہر زخم پر چھڑک عرق عارض صبیح — دامن بسائین عطر گل یاسمن مین پھول

سبزہ چرین جو وحشی عارض کی قبر کا — ہون نافۂ غزال سے پیدا ختن مین پھول

اوراق گل مین لکھے ہین وصف رخ صبیح — رکھتے ہین ہم بیاض گل نسترن مین پھول

گلشن مین کرکے وصف صباحت حضور کا — بھر بھر دیے ہین جیب گل نسترن مین پھول

گردواسے نقش عارض محبوب تیغزن — جنت کے جڑ لیے سپر داغ تنمین پھول

کوٹھی پر آج صبح رہا کون گل فشان — الجھے ہوے ہین مہر فلک کی کرن مین پھول

مجلس مہک گئی سخن آبدار سے — موتی کے دانے بنگئے درج دہن مین پھول

ملے عندلیب جز گل زخم جگر کہین — دیکھے نہین ہین گلشن چرخ کہن مین پھول

ہین خال خط مین گال نہان گیسونمین ہار — دیکھا ہے کس نے چاند خزانمین گہن مین پھول

فصل خزانمین داغ جنون کی بہار ہے — اے عندلیب باغ مین کانٹے ہین بنمین پھول

ڈوبین گے اس کنوئین مین جو عشاق واعظا — اے گل کہلین گے سبزۂ چاہ ذقن کے پھول

اے حور تیرے گالونسے تشبیہ تو یہی — صبح بہشت ہوگئی شاخ سمن مین پھول

تم ہوگئے گل فشان تکلم جو نشا، مین — ترتے پھرینگے موج شراب کہن مین پھول

یارب شراب پیکے وہ گل گرمیان کرے — پیدا ہون آگ سے چمن نار دمین پھول

مین کیا دکھائی دیتی نہین بلبلون کو بھی — پہنے تو ایسے ملگئے تیرے بدن مین پھول

اہل صفا جو دیکھینگے تیری بہار حسن — جوہر بنینگے آئینۂ انجمن مین پھول

ہین خار خار غم مرے سینہ مین اسقدر — اے گل نہونگے بعد فنا بھی وطن مین پھول

ابکی بہار حسن بتان ہے کمال پر — ناقوس ہونہ جائے کف برہمن مین پھول

تقریر آبدار مین شامل ہے وصف رخ — اے گل بہائے جاتے ہین بحر سخن مین پھول

فیض بہار عارض رنگین کے نور سے — اے گل کف شراب بنے انجمن مین پھول

دیکہو بہار شہر خموشان کی عنادلو
یعنی چراغ گور ہین باغ وطن مین پہول

پہنے تہے سہاگ کے ہار جو تو نے پلنگ پر
اے بحر حسن بہہ گئے سب جو رسن مین پہول

جلتی جو آتش گل رخسار یار سے
تا صبح گل شمع سے گرتے لگن مین پہول

رنگینی کلام سے ہونٹوں کے وصف مین
ڈوبے ہوے ہین تنگ عقیق یمن مین پہول

پہنا تو قدر بڑہ گئی پہولوں کے گہنے کی
سونے کے ہو گئے بدن سیم تن مین پہول

شرما گئے وہ باغ مین شادی وصل سے
چشم رقیب سے بنگئے دولہا دولہن مین پہول

الجہاؤ بالونمین دل پر داغ عاشقان
پہٹ لٹکنگے شاخ زلف شکن در شکن مین پہول

طرفہ بہار ہے چمن انتظار کی
داغ جگر بنے مرے بیت الحزن مین پہول

کرتا جو گریہ یان دل پر داغ عندلیب
چنبر کیطرح رنگ بدلتے چمن مین پہول

کانونمین سینکین ہین رگ گل کی جو اسے پری
زیبا ہے بالیونکی عوض بالی پن مین پہول

ہر شاخ تیر مین جگر وا عذار ہے
آئین ہین خیب قبضہ ناوک فگن مین پہول

ہو بوئے مشک شب نمک زخم عندلیب
رکہو جو صبح تک چمن انجمن مین پہول

سب مے آپ بیقرار و جگر چاک تیرے ہین
پارہ کئے ہین مین کانٹوں نے چمن مین پہول

جہگڑینگے باغبان و نکیرین و عندلیب
رکہنا تم اپنے ہار کی میری کفن مین پہول

وہ شمع ہو جو شبکو کرے شغل میکشی
اے باغبان چراغ سحر ہون چمن مین پہول

اے دل کبہی سما نہ سکے تو بہشت مین
ایسا سرور عشق حسین حسن مین پہول

کیا کام ذکر بلبل و گل سے ہوا اے منیر
کسکو پسند آتے ہین رنج و محن مین پہول

عاشق سے الجہے وصل ہے بت فتنہ گر مین بال
سو بار بگڑے اور بنے رات بہر مین بال

چہپ چہپکے دیکہتے ہین عبث آپ گہر مین بال
پڑ جائینگے حضور کی تیغ نظر مین بال

پہرتا ہے سر جو گرمی وحشت مین الجہون
حلقہ وہ بن کے بنتے ہین ویران سہر مین بال

ہر سو برس رہا ہے نکس زبان سو آج نور
کیا چھپی قمر کے ہین تیرے چتور مین بال

مثل سواد شہر عدم آتے ہین نظر
یہ رفتہ رفتہ بڑھ گئے میرے سفر مین بال

دنیا کے خوبرو ترے دروازہ پر ہین قید
اُلجھے ہوے ہین گیسو زنجیر در مین بال

سہرا لپیٹے ہے سو نیکا آشفتگی دل
شاید تمہارے دہوئے گئے آب زر مین بال

دل کی شکست خوب ہو زلفون کے عشق مین
بڑھ جائے آبرو جو پڑے اس گہر مین بال

نشہ مین اپنے عاشق لاغر کو تاک کر
کہتے ہین ہو گیا مرے تیر نظر مین بال

چھیدینگی پلکین لخت دل اہل آبرو
روزن کرینگے دانۂ لعل و گہر مین بال

پیری مین راہ موت کی چلتا ہون سر کے بل
اُڑتے ہین ملکے دود چراغ سحر مین بال

مدفون زلفوان والے ہوسے باغ دہر مین
ریشون کے بدلے نکلینگی شاخ شجر مین بال

دیکھینگے حسن گرم کی آتش فشانیان
پریان لبسائینگی گل رنگ شرر مین بال

اغاز خط مین سیب ذقن کی شکست مین
پڑتے چلے ہین شیشۂ رنگ ثمر مین بال

اہل عدم کو پیچ مین لانے سے فائدہ
ہر بار کیون اُلجھتے ہین موے کمر مین بال

درد گلو ہوا لب شیرین کو چوم کر
شاید کہ کھا گیا ہون کوئی اس شکر مین بال

قاتل کی زلف بن گئی بالے روغن مین ملگئین
مانند موج پھرتے ہین رنگ سپر مین بال

چمڑے سے پورے بال نہین ہوتی کیون جدا
پیوستہ مثل رگ ہوئی گلگیر تر مین بال

گنڈا بناکے ہمنے جو پہنا جنون گیا
تعویذ کے خطوط ہوئے ہین اثر مین بال

زلفون کو اپنے آئینہ مین دیکھکر
کہتے ہین پڑگئے ہین نگین قمر مین بال

حد سے زیادہ وحشی مژگان ہے ناتوان
فصاد چھیدتا ہے عبث نیشتر مین بال

سو پیچ سے حضور نے ٹالی ہے آدھی رات
کنگھی ہوئی بنالئے گئے دوپہر مین بال

مرغ دل منیر کو پھندے مین پھانس لو
باندھو گلوئے عاشق خستہ جگر مین بال

## ردیف میم

ہمرِ حلقۂ رندان پسِ مُردن نہوئے ہم
پیمانہ کا سر شیشہ کی گردن نہوئے ہم

اے بخت سیہ یہ ہین ہما خون ہمارا
ہندو بچۂ خال کے چندن نہوئے ہم

کہتے ہین ترے شوق قدمبوس ہین اہا
کیون گوشہ نشینِ زہِ دامن نہوئے ہم

انسان بنے محنتون سے لے تۂ خوبان
پر مردمِ چشمِ صنمِ سیم تن نہوئے ہم

سب سنگ لحد کہتے ہین گردش کی ہوس مین
پروردۂ آغوشِ فلاخن نہوئے ہم

ملجاتے ترے کان کے پتّو نمین اسطرح
برگِ شجرِ وادیِ ایمن نہوئے ہم

کہتے ہین یہ لے ترک مرے معنیٔ نازک
نکتہ ہوئے پر قابلِ توسن نہوئے ہم

داغ غمِ زلف ایک ٹھکا دمِ گلگشت
مہتابِ شبِ سنبلِ گلشن نہوئے ہم

آزار دیا ضعف مین بہی غیر کے دل کو
کب مورچۂ پارۂ آہن نہوئے ہم

پنہان نہوا عشق مسی مین ترے پر داغ
گلدستۂ طاقِ گلِ سوسن نہوئے ہم

اے گل نہوا عشق دہن باغِ جہان مین
عنقا کے لئے شاخِ نشیمن نہوئے ہم

گو ضعف بڑہا پر کبہی دشمن سے نہ اوبہے
صد شکر کہ خارِ سرِ دامن نہوئے ہم

سنکہونسی سوا آبلون کے رکہتے ہین تا جون
اے بت تری نظرون مین برہمن نہوئے ہم

تقدیر نے احباب کا مجمع نہ دکہایا
دانہ ہوئے پر شاملِ خرمن نہوئے ہم

کہنے سے کسی کے نہ کیا آپ سے دل سخت
عاری ہوئے سب پارۂ آہن نہوئے ہم

جمعیتِ خاطر نہوئی زلف سے حاصل
زنجیر کے دانون کو بہی خرمن نہوئے ہم

غیر آئے ترے کوچہ مین پر ہمنے نہ روکا
اے بت سفرِ کعبہ کے رہزن نہوئے ہم

کانٹے ہوئے پر حسرتِ دیدار نہ نکلی
اے گل مژۂ دیدۂ روزن نہوئے ہم

آغوش مین نقشہ مسی لب کا نہ کہا
فانوسِ چراغِ گلِ سوسن نہوئے ہم

ایک اور غزل پڑہتے ہین اس بحر مین دیکہو
کیونکر دُرِ الہام کے معدن نہوئے ہم

## غزل

خواہان بزرگی پس مردن نہوئے ہم — پیر فلک گنبد مدفن نہوئے ہم
اے بت غم گیسو نے نہ نگلا ہمین افسوس — مار شب آفت کے سئے من نہوئے ہم
ہے وہ سر و سر نیزۂ مژگان سے سراپا — اے گل ثمر شاخ نشیمن نہوئے ہم
ملبوس ہم حسن کے بوسو نہیں مزا تہا — افسوس لب چشمۂ سوزن نہوئے ہم
کہتے ہین تجھے دیکھ کے یون اہل انجم — تیرے رخسار کے خرمن نہوئے ہم
جی بھر کے گلے خنجر ابرو کو لگاتے — یارب ہمہ تن کس لئے گردن نہوئے ہم
مرغان خبان کہتی ہین وحشت کی ہوس مین — کیون بیضۂ ناقوس برہمن نہوئے ہم
پلکون سے شکن رخت حسینا نکی مٹاتے — جاروب کش گوشۂ دامن نہوئے ہم
اوس کوچہ کو جاکر کے ئے کہتی ہین بہت بت — یارب صنم سنگ فلاخن نہوئے ہم
اے ترک عقیق دل پر خون سے بدستے — حکاک نگین سم توسن نہوئے ہم
دروازہ گلستان کا خزان پر نہ کیا بند — بخیہ گر چاک در گلشن نہوئے ہم
داغ دل سوزان کا عشق ہین صرفہ — صراف زر شعلۂ گلخن نہوئے ہم
دعوائے مسی کرنے ندیتے تری آگے — قفل دہن غنچۂ سوسن نہوئے ہم
کیا تفرقۂ بخت ہے یون بہی نہوا میل — پارس ہوئے تم پارۂ آہن نہوئے ہم
بت ہوگئے حیرت سی کسیکو نہ ستایا — تیہر ہوے لیکن دل دشمن نہوئے ہم
گل کھاتے رہے وصل کی حسرت مین سراپا — اے گل تری کمخواب کی چیکن نہوئے ہم
دی جان مگر ہاتہ نہ آئے تری بازو — تعویذ لحد بنگئے جوشن نہوئے ہم
اے بخت سیہ کہل گئے بوسہ کی ہوس مین — پر خال لب طفل برہمن نہوئے ہم
آنسو مری کہتی ہین ہوئے عطر تو کیا لطف — اے گل تری تصویر کے روغن نہوئے ہم
پیسا بہی جلایا بہی ہمین بخت سیہ نے — مسی نہوئی آپ کے منجن نہوئے ہم

ہے نام تو مشہور منیر اہل سخن میں
گو بزم جہاں میں پس مژون نہونگے ہم

## ردیف نون

ہوا کھاتے پھرا کرتے ہیں صبح و شام گلشن میں
لگایا ہے بتوں نے ابلق ایام گلشن میں

جیسے ٹھنڈی سڑک پر ٹہلتے ہوشن جاتی ہیں
شراب بیخودی کی چل رہی ہے جام گلشن میں

ہوا کھانے میں اشعار کم تر ہوا ہی سب تجھے
ہوا ہے غیب کے مضمون کا الہام گلشن میں

تری گلی میں کی ہر خوش چشم آنکھیں ملکی روتا ہی
ملا جاتا ہے ای بت و غن بادام گلشن میں

کمر میں ڈاب کسکر وہ ہوا کھانے نکلتے ہیں
کیا ہی عاشق و معشوق نے آرام گلشن میں

اودھر مرغ ہوں جیتا ہوں ہوا کھا کر ادھر اوکو بت
سحر تابوت میں ہوتی ہے مجھکو شام گلشن میں

بت ترسا کے طعنوں سے سوا ریہیں ہوا بیخود
برانڈی ہی بنگئی کیفیت دشنام گلشن میں

خفا ہو ہو کے کہتے ہیں کہ عاشق کچھ نہیں کہا تو
ہوا کھانیکا بھی سب تپتے ہیں وہ الزام گلشن میں

سواری میں چڑھانا ابروے پر خم کا لازم تھا
کھانی چاہیے تھی ہوا بت کو کام گلشن میں

سواری وس بت ترسا کی کیفیت سے چلتی ہے
بنی ہیں گردشیں پہیونکی دور جام گلشن میں

سواد عنبر کے مانند رنگت ٹپ کی کالی ہے
ترا اسپا یہ بنا ہی جامۂ احرام گلشن میں

ترے بالوں کے ملنے سے اور چڑا گھوڑا سوار تیرا
بنی چابک سی ہمسر زلف عنبر فام گلشن میں

ہوا کھایا نہیں میری جان بیچی وس فرنگن نے
سمند عمر عاشق کا کیا نیلام گلشن میں

ہوا کھانے میں شوق بوسہ تھی جی مجھی ماری
نہ آیا راس مجھکو یہ خیال خام گلشن میں

منیر اپنی سواری میں اگر نواب لیجائیں
ہلاکر میں جنوریلیکون کا لون انعام گلشن میں

## غزل

از رشک مرا سوخت بت سرو قد میں
خاکستر قمر لیست غبار لحد میں

## غزل

دلمین رہ کر ہو جہان روشن آئنہ
ایخدا ہو جائے آئینہ کا مسکن آئنہ

ہو جو اوس چال نرنج اس ناوک افگن آئنہ
سب اپنے سینے بدل سے میری گردن آئنہ

تیرے منہہ کے عکس کو سب سے چھپا ای پری
ڈالدی بالونکی اپنے آگے چلمن آئنہ

آبداری و لطافت دیکھکر پوشاک کی
جامۂ قلعی چاہتا ہے تجھسے دامن آئنہ

ہین جہات ستہ حیران فرس پر شہسوار
جس طرف کو رخ کرے ہی پیش توسن آئنہ

بے غلاف اوسکو جو آرایش مین کرتی نہیں
رو رہا ہے اپنے منہہ پر رکھکے دامن آئنہ

شوق خودبینی کا ہے ای شہسوار حسن اگر
خانۂ زین مین لگایا لاے توسن آئنہ

ہم سیہ بختونکو حیرت تمکو ہر ہفتہ یہ شغل
کنگھی چوٹی سرمہ کاجل مسی منجن آئنہ

حیرت دل جوش گریہ مین طلسم تازہ ہے
کسلئے تمنے نہ دیکھا ساری ساون آئنہ

قطرۂ ناچیز ٹھہری اوسکی ہستی کی حضور
اے خدا ہو شبنم گلبرگ سوسن آئنہ

پانی پانی ہوگئے پہول اپنی صورت دیکھکر
پرتو رخسے ہوا جب صحن گلشن آئنہ

تمکو خودبینی مین ہو منظور سیر باغ اگر
پیٹھہ پر لادے پہرے پہولونکا خرمن آئنہ

دیکھنے والونکو اپنا چہرہ آتا ہے نظر
ہے تری تصویر کا ای شوخ روغن آئنہ

دیکھئے وہ ماہ دو ہفتہ منہہ اگر اٹھاوین پہر
صاف ہو جاے مدور سے مشمن آئنہ

عاشقان خط کدورت سے اگر کرنے لگا ہ
طوطی زنگار کا ہوتا نشیمن آئنہ

اپنے گھر مین بہی مگر مشتاق وہ یار ہے
ڈہونڈہتا ہے جا نکلنے کو کوئی روزن آئنہ

میرے سینے سے جلتی ہین پیان سمجہکر گہر ترا
زشت رو کی آنکھہ مین ہوتا ہے دشمن آئنہ

فیض بیتابی سے پاتا ہے طلای حسن گرم
اپنے پارسی بنا لیتا ہے کندن آئنہ

سختی و گردش اٹھا کر دل نے پایا لطف وصل
کیون نہ ڈہونڈہے خانۂ سنگ فلاخن آئنہ

تجکو ہو منظور عکس قامت رنگین جو سیر
ہو سمٹ کر صبح حشر ای شوخ پرفن آئنہ

ہم جو دیکھو عکس حسن صاف ہنگام خرام
قلعی صبح قیامت کا ہو معدن آئینہ

حسن محبوبان سے نقشہ کا ہے کیا دلمین نقش
مدتون سے عکس خوبانکا ہے مدفن آئینہ

اپنے حیرانونکو سے لگتے سنگساری کا جو خط
بٹہ سکے ہوتا نقطۂ نون فلاخن آئینہ

چاہتا ہے درس ہیئت لاو دل کے دلمین گہر
ڈہونڈہتا پہرتا ہے اپنا خاص مسکن آئینہ

مقتل اہل صفا ہے حیرت افزائی جہان
اندنون گنج شہیدانکا ہے مخزن آئینہ

عاشق مہتاب کا سر کاٹ صحن قصر مین
کشتۂ سیماب کا ہو جائے مدفن آئینہ

آپکی تصویر کا ہے دو نگی آنکھو نمین نہین
نصب ہے بالائی طاق چشم سوزن آئینہ

یا آپکی خط روی صاف کا پرتو پڑے
رنگ سے زنگار سے ہر جامۂ تن آئینہ

تیری پلکونکو نہین دیکھا جو اے آئینہ رو
ہوگیا کہل کہل کے غنچے مثل سوسن آئینہ

آپکی تلوار سے ٹوٹا ہوا دل صاف ہے
بال اپنے ہو گئے لیکر آب آہن آئینہ

سر کو پتھر سے پٹکتا ہی جدا ہو بت گاہ گاہ
چاہتا ہے تیری پیشانی کا چندن آئینہ

دو دولہ سمجھین کے بت مجکو طریق عشق مین
پہلو مین دلمین نذر کہا اے برہمن آئینہ

سب کے بمصوت فنا کرتے ہیں اپنا ہی ما
لوٹنے کو اندنون رکتے ہین رہزن آئینہ

تیل ملکر بالونمین دیکھو گو جاڑو نمین جو تم
عکس کے منہہ پر ملیگا موم روغن آئینہ

ہے دل وحشی مین کاوش عشق مژگانکی مدام
چہالون سے کیونکر نکالے خار سوزن آئینہ

لے بہتا تر ساحل نالان رکہا ہی جو سا
اپنے گہر مین روز بجواتا ہے ارگن آئینہ

اس قدر بے نور ہے پیش حسینان فرنگ
صبح کاذب ہے میان شہر لندن آئینہ

پہر گئے سکتے مین مجکو جانکر سنگر نکیر
رکہدیا کسنے مری بالین مدفن آئینہ

تو وہ یوسف ہے کہ تجہی جیسے اندہا ہوگیا
دیدۂ یعقوب ہے ایماہ روشن آئینہ

چشم خواب آلودہ ہر جوہر نظر آنے لگے
دیکھ پائیگا جو وہ مخمل کی جہلکن آئینہ

دیکھتا ہے منہ لنڈ ہی ہیرے شاہنشاہ حسن
نام اسکندر کیا کرتا ہے روشن آئینہ

تختِ ہستی سکندر چشم جوہر سے گرائے
پھر نظر دیکھے اگر اوس گل کی چتون آئینہ

عکس گیسو بازو و پر حیرت افزا ہو گیا
بنگیا موی نجف کا صاف جوشن آئینہ

ہمت اعدا مین ہوگا دل ہمارا نالہ کش
ملکے پتھر سے کریگا شور و شیون آئینہ

کھیلتا ہے آج عکس طوطی خط کا شکار
دام جوہر سے ہوا ہے صید افگن آئینہ

حضرت موسیٰ کو ہو یکدست حیرت تم جو جا
ہو ید بیضا میان وحشت ایمن آئینہ

دانتون سے کھولین گرہ لفونکی آرائشین اب
سمجھے حلقہ حلقہ کو ہیرا کیا کنگن آئینہ

سرفرازا سدرجہ ہوتا دیکھتا وہ بت اگر
گنبدِ دستار مین کہتا برہمن آئینہ

وصل مین دل کو گلے لپٹا لیا اوس شوخ نے
بنگیا لوحِ بیاضِ حسنِ گردن آئینہ

ملگئی یکسر صباحت اور رنگینی اوسے
عکس رخ سے ہے جبین صبح گلشن آئینہ

وہ جو آئے ایسی حیرت میکدہ مین چھاگئی
دخترِ رز کو ہوئی خشت سر دن آئینہ

عشق خود بینی مین کھیلا طائر دل کا شکار
دہوکے کی ٹٹی بنا اے صید افگن آئینہ

اوس بت خود آرا و دل کے سامنے رہنے لگا
بنگیا میرے لئے دیوار آہن آئینہ

اسطرح کٹڑکی مین ہے وہ مصفا جلوہ گر
چوکھٹے مین جیسے ہو اوہ ماہ روشن آئینہ

ڈال لیتا میری آہِ سرد سے منہ پر نقاب
پھونکتی ہے منہہ چھپانا زیرِ دامن آئینہ

بیضۂ فولاد مین زردی نظر آنے لگی
عکس عارض سے ہوا جسوقت کندن آئینہ

دل مرا افسردہ تیری سردمہری سے ہوا
آبِ یخ بستہ بنا ایماہ روشن آئینہ

دل مرا دیوار مین رکھکر بڑہا نور و ضیا
اے پری چشمہ ہو بہر چشم روزن آئینہ

حوض کوثر مین نظر آتی ہے کائی رات دن
جیسے عکس طوطی خط کا ہے مسکن آئینہ

ایکدم صحبت حنا بستہ سے چھونا چاہیے
اپنے چھالون سے ہے تنگ اے شوخ پرفن آئینہ

آبرو سبزہ بہا پائی مکان یار مین
قدِ آدم پانی مین کہتا ہے مسکن آئینہ

زخمیانِ عشق خط کا جوش حیرت دیکھکر
مرہمِ زنگار رکھے اے شوخ پرفن آئینہ

سبزۂ بیگانہ سمجھی دیکھکر طوطی کا عکس — ہوا گر محوِ خطِ رخسار روشن آئینہ

سرخروئی مین جو پائے دل صفائی کا مزہ — ہر ثمد پارہ کو سمجھے ابرِ بہمن آئینہ

آپکے نامہ کی پیشانی اوسے مطلوب ہے — چاہتا ہے یہ فریم ایماہ روشن آئینہ

حیف ہے میرا دل حیرت زدہ باہر رہے — اور گہر مین رہ سکے لوٹے اونکا جوبن آئینہ

وہ حلب مین اور یہ پہلو مین پہر آتا نہین — صورتِ دل ترک کرجاتا ہے مسکن آئینہ

ہمسری افعی گیسو سے کرے ای بت اگر — خشتِ فولادسی کہینچلے سانپ کا من آئینہ

ہوگیا ماہِ صفر روز سفر مجھکو منیر
چہرۂ قاتل کا دیکھا وقتِ مردن آئینہ

## غزل

زاہدونکو رہتی ہے کوثر کی چاہ — مجکو ہے دور مئی احمر کی چاہ

ہو کسی کی اوس بت کافر کی چاہ — شیشۂ دل کو ہوئی پتہر کی چاہ

کون ہے عاشق قدِ دلدار کا — کسکو تہی اس فتنۂ محشر کی چاہ

منفذونکو پابندیے دنیا کہان — کشتی مے کو نہین لنگر کی چاہ

بلبل خالِ رخِ دلدار ہون — ہے گلِ داغِ مہ انور کی چاہ

نشۂ مئی مین جو تو ابرو چڑہا دے — گردنِ مینا کو ہو خنجر کی چاہ

دیکھیئے نکلا ہے خطِ پشتِ لب — مور چونکو ہوتی ہے شکر کی چاہ

کانٹے سے کب نکہتِ گل کو ہو نش — روحکو کیا ہو تنِ لاغر کی چاہ

ہے دل پرداغ کو سودائی خال — مور کو ہے دانۂ اختر کی چاہ

شمع سے پروانہ کو ہوتا ہے میل — کیلیے دلکو نہو دلبر کی چاہ

نقش کو نقاش سے رغبت نہین — کب کسی بت کو ہوئی آذر کی چاہ

تیر سے دل کا ہدف اے بت اوڑا — طائرِ بے پر کو ہے شہپر کی چاہ

کشتہ ہو باغ مین آتا ہے یاد / پہول کو دیکہا ہوئی ساغر کی چاہ

تو جو ہو پیش نظر اے مہ جبین / لنگ کو کیا ہو مہ انور کی چاہ

لوٹ ہے پہر فلک اون پہ انکو نیز / شیخ کو ہے سبحہ گوہر کی چاہ

زلفونکے اوترے ہوے بال ونکو دے / تاجرونکو ہے اسی عنبر کی چاہ

گوشۂ دل مین رہیگا حسن رخ / آپ کے آئنہ کو ہے گہر کی چاہ

وحشت عشق لب گل رنگ سے / ہو رگ یاقوت کو نشتر کی چاہ

قمریونکو سرو سے کیا پہل ملے / ہمزہ ہے لاشۂ بے سر کی چاہ

دیکہتے ہین آپ کا چاہ ذقن / رکہتے ہین اس چشمۂ کوثر کی چاہ

کعبہ مین او سن بت کا ہے انکو خیال / حاجیونکو بہی ہوئی پتہر کی چاہ

ہو گئے استاد سے فرقت منیر / خاک ہو اکسیر کے یا زر کی چاہ

## غزل

چشم کلیم سے کریم ذو الجلال دیکہ / اے بت ہماری آنکہ سے اپنا جمال دیکہ

در پردہ دیکہتے ہین ہمارا کمال دیکہ / موسیٰ کی طرح ہم نہین غشکی ٹال دیکہ

اے بے مثال آپ تو اپنی مثال دیکہ / ضد ہے تو آئنہ مین تو رخ محال دیکہ

مدت سے چیرتی ہین نین مین فلک ترے / آئینہ دور رو ہے مین اپنا جمال دیکہ

دن ہو گئے سے مہینے مہینے ہوے برس / عبرت سے روزنامچۂ ماہ و سال دیکہ

ابرو پہ آئنہ مین لب بام کر نظر / اے ماہ آسمان پہ آکر ہلال دیکہ

اوس خوش خرام سے تو کہان اوڑ کے جائیگا / اے کبک چوکتا ہے عبث اپنی چال دیکہ

زلفین مجہ پہ تنگ ہین آئین ہو بول وٹہ / عنقا تک اسمین قید ہوا ہے یہ جال دیکہ

اے طفل یہ گاہوارہ جنازہ سے کم نہین / کیا ابتدا کو دیکہ رہا ہے مآل دیکہ

برسات کا جو شوق ہے مجکو ولا کی روز ایجان ابر زلف مین برق جمال دیکھ

اوقات کانپور مین ضائع نہ کر منیر
چل لکھنؤ مین صحبت اہل کمال دیکھ

## غزل

ہوئی تکرار نالہ سے عجب نوبت مرے دلکی ملے وہ داغ جب باہم صدا نکلی جلاجل کی
نئی تشبیہ وصف آبروے پرخم سے حاصل کی زبان اپنی بنی ہے دشنگی شمشیر قاتل کی
سواری پھر گئی آنکھون مین کس لیلےٰ شمائل کی کہ پھانسین چبھ گئین پا نظر مین چوب محمل کی
فرنگستان مین بھی شاید چلی تلوار قاتل کی نظر آتی ہے صحبت ناچ گھر مین رقص بسمل کی
مرے تار سوال وصل کے پھندے بنا ڈالے نکالی تمنے جالی رشتۂ آواز سائل کی
اسیر گیسوے پیچان کیا نازک مزاجونکو تمہاری زلف پھانسی ہو گلوے شیشۂ دل کی
نکلواتے ہین اپنے پاس سے عشاق بیکس کو ہمیشہ آپ گردن ناپتے ہین شیشۂ دل کی
سخن مین پھول جھڑتے ہین مگر لب پتہ لب سے ہوائی چھوٹتی ہے شربت دیدار قاتل کی
چڑھا کر تار قاتل نے رگ حلق بریدہ کے ستاری مین گتکین کیا بجائین رقص بسمل کی
پڑا ہے سبزۂ خط ذقن کا عکس حیرت سے لگے ہین جوہر خط آئینہ مین کائی چاہ بابل کی
بتون نے حسن کا شہرہ خدا کے کان تک پہنچا مگر پرواز اوڑ جانے سے طائر آواز سائل کی
صداے اشتیاق وصل نے پکڑی نسی مین ایسی ترے دروازہ پر آواز بیٹھی تیرہ سائل کی
دولائی اس چمک سے تمنے اوڑہی چاندنی چٹکی بنی اس جسم سے نسخہ سی چاندنی ماہ کامل کی
کھلا کر پان تو نے تلخ گوئی سے مجھے مارا گلوری تیری پڑیا بن گئی زہر ہلاہل کی
جبین و عارض جانانہ کی الفت جان مین ڈالی کہین تو ٹوٹے طلسم زندگی روح اس حمائل کی
سر عمر و سے آرائش وہی اسباب تعلق کو بہت دست سبو سے چوٹیان گوندھی سلاسل کی
اسیرون نے کیا درماندگان دشت وحشت کو کلاوہ آبلہ مین ٹانکے ہین ہیلین سلاسل کی

پہولون تاکہ راحت مین بہی آزار محبت کو
نشاط سے رہا کافور افسردہ دلی قائم
سوال وصل نے رستہ نہ پایا گوش نازک تک
ہوائی پاؤنگا بوسے تمہارے ہاتھ کو لیکر
ہوئی پوری مراد اوسکی نہ ملتی ہی ہاتھو حنین
کیا قتل اوس نے محفل مین لہو سی بڑہا تیرین
لب دریا وہ اکثر زلف کو دہوتے ہین چپ چپکے
ہے ضیق غم فرقت سے دریا تنگ تیرے
ترے ہی آنسووں کی چاندنی نکلی تو کیا حاصل
ہماری بات کوئی کان دہکر وہ نہین سنتے
خوشی جاتی ہے دل سے عالم معزول کی صورت
تصور گرم جوشی کا ہے فصل اشکباری مین
ثبات اسکو نہین ہے اک طرف ہر سمت پہرتی ہی
رسائی رہروان عشق کی مشکل سے ہوتی ہی
اگر چھاپا اوڑائیگی مری رنگین بیانی کا
چمن مین دیکہا اوس شاخ گل کو باغبان تونے
سے لے جاتے ہین تلوے دست حوران بہشتی سے
لئے نسخے سے زلف عنبر افشان صبا ہوتی ہے
پہنچ جاؤن لحد تک قبل پیری کو تو بہتر ہی
دکہا کر چاندنی مین جوش بحر حسن گردن کو
تمہارے دولت دیدار شاید ہاتھ آئے گی

مری ہر بند مین غنچے گرہ ہی مشکل کی
تری بندوق کی گولی مین ہے تاثیر قلقل کی
نہ آئی راہ پر نیت بہشک کر تیرے سائل کی
سے بنے گی چوب چینی ہر گرہ شاخ انامل کی
اوٹہائی زخموں کے کوچہ سے مہندی خون بسمل کی
ملی زنجیر کے نالے سے مہندی خون بسمل کی
ملیگا مشک گیسو چین مین دامان ساحل کی
شکنجہ ہوتی ہے مجکو مسک آغوش ساحل کی
پہپوندی سے نکلے وڑیگی سفیدی ماہ کامل کی
کہلائین بالیکی مچہلی کو گولی نقش عامل کی
سحاب غم کا آجانا مگر بدلی ہے عامل کی
مری برسات کی رُت مین ہے گرمی تیری محفل کی
عروس دہر کی ہے ناک موم شمع محفل کی
دل سنگین مین تیرا ای صنم سختی ہے منزل کی
سے نئے گل کتریگی مقراض منقار عنادل کی
لگائین ڈالیان نخل تمنائے عنادل کی
کف پا مین یہ بہت کہنچواتے ہین شاخین انامل کی
کہلی پڑتی ہے تیرے سر مین ہوئے رنگ گل کی
سحر ہوتے تو کہوٹی راہ ہو جائیگی منزل کی
کف دریا بنادوگے ہتیلی ماہ کامل کی
ہتیلی شام سے کہجلا رہی ہے ماہ کامل کی

کیا ہے بیدلی نے خانہ برباد ایک مدت سے
ہوئی ہے طائر بے آشیان سے آرزو دل کی

تیری محفل میں خوبان جہان یا بہار گردی میں
شکن شانہ پہ چڑھایا چاہتے ہیں فرش محمل کی

ہماری انگلیاں کاٹینگے وہ نامہ کے لکھنے پر
کھلیں گی ناخن شمشیر سے گرہیں انامل کی

ضعیفی آئی ہے مضمون ہستی کا غلط پایا
سحر پیری کی پیشانی ہے شاید خط باطل کی

قسم کیوں کھاؤں ہونگے عشق کی تلوار میں ترک
کہ تاریخ ولادت بیت ہی ابروے قاتل کی

بناتے دل کا نقشہ اپنی انگیا میں وہ رکھتی ہیں
بچھاتے ہیں نئے بنگلے میں کرسی خانۂ دل کی

سند کامل ہوئی پہچان تیری گلعذاریکی
خط رخسار پر مہریں ہوئیں چشم غزال کی

نظر آتی ہے کیفیت تجلی کی ہر انگلی میں
شراب حسن سے لبریز ہیں قلمیں انامل کی

مری میراث میں کیونکر نہوں جوہر صفائی کی
سکندر سے ہے شجرہ تک ایک پشت آئینہ دل کی

ہوا میرے جنون کی دادو دہش تیری نگہی کو
لگا دیتے چوکڑی میں حسرت غزال دل کی

رہی سرقہ سے نفرت عرش سے مضمون آنے کو
سنیں اس طرح مشق شعرگوئی ہم نے حاصل کی

## غزل

کیفیتیں ہیں فیض جناب امیر کی
رکھی سبیل بادۂ خم غدیر کی

دل خیر مانگتا ہے بتان شریر کی
ناقوس برہمن میں صدا ہے نفیر کی

یارب نہیں تلاش قلیل و کثیر کی
سائل نہوں کسی سے دعا ہے فقیر کی

مستی رہیگی عشق جناب امیر کی
توبہ نہیں ہے بادۂ خم غدیر کی

تا کو نشانہ کردو رہائی اسیر کی
حاجت ہے مرغ روح کو پر آئے تیر کی

مجھ سے زیادتی ہوئی برنا و پیر کی
حد ہو گئی گناہ صغیر و کبیر کی

پہنو نہیں پھانستا ہوں تمہارے بروکی
جالی بنا رہا ہوں نقوش حصیر کی

اللہ تک پہونچتے ہیں ارباب سلسلہ
تار کمند عرش ہے سیلی فقیر کی

دم مارنے کا حکم نہین قید خانہ مین — زنجیر بولتی نہین تیرے اسیر کی

حیرت سے تنگ ہا ہی جو منہ ایک ایک کا — آئینہ کو تلاش ہے کسکے نظیر کی

دریا کو باندہ دیتے ہین اللہ والی لوگ — پانی مین ڈوبتی نہین کشتی فقیر کی

مجلس مین ہون صبح مری ماتم الفت مین — ممکن نہین کہ جان بھی چھوٹے اسیر کی

کھینچے ہین چلے گوشہ عزلت مین عدو تو — دی ہے بہت زکوۃ نقوش حصیر کی

شیرین لبونکا عشق ہی جنت مین بھی مجھے — صورت بنی ہے نہر لبن جوے شیر کی

لازم ہے کلیون کے لیے آب تیغ بھی — مسواک ہی دہان جراحت مین تیر کی

تھوڑا بہت یہانکا بہا ہی آنکھ مین — بھرتے ہین ہم قلیل مین بڑہتی کثیر کی

پیدا ہوئے ہین خلق مین مرنیکے واسطے — اول سے جانتے ہین حقیقت اخیر کی

دنیا کو آسمان دنی سے ہے سست بیچ — یہ پیر زن مرید ہوا ایسے پیر کی

لوا کیا سوال ید اللہ نے مرا — دست خدا سے بھر گئی جھولی فقیر کی

طوفان اوٹھا رے آسپنے کبھی جو کوئی — دریا بھی جو روی زمین پر لکیر کی

پھونکین گی بوریے مین باسے فقیر کو — خاصیت آتشی ہے نقوش حصیر کی

طوفان نوح ہو تو نہ بھیگے کسیکا بال — کافی ہے کائنات کو کملی فقیر کی

آیا جنون خرد کو دیا عشق نے جواب — کی آج بادشاہ نے بدلی وزیر کی

خالق نے عمر بھر کے تڑپنے کیواسطے — بسمل کو خو نہین مری مٹی خمیر کی

تر دامنونکو رحمت حق کی ہے جستجو — میخوارونکو تلاش ہی ابر مطیر کی

اہل فنا ہی وارث اہل فنا ہوئے — پائی حباب بحر نے ٹوپی فقیر کی

مجروح عشق کو دک شیرین دہن ہوا — آئی وہان زخم سے بو شہد و شیر کی

یہ سب ہے خلاف وضع جو چھوٹین تعلیان — ہے شرط میکشو نہین گناہ کبیر کی

بیڑا غم جہان سے ہوا پار نزع مین — باد مراد سانس تھی وقت اخیر کی

حاسد کا سینہ چاک ہے سنکر مرا سخن
منہہ مین مرے زبان ہے پیکان تیر کی

قید قلم سے اپنی رہائی محال ہے
تصویر ہی اسیر رہے گی اسیر کی

کہنچکر کسیکا پوست کہین پوستین بنا
خالی نہین فقیر سے گدڑی فقیر کی

دوزخ مین آگ پوجتے ہین جاکے برہمن
کیا گرمیان ہین عشق بتان شریر کی

ہم جنسونکا شکار ہوا ہین ضعیف و زار
پھانسی ہوئی گلے مین صدا ہمصفیر کی

کیا سرنگون زمانہ رہا تیرے سامنے
گردن جہکی سلام کو برنا و پیر کی

کیون لنترانیون سے جلاتے ہین گلبدن
کیا تہی چراغ طور مین بتی حریر کی

اللہ رے مرے نفس سرد کا اثر
سردی ہے آگ مین کرہ زمہریر کی

اللہ مشتری ہے ہزار دل دکان ہے
سوداگری ہے بادۂ خمِ غدیر کی

اے خضر میرے فقر کو حاصل نہین فنا
آب بقا مین چلتی ہے کشتی فقیر کی

میٹہا ہے خوب شہد قناعت سے منہہ مرا
چکہتا ہون چاشنی لب نان شعیر کی

اب طوق خاردار کا کیا اور ہو خراش
ہر آہ دل خراش ہے تیرے اسیر کی

تزئین تن ضرور ہے ترک لباس سے
خلعت کو میرے چاہیے کشتی فقیر کی

ہستی مری زمانہ مین ہے جائے گو مگو
تصویر ہون تری دہن بے نظیر کی

پہنے جو پہول ماہ رخان صبیح نے
پہبتی ہوئی ہے صاف کف جوی شیر کی

اے روشنی طبع تو بر من بلا شدی
سید ہی کہی تو ہو گئی اولٹی لکیر کی

شام شب وصال سحر ہو گی بات مین
قلعی کہلے گی آئینہ چرخ پیر کی

ہوگا یہ اضطراب جو میرا مزار مین
کس طرح آنکہہ ٹہرے گی منکر نکیر کی

ہر غم مین روح مانگتی ہے جسم سے مدد
دیتا ہے بادشاہ دوہائی وزیر کی

میخوارون پر ہے سایہ فگن رحمت خدا
چھتری لگائے پہرتے ہین ابر مطیر کی

خالق نے خاکسار کو اپنے کیا لطیف
مٹی کر عطر مین مری مٹی خمیر کی

یکسان ہوا اخیر کو انجام جزو و کل
میزان برابر آئی قلیل و کثیر کی

کوڑی سی مول اطلس گردون کے سمجھے
مردون کے آنکھ مین نہین جنس حقیر کی

سودا زلف یار سے پیدا ہوئے طلسم
مار سیہ بنا جو جنون مین لکیر کی

آئے ہوا آفتاب قیامت کے بہشت مین
پھیلی ہے دہوپ جلوۂ حسن شریر کی

دریا سے گھٹے جو آنسوؤنکے قطرے بڑھ گئے
کثرت قلیل کی ہوئی قلت کثیر کی

مجھ سے ہی میری طبع کو ہین سرد مہریان
شاید سبب ہے عنصر و نہین ہوا زمہریر کی

پھرے ہجوم آہ و فغان سے نپائی راہ
اولٹی پھری گلے کو صدا ہمصفیر کی

ایمان فروش ہونگے خریدار سلطنت
دنیا نہین دکان ہے تاج و سریر کی

جاتا ہے کوئی کعبہ کو بتخانہ کو کوئی
منزل جدا جدا ہے ہر اک راہ گیر کی

تار نگاہ دیدۂ یعقوب تار ہین
یوسف کا پیرہن کفنی ہے فقیر کی

صحن زمین سے رونیکا طوفان اوڑا
موجین گئین فلک کو نقوش حصیر کی

سایہ ہے دام زلف کا بازوی صاف پر
مچھلی تمہارے جال مین ہو جوی شیر کی

کیا ہم کو لطف زیست کہ مرتے ہین آپ پر
حالت تمام عمر ہے وقت اخیر کی

جام جہان نماست ضمیر منیر دوست
ساقی سے کچھ چھپی نہین حالت منیر کی

## غزل

دل عشاق سے حسن قد و عارضکی شہرت ہے
ہمارے سینہ کوبی نوبت صبح قیامت ہے

میسر عاشقونکو حسن روزافزونکی دولت ہے
زر گل کا نہین توڑا اگر بلبل سلامت ہے

دل وحشی بسان کشتۂ شمشیر حسرت ہے
ہمارا قالب خاکی نہین مجنونکی تربت ہے

وفور خون پا ہی بیڑیونکے حلقہ حلقہ مین
ہمارے خانۂ زنجیر مین یاقوت کی چھت ہے

ازل سے ہے سیہ روزی تو وحشی کی قسمت مین
مرا سر ہے و نافہ جسکے اندر مشک ظلمت ہے

پتا کیا پوچھتے ہو غافلو گورِ غریبان کا
سواد اس شہر پرسان کا دودِ شمعِ تربت ہے

چراغ سب ہے پہرتے ہین ہمیشہ گرد دل وحشی غبار ہو
ہمیشہ چار کی کا مدہ ہو مقام اہل غفلت ہے

توانگر اپنے سامان طرب پر ایسے غافل ہین
کہ ہر نقارخانہ مین نفیر خواب غفلت ہے

نہین شمع و پروانہ ہون جسکو جنون کا غل ہی محشر مین
کفِ میزان مین بھی میری لئے سنگِ ملامت ہے

ملایا ہے فلک نے خاک مین کیا کیا صلیحونکو
مری نظرون مین جو دہیلا ہے کافورِ صباحت ہے

شبِ ہجران بسر ہوتے ہوئے دیکھی نہین ہمنے
سفیدی بیضۂ عنقا کی شاید صبحِ فرقت ہے

مرید حسن جانان شمع مہ کو ہم سمجھتے ہین
مگر فانوس گردون آستین دست بیعت ہے

خجل ہے میکدہ اتنا ہماری روسیاہی سے
کہ ہر شیشہ نظر مین قطرۂ اشکِ ندامت ہے

سمجھتا ہون نہین خود بینی کو بدتر سنگساری سے
بتِ پندار میری نظرون مین سنگِ ملامت ہے

لگا دے سبزۂ رخسار کی تصویر رضوان نے
بتون کا طوطی خط سبزۂ دیوار جنت ہے

منیر اس گھر مین آکر حشر تک باہر نہ نکلے ہم
جو دیکھا چشم باطن سی لحد کنج قناعت ہے

## غزل

تمہاری زلف رخ کا لطف ہم اے مہ لقا سمجھے
اسی بال آئینہ کا اور اسکو آشنا سمجھے

اگر اس صاف چھبتی پر سے سو بر ہم تو جانیدو
کسوٹی زلف کو عارض کو ہم لوحِ طلا سمجھے

سیہ قلبونکی صورت کھوٹی باتین کیون کرین توبہ
پری چہرے کو سمجھو زلف کو کالی بلا سمجھے

وہ دیوانہ ہی جو آسیب سے تشبیہ بیجا دے
اسے ہم دولت حسن اور اسکو اژدہا سمجھے

خزانہ زر رو ہے سانپ اسپر زہر کھاتے ہین
گہن زلفونکو عارض کو مہ بیضا سمجھے

لگائین داغ اس تشبیہ سے نورونکو کیون ناحق
دہوان سمجھو اسے اور اسکو شمع مدعا سمجھے

معاذ اللہ ہم کیونکر جلی چیزون سے نسبت دین
بنفشہ اسکو اور اسکو گل باغ وفا سمجھے

جو اس تشبیہ سے بھی ہو پریشانی طبیعت کو
اسی کا نور سمجھے اسکو مشک جانفزا سمجھے

اگر نازک مزاجی سے نہو منظور نسبت — شب قدر اوسکو سمجھو اور اوسی بدر الدجا سمجھے
اگر گستی ہو قدر حسن اوس تشبیہ ناقص ہے — اسے شام مراد اوسکو چراغ مدعا سمجھے
عجب اندھیر ہے جی چل رہا ہے ایسی باتوں پر — اسے دریا خوبی اور اوسے موج صفا سمجھے
نہین کچھ آبرو آئین بھی لف روی زیبا کی — اسے آئینہ دولت اوسے بال ہما سمجھے
جو یہ تشبیہ بھی گیسو عارض پر نہو صادق — شب معراج اسکو اور اوسی نور خدا سمجھے
غزل یہ نظم کی فرمایش نواب سے مینے — تصور اوس کا ہے میری فکر کو جو نارسا سمجھے

منیر ان ساری تشبیہوں کی بعد اب اور کیا کہیے
اسے قرآن اوسی سطرین اگر سمجھے بجا سمجھے

## غزل

وہ زلف ہوا سے مجھے برہم نظر آئی — اوڑتی ہوئی ناگن قد آدم نظر آئی
ہے پنجۂ رنگین مین ہمارا دل بیتاب — یہ آگ تو سیماب سے باہم نظر آئی
آغاز مین ہستی کی اجل آگئی اے دل — جو چیز موخر تھی مقدم نظر آئی
شبنم کی سپہ انگیا تلے آگیا کی پسینا — کیا لطف ہے شبنم تہ شبنم نظر آئی
مجروح کیا الفت ابرو نے دم حج — محراب حرم ناخن ضیغم نظر آئی
اونی سے پا یجان سراپا کی لطافت — پیرہن مین تری حور مجسم نظر آئی
زنجیر کے پہننے سے ہوا قیدیون کا نام — ہر ایک کڑی حلقۂ خاتم نظر آئی
توبہ کی مگر زشت سے اوس حور شیم نے — کیون آتش مے نار جہنم نظر آئی
تم بالونکو کھولے ہوئے گلشن مین جو آئی — ہر شاخ شجر زلف نمط خم نظر آئی

بدظن نہو کس طرح منیر آج خدارا
مسکی ہوئی اے بت تری محرم نظر آئی

## غزل

مرغ جنوں کے واسطے مسکن بنائینگے
شاخ غزال شاخ نشیمن بنائینگے

مر کر بھی میکدہ ہی میں مسکن بنائینگے
مینا ہی ہم کو گنبد مدفن بنائینگے

گلشن میں گیسوے بتِ پُرفن بنائینگے
موج نسیم صبح کو ناگن بنائینگے

دو ورد ہین کو خاتم زر سمجھیگا جہان
اکسیر کا ترے سے لیے منجن بنائینگے

باریکیان جراحتِ مژگان کی دیکھ کے
عینک برای دیدۂ سوزن بنائینگے

قاتل سے بسملونکو علاقہ ضرور ہے
سیلی چھری کی شہرگ گردن بنائینگے

وصفِ مسی میں خامہ بنیگا جو موج دود
شاعر دوات کو گل سوسن بنائینگے

مرنے کے بعد صحبت گردش وہی رہی
لوح مزار سنگ فلاخن بنائینگے

نقاش ہمارے طور سے آئین گو چراغ
تصویر یار کے سے لیے روغن بنائینگے

برباد ہونے پہ بھی کدورت ہین کھانیکو
دشمن ہوا میں قلعۂ آہن بنائینگے

سرخی تری کتاب کو اے ترک چاہیے
شنجرف خوان گاؤ برہمن بنائینگے

دشمن کو ساتھ دست کے لائینگے تیری پاس
قصہ اب کو رفیق برہمن بنائینگے

عیسی تمھارے خمیونکے جسم زار کے
پلکیں برای دیدۂ سوزن بنائینگے

ہنس ہنس کے کہتے ہیں خط عارض کو دیکھ کے
ہم صاعقہ کو حافظ خرمن بنائینگے

لکھنے میں ہم کو وہیں تشبیہ خستہ وصف
خامہ بدون منّتِ قط زن بنائینگے

دیوار سے پتہ ٹھہری نظارا ہال دید کی
منگواکی بجلیان تری چلمن بنائینگے

جلوے یہی رہی جو بتان فرنگ کے
ٹھنڈی سڑک کو وادی ایمن بنائینگے

سنتی لگا کے آپ لکھیں گے جو ہمکو خط
نامہ کی مہر کو گل سوسن بنائینگے

رکھیں گے پھر کسی سے ملاقات ظاہری
چھپیں یہ ہے منیر کو دشمن بنائینگے

## غزل

آنکھین جلانے بخشی ہین رونیکے واسطے
دو کشتیان ملی ہین ڈبونے کے واسطے

عریان چلو نہین قبر مین سونیکے واسطے
کافی ہے مجھکو پوست بچھونیکے واسطے

کشتونکے کھیت مین جو حضور آج ہنس پڑے
موتی تنکے دانے ملگئے بونیکے واسطے

نیند اوڑگئی ہے رنگ طلائی کی یاد مین
پارس کا سرہانا ہے سونیکے واسطے

افسونِ سامری کو جلاتے ہین وصل مین
جادو جگا رہے ہین وہ ٹونیکے واسطے

تڑپا ہین خاک پر تو کیا چرخ نے کرم
بجلی گرائی ہے مرے بچھونیکے واسطے

خوابیدگان خاک ہین گریان مزار پر
شمعونکی آنکھین کھل گئین رونیکے واسطے

پر کھل کے مرگیا ہون کہ میرا کفن تمام
جالا بنا ہے قبر کے کونے کے واسطے

جینا ہے سبکو موت ہے تصویر کیطرح
نقشے جمے ہوئے ہین نہ ہونیکے واسطے

سنگین دل سے چھپتی نگونکی ہے چمک
سنگ محک ضرور ہے سونیکے واسطے

گویا زبان ہون دہن روزگار مین
کیا کیا مزے ملے مجھے کہونیکے واسطے

نقش نگین مہر مرا نقش آب ہے
پیدا ہوا ہون نام ڈبونیکے واسطے

دانتونکے عشق مین یہ ہوئی اغراق لاغری
دوڑا ہون موتیونکے پرونیکے واسطے

چٹکی لگی ہے بوسہ حسن ملیح کی
زخمونکے منہ کھلے ہین سلونیکے واسطے

میلا ہے فرش پر تو مہ آج دیکھ شو
لاؤ شراب چاندنی دھونیکے واسطے

شاید کرینگے چشمۂ خورشید مین وہ غسل
شبنم چلی ہے پانی سمونیکے واسطے

او مس حسن پر نمک ہین عجب نمو خط
دیکھا ہے [illegible] سلونیکے واسطے

قارون کا بھی خزانہ لٹا دیجو منیر
ممسک کا مال لوٹئے کہونیکے واسطے

## غزل

ثابت رہا فلک مرے نالونکے سامنے
ٹھہری سپر حباب کے بھالونکے سامنے

سوشی ہین غش مین گیسوؤن والونکے سامنے
گل ہے چراغ طور بہی کالونکے سامنے

پہولونکا رنگ زرد ہے گالونکے سامنے
سنبل مین بل نہین ترے بالونکے سامنے

رکہوائے جہاڑ اوس نے سہالونکے سامنے
قلمین لگین بلور کے ڈالونکے سامنے

جاتا ہون جب خزان مین سہالونکے سامنے
آنکہونسے نہرین بہتی ہین تہالونکے سامنے

پہولے شفق تو زرد ہو گالونکے سامنے
پانی بہرے گہٹا ترے بالونکے سامنے

تارے ہوے غروب خط و خال دیکہ کر
گوروں کے پاؤن اوٹہ گئے کالونکے سامنے

آنکہو نمین پہرتے ہین نہین آتی ہین وہ برو
پڑے ہین سیکہنے والون کے سامنے

دیکہا ہے عاشقون نے برہمن کیا آنکہ کر
ہر بت خدا ہے چلنے والونکے سامنے

چہٹ جائینگے اسیر چہپا زلف خم بخم
کٹتی ہین بیڑیان ترے بالونکے سامنے

بیتاب دست شوق ہین جوبن کے روبرو
بوسہ مین جان بلب تری گالونکے سامنے

افراط مے سے مجکو یہ جوش سرور ہے
بجواؤن جلترنگ مین پیالونکے سامنے

جلد بدن سے ہے تختۂ مشق سپاہ غم
رہتی ہے یہ کتاب رسالونکے سامنے

آنکہین تمہاری دیکہ کے کچہ سوجہتا نہین
بہولا ہون چوکڑی مین غزالونکے سامنے

دروازو نپر بتون کے لگایا کئے الاؤ
ہولی جلائی ہمنے شوالونکے سامنے

زلفو نمین دیکہتا ہون ترا چہرۂ صبیح
لبریز جام شیر ہے کالونکے سامنے

تیری گدا سے بند ہے عالم کا ناطقہ
آتے نہین جواب سوالونکے سامنے

کہینچے بتون اپنی طرف زاہدونکے دل
قبلہ نما پہرے ہین شوالونکے سامنے

چوری سے بوسۂ کف پا لین جو اے پری
ہونٹ اپنے چوم لون ترے گالونکے سامنے

پونہچا فلک کو فقر کا رتبہ حضور عیش
کمل چڑہے ہین چرخ دوشالونکے سامنے

اہل کتاب ہین صف مژگان کے روبرو
کاغذ کے دستے آگئے رسالونکے سامنے

فیاض سائلونسے نہین کرتے سرکشی
شیشو نکے سر جہکے ہین پیالونکے سامنے

دست جفا و شہائین کی کیا جسم زار پر
کاٹا شا ہون تیغ ناز کے چھالونکے سامنے

شیشے کو حسن گرم نے پارہ بنا دیا
آسینے اور ڈہ گئے ترے گالونکے سامنے

تیغ نگہ کو موتیونکی کڈاب چاہیے
آئینہ رکھہ کے دیکھیے چھالونکے سامنے

جلتے رہے بتونکی حضور مین شمعرو
پریان ستی ہوئی ہین شوالونکے سامنے

چشمون پہ لگائی ہین اعش بہت ڈگوئیان
تورے ہوئے ہین شیر غزالونکے سامنے

جادہ نبت بنا مری وحشت کے فیض سے
گوٹے سے کے گوکھر ہوئے چھالونکے سامنے

میرے ہنر کا کوئی نہین قدرداں منیر
شرمندہ ہون مین اپنے کمالونکے سامنے

## غزل

سخت جانی کا صحیح افسانہ ہے
شاہد تیغ زبان دندانہ ہے

مقتل عالم مرا ویرانہ ہے
دیدۂ بسمل چراغ خانہ ہے

شمع روشن عارض جانانہ ہے
خال مشکین شمع کا پروانہ ہے

دل مین عکس چہرۂ جانانہ ہے
آئنہ کا آئینہ مین خانہ ہے

کون دنیا مین رہے دیوانہ ہے
ایک اوجڑا سا مسافر خانہ ہے

تیری محفل کعبہ ہے اے شمعرو
طائر قبلہ نما پروانہ ہے

آنکھین ملتا ہون تمہاری زلف سے
پنجۂ مژگان برنگ شانہ ہے

شمع رویون کی تجلی دیکھئے
کرمک شب تاب ہر پروانہ ہے

آب خنجر کیا شراب ناب تھی
رقص بسمل لغزش مستانہ ہے

خلق عالم کو پہنچتا ہے گزند
نفس امارہ سگ دیوانہ ہے

بادہ نوشان ازل ہین سیرچشم
جس طرف دیکھین ادہر میخانہ ہے

ابر آتا ہے تو بکتی ہے شراب
نقد رحمت حاصل میخانہ ہے

ایک تیرے نام کا کرتا ہون ذکر — تجکو ورد سبحۂ یکدانہ ہے
کہاتے ہین انگور پیتے ہین شراب — بس یہی مستون کا آب و دانہ ہے
کس طرف کرتے ہو سجدے زاہدو — کعبہ ایک اوجڑا ہوا بتخانہ ہے
چشم موسیٰ کے ہون پردے کا نگین — لن ترانی کا بیان افسانہ ہے
ٹھنڈے ٹھنڈے سوتے ہین زیر زمین — گور اپنے واسطے تہ خانہ ہے
کیا سنے سودا ترا اے خود فروش — مول جو ہمنے کہا بیعانہ ہے
دیکھتے ہین بت مری جیتا بیان — سرہکنا سجدۂ شکرانہ ہے
کیا ترا آئینہ رو صاف ہے — زنگ جسمین سبزۂ بیگانہ ہے
خوب تعزیر گناہِ عشق ہے — نقد جان لینا یہان جرمانہ ہے
گرم نالے سرد ہین اے ہمصفیر — ظاہرا کنج قفس خسخانہ ہے
کی مے مفت آج قاضی نے حلال — فی سبیل اللہ ہر میخانہ ہے
اختلاط اپنے عناصر مین نہین — جو ہے میرے جسم مین بیگانہ ہے
کیا سمندر کو دکھائین گرمیان — دوزخ اپنا ایک آتشخانہ ہے
ہوگئے مثل سلیمان اہل عشق — اے پری کیا ہمت مردانہ ہے
دل ہے آئینہ تو اسکندر ہو نہین — حسن کی دولت مرا نذرانہ ہے
عرش تک گردون سے دیکھا اے صنم — سات زینہ کا یہ بالاخانہ ہے
کھیل جاتے ہین ہزارون جان پر — عشقبازی بازیٔ طفلانہ ہے
جان دیتا ہون مگر آتی نہین — موت کو بھی ناز معشوقانہ ہے
پاتے ہین نقدِ زرِ گل بے حساب — باغ عالم اوسکا دولتخانہ ہے
آج ہے محو شنا وہ شمعرو — ہر پریا ہی پر یہ پروانہ ہے
دل کہان یہ نفس امارہ کہان — آئینہ پیش سگِ دیوانہ ہے

عفتِ مشاطہ کس سے ہو بیان
تحفۂ مریم تمہارا شانہ ہے

میکدہ کے کام سے لیجئے
خم کا خم پیمانہ کا پیمانہ ہے

لکھنؤ کا مجھکو سودا ہے منیر
دل حسین آباد پر دیوانہ ہے

## غزل

دہیان بتخانہ کا ہے کعبۂ ایمان ہوئے
یاد ہے روی صنم صلوت قرآن ہوئے

تنگ لطف اے پنجۂ وحشت کہ گریبان ہوئے
مدد اے خضر جنون راہ بیابان ہوئے

چمن کوچۂ جانان کے جو افسانہ سنو
شیخ سعدی بہی حکایات گلستان ہوئے

محو یاد لب جان بخش ہے برسون تک
حضرت خضر رہ چشمۂ حیوان ہوئے

تیری رفتار اوڑاتا ہے مجہے کہٹکا ہے
چال اپنی نہ کہین کبک خرامان ہوئے

آپ کوثر نہ پیا میوۂ جنت کہایا
بوسہ ہونٹون کا لیا چاہ زنخدان ہوئے

قتل کرکے مرے لاشیکو کفن بہی نہ دیا
سر مرا یا در ہا پر سرو سامان ہوئے

خار خار دل وحشت زدگان جب دیکہی
صاف اپنی خلشین خار مغیلان ہوئے

خود فراموشونکو تکلیف بہت دیتا ہے
اپنی گردش نہ کہین گنبد گردان ہوئے

یہ تو فرمائیے چاند آج کدہر نکلا ہے
کس طرف راہ تم اے ماہ درخشان ہوئے

وحشت دل سے پریشان ہوئے ہین اعضا
اے پری جیسی تری زلف پریشان ہوئے

لب لعلین پہ اگر پان کی دیکہے لالی
کشتنین جس فونکی یاقوت رقم خان ہوئے

دیدۂ غول سے ہمچشم ہی ہر جوہر تیغ
راہ جنت نہ کہین روح شہیدان ہوئے

طاق نسیان سے بہت بڑہ کے ہی طاق ابرو
عاشق اوس کا نہین جو سجدۂ یزدان ہوئے

اے صنم مصحف رخسار جو تیرا دیکہا
صاف آموختہ اطفال دبستان ہوئے

جب سے خورشید کی صحبت ہوئی ورد منیر
فکر اشعار تو کیا فکر تن و جان ہوئے

## غزل

فصل بہار آئی ہے پیمانہ چاہیے
بلبل کے ساتھ نعرۂ مستانہ چاہیے

عشاق شمع حسن کو کیا کیا نچاہیے
پرواز رنگ کو پر پروانہ چاہیے

پیری میں رات دن ہمیں پیمانہ چاہیے
رعشہ کے بدلے لغزش مستانہ چاہیے

وحشت میں بات عقل کی سننا نہ چاہیے
کانوں میں پنبۂ کف دیوانہ چاہیے

کنگھی بناؤں چوب عصائے کلیم کی
تسخیر مار گیسوے جانانہ چاہیے

دریائے وحدت و چمن دہر سے ہمیں
دُر یگانہ سبزۂ بیگانہ چاہیے

آب و غذائے عاشق زندان محال ہے
روز آب و دانۂ دُر یکدانہ چاہیے

میں سائل کمال جنون ہوں مرے لیے
کچکول کاسۂ سر دیوانہ چاہیے

اسرار حق ہیں دل میں مگر دل ہے بیخبر
اس گنج کے لیے یہی ویرانہ چاہیے

سیر بہشت چاہتے ہیں نشہ میں مدام
مستوں کو چشم حور کا پیمانہ چاہیے

گو بے نقاب رہتے ہو پر دل میں ہو حجاب
در پردہ ہم سے آپ کو چھپنا نچاہیے

عاشق بنا کے ہم کو جلاتے ہیں شمع رو
پروانہ چاہیے انہیں پروانہ چاہیے

اے پیر مے فروش در توبہ کی طرح
وا روز حشر تک در میخانہ چاہیے

تا مرگ آشنا نہوا ایک سبزہ رنگ
تربت پر اپنی سبزۂ بیگانہ چاہیے

دشمن ہے وہ تو تم بھی نہو دوست اے منیر
اپنا برا نچاہیے اچھا نچاہیے

## غزل

بے مانگے جام دل میں لبالب شراب ہے
کاسہ فقیر کا قدح آفتاب ہے

تا پائدار خلقت دہر خراب ہے
گھر ہوا اگر فلک کے برابر حباب ہے

آہ شرارہ بار سے دل نقش آب ہے
جس میں ہوا ہو گرم ہے پردہ حباب ہے

[illegible]ت زبون سے کام مرا نقش آب ہے
منزل مرے ستارہ کی برج حباب ہے

کیا آج کل سے گردش جام شراب ہے
اول سے دورۂ قدح آفتاب ہے

تازہ مرے مسیح کو ذوق شراب ہے
بریان اب آفتاب سے مرغ کباب ہے

سوز خیال گیسوے پر پیچ و تاب سے
پہلو میں دل نہیں یہ شامی کباب ہے

دریا میں سب بے ثباتی عالم کو دیکھ لے
جام جہان نما سے زیادہ حباب ہے

دل ٹکڑے ٹکڑے ہے مے الفت کے جوش سے
شیشہ کو توڑ دیتی ہے یہ وہ شراب ہے

کھلتا نہیں ہے اسکے وجود و عدم کا حال
سچ پوچھیے تو عقدۂ لاحل حباب ہے

افراط مے کشی سے خم بادہ بک گیا
بدلے لہو کے میرے بدن میں شراب ہے

مجکو بتا رہا ہے تیرے گھر کی راہ غیر
شیطان آج ہادی راہِ ثواب ہے

اہل فنا کو رنج رسائی سے فائدہ
دل توڑنا کسی کا شکست حباب ہے

کیا ہو سکے خضر زندگی مستعار پر
آب حیات میں بھی فنای حباب ہے

روشن ہوا ہے نام زمین آسمان میں
کیا آفتاب آپکی مہر خطاب ہے

ہے گورے گورے گالونمیں سرخی بہار کی
غازہ تمہارے چہرے کو رنگ عتاب ہے

پرتو فگن رہا ہے جو تا صبح روے یار
آئینہ میں جلا ہے شب ماہتاب ہے

دریا دلوں کے جاہ و حشم کو کہاں ثبات
موجوں کی چوب دشمن کو بس حباب ہے

ہم بادہ کش ہیں عالم بالا کے مے پرست
اونکے ہاتھ میں قدح آفتاب ہے

کس کس بت امیر کا عاشق ہوں ای خدا
ہر داغ میرے سینہ میں مہر خطاب ہے

مرکر بھی میں بتوں کے دلوں کا غبار ہوں
کعبہ میں دفن عاشق خانہ خراب ہے

پھر جہان میں اہل فنا در دست ہیں
دنیا میں جو حباب ہے چشم پر آب ہے

چن چن کے خال یار کے مضمون لکھیے
نقطہ مری غزل میں جو ہے انتخاب ہے

مرتا ہے وہ بلا سے تمہیں پوچھتے ہیں جو
اللہ کی جناب تمہاری جناب ہے

میٹھی بھری ہین آپ کی شیرین کلامیان
دہو دہو کے پاؤن گلبدنون کے پیا گیا
آئینہ رو کوئی مرے دل سے نہین ہے صاف
کوڑا لگاؤ توسن باد بہار کو
ہے میری قبر پر نگہ گرم آپ کی
کیا احتیاج شہر عدم کو حصار کی
دیکھا جو اوس مین منہ ہوئی شمشیر ناز تیز
جز گریہ اور کچھ نہین پایا مین تیرہ روز
جزو ضعیف کو بھی سمجھتے ہین ہم قوی
اللہ رے ناتوانون کی نازک دماغیان
تار شعاع بن کے نظر آتی ہے نظر
دہوکا ہے ساری خشک و تر روزگار مین
پیری عبث چڑہاتی ہے وقت اخیر مین
آب روان کا رونے نے بخشا ہے پیرہن
پیری مین ہے کمال سیہ کاریون کا شوق
بیت الشرف ہے ساغر مے سے مرا مکان
حور و نسے دم خفا ہے ہمارا بہشت مین
کرتا نہین نگاہ ادہر غیر کے سبب
مہمان گھر مین چور ہے سوتے ہین پاسبان
خود بینیون کی دہوم ہے تا چرخ ای پری
پردہ کی احتیاج نہین تجکو ای پری

تلوار کا حضور کے منہ مین لعاب ہے
میری زبان ما ہے نہر گلاب ہے
مدت ہوئی کہ آئینہ خانہ خراب ہے
تجہی تمہارے ہاتہ مین شاخ گلاب ہے
اپنا غبار تو وہ تیر شہاب ہے
بیفائدہ کمر مین حسینون کی داب ہے
قاتل کے آئینہ مین بہی خنجر کی آب ہے
سخت سیہ نہین ہے الٰہی سحاب ہے
ہر پشہ حقیر نظر مین عقاب ہے
در دسر انکو باعث بوئے گلاب ہے
کیا تیری گردہی مین زر آفتاب ہے
دریا اگر حباب ہے صحرا سراب ہے
ہم صحبت ایک عمر کا عہد شباب ہے
زیبندہ میرے سر کو کلاہ حباب ہے
ریش سحر کو حاجت رنگ خضاب ہے
برج حمل مین طاق شراب آفتاب ہے
سچ ہے کہ غیر جنس کی صحبت عذاب ہے
ابلیس آج مالک تیر شہاب ہے
دل مین خیال یار ہے آنکھون مین خواب ہے
آئینہ تیرے دیکھنے کا ماہتاب ہے
دامن شعاع حسن کا جائے نقاب ہے

قطرہ ہین عرق کے گل رخ پر رنگ عطر | ان موتیون مین آب کی بدلے گلاب ہے
مدت ہوئی کہ گور مین لٹکی ہوئی ہین پاؤن | اپنے ہی گہر مین آپ مجھے پا تراب ہے
دیوانون سے گریز ہے اوس شہسوار کو | چشم پری مگر عوض ہر رکاب ہے
نام بتان لیا ہے نکیرین سے گے حضور | کیا سخت شیشۂ سوال کا پتھر جواب ہے
در دو زبان ہین اہل زبان کو چکاتے ہین | دروازہ تیرے گہر کا گلستان کا باب ہے
مستی دہان تنگ مین ملتے ہین جیسے ہین | شاید عدم کی لوگون کو ذوق خضاب ہے
حیرت نے دونکو فکر نہین انقلاب کی | تصویر کے اجارے مین عہد شباب ہے
جولانگہ جہان مین نہین جائی بود و باش | ہر شہسوار دیکھئے پا در رکاب ہے
برباد ہے کہین تو کہین ہے غبار دل | کیا میری مشت خاک کی مٹی خراب ہے
کیا کہو لون پردہ شیخ و برہمن کے حال کا | اللہ ہے حجاب مین بت بے حجاب ہے
کھینچا کسی نے عطر کسی نے اوڑا دیا | مٹی میرے غبار کی کیسی خراب ہے
قندیل مین چراغ قمر کی ہے روشنی | جالی کی تیرے چہرے پر ای بت نقاب ہے
رنگت بدل گئی کف ساقی مین دیکھیے | پہولون کی یہ چھڑی ہے کہ سیخ کباب ہے
انجام دیکھتے نہین دیوانون کا کبھی | شاید کہ ناتمام جنون کی کتاب ہے
اللہ ری ہماری تلون مزاجیان | بت کو خدا سمجھتے ہین کیا انقلاب ہے
حصہ مین بادہ خوارون کی ہو رحمت خدا | میخانہ کے دہوئین سی وجود سحاب ہے
پڑھتے ہین فاتحہ مری تربت پہ آشنا | لوح مزار صفحۂ ام الکتاب ہے
کیا احتیاج ہے تری کاکل کو دود کی | سر رشتہ حیات مین کیا پیچ و تاب ہے
انجام دیکھتا ہون مین آغاز عشق مین | خطابہ مین کیا لکھی ہوئی ساری کتاب ہے
اصلاح خاص حضرت ناسخ سے ہی منیر | میرے گمان مین یہ غزل لاجواب ہے

ہرگز نہ ہو ن سکے طالب اکسیر ای منیر

## اکسیر ہم کو خاک در بوتراب ہے

جینا خلاف وضع بسان ممات ہے / اے خضر آبرو مجھے آب حیات ہے

ان روزوں لطف حسن ہی آؤ تو بات ہے / دو دن کی چاندنی ہے پھر اندھیاری رات ہے

پریوں کو وحشیوں کی طرف التفات ہے / افسانۂ جنون یہ نہیں حاضرات ہے

سبزہ خضر بھی اسیر عجیب واردات ہے / وہ زلف دام ماہیٔ آب حیات ہے

رطب اللسان ترا چمن کائنات ہے / شبنم نہیں لعاب زبان نبات ہے

ہر مدح سے غنی مرے خالق کی ذات ہے / تعریف کائنات کی کیا کائنات ہے

شاعر ہوں امید میر فنا سے نجات ہے / ہر ایک بحر جدول رنگ ثبات ہے

موتی پروئے بال ہیں جوبن کی بات ہے / کیا پیاری پیاری تاروں بھری آج رات ہے

ہوتی ہے صبح دیکھیے تھوڑی سی رات ہے / کروٹ ادھر کی لیجئے یہ کون بات ہے

دائم جیا کریں گے حسینوں کی جیتے جی / آئینہ جمال میں آب حیات ہے

محروم تشنگان شہادت چلے گئے / تیغ ادائے یار میں آب فرات ہے

اس لطف ظاہری کو سمجھتا ہوں خوب میں / میری سنیں گے آپ یہ کہنے کی بات ہے

ملتے ہوش الفراق وہ جاتے ہیں شام سے / اے جان الوداع یہ رخصت کی رات ہے

اوس سرو قد کی یاد جگاتی ہے رات بھر / سولی پہ آئی یہ کہنے کی بات ہے

کس چال سے وہ جاتی ہیں دیکھو تو صبح صبح / دشمن کے آگے چھوٹے ہیں قیامت کی رات ہے

قسمیں ہزاروں کھائی ہم چھوڑتے نہیں / قابو میں آگئے ہو نکلنے کی گھات ہے

پھر ٹالتے ہیں وعدۂ فردا پھر آج آپ / اک حشر ہو چکا ہے ابھی کل کی بات ہے

مقتل میں عاشقوں کو بلایا ہے یار نے / ہے روز حشر جائزہ کائنات ہے

رنگت ہے مہندی کی ترے ہاتھوں میں سبز دل / شاید یہ خون طائر رنگ ثبات ہے

دیدار کا مزا نہیں بال اپنے باندھ لو / کچھ مجکو سوجھتا نہیں اندھیاری رات ہے

دیوانہ تیرے حافظ شیراز کیون نہو
شاخ غزال دشت مین شاخ نبات ہے

سرگو نہ ہنسنے سے ہین جو اپنا ہو کہتی ہین
باقی ہے ایک نقطہ ابہی آدہی رات ہے

آہون سے ہے فروغ مری بزم نیست مین
آندہی سے روشنی چراغ حیات ہے

پردہ زمین کا ہے کہیا روزگار مین
ہے خیمۂ سپہر مگر بے قنات ہے

جاتا ہون مین جہان سے گہر کو چلے حضور
طیاریان ہین کوچ کی تہوڑی سی رات ہے

کرتے ہین سب صفات کی پردہ مین گفتگو
مہر و بان خلق ترا اسم ذات ہے

اللہ کے بہی لفظ مین نقطہ کہین نہین
حقا کہ لا شریک لہ تیری ذات ہے

افشان کی بہی چمک نہ رہی اب نہ شانے
بے نور تارے ہوگئے تہوری سی رات ہے

روشن ہے نور حق سے شبستان باغ دہر
ہر گل چراغ قافلۂ مدرکات ہے

ہم روسیاہ الجھے ہین سنگے چہوٹنے پہر
منہ سے اوٹھاؤ زلف سیہ چاند رات ہے

گل چین نے کہا لئے مالک کو مین جنگجو
چہلہ بتون کا دائرۂ کائنات ہے

پرچھائین تک تو حور مجسم ہے آپ کی
کتنا بدن سڈول ہے کیا خوب گات ہے

حورین کہان سے لائین رخ و زلف دلفریب
اسواسطے بہشت مین دن ہے نہ رات ہے

ملجاتی ہین نگاہ تو جہپتے سے خاک مین
سیل فنا تری نظر التفات ہے

سرد ہو رہے ہو ہین نہ ہنسو تم کسی طرح
کیا گہر سے کوئی نکلے کہ ساون کی رات ہے

پیتا ہے منہ لگا کے وہ شیرین ہین شراب
شیشہ ہر اک کوزۂ قند و نبات ہے

وہ منہ سے منہ ملا کے سناتی ہین گالیان
لڑتی نہین زبان لڑائی کی بات ہے

سودائے زلف یار مین گل کہائی شیخ نے
گورکے پہول پہولی دوالی کی رات ہے

لالے سے نیلگے تا بہ شفق سرخ پوش ہین
شاید شہید تیغ ستم کی برات ہے

پہر کیا مزا جو ڈہونڈہ نکالین عدم مین ہم
اپنا دہن تم آپ بتاؤ تو بات ہے

اے صبح ہجر میرے ستانے سے فائدہ
للہ آج وصل کی پہلی ہی رات ہے

میں چاہتا ہوں اور کسیکو خدا کی شان
چپ رہیے بس یہ آپ کی کہنی کی بات ہے

سچ تو یہ ہے تم آج پریزاد بن گئے
سایہ سے بہلکتے تھے ابھی کل کی بات ہے

حیرت ہے جسم زار کو تشبیہ کس سے دوں
موئے کمر بتاؤں تو موٹی سے بات ہے

نوکریں ہم قدم سے غنچہ دہانوں کے
گنجینہ ہائے غیب پر اپنی برات ہے

دنیا لٹاؤں آنکھیں بچھاؤں جو آئیے
اپنی یہی بساط یہی کائنات ہے

وصف دہن میں لکھتے ہیں تشبیہ عنب کی
فیض اثر سے بیضۂ عنقا دوات ہے

صدموں نے کیا سمجھ کے کھلایا ہرا بدن
کیا نقد زیست داخل حکم زکات ہے

پیٹے ہیں کو آج اگر کچھ کمی کرے
اے دست شوق وصل کی پہلی ہی رات ہے

مستوں کو کردگار نے آزاد کر دیا
اے شیخ کسکو نشہ میں حکم صلوٰت ہے

میرا لہو پئیں جو چھپا ئیں حنا بپاں
خلطے کی رات ہے کہ شب خونکی رات ہے

لکھتا ہوں شعر رحمت پروردگار سے
کہتے ہیں جسکو ابر وہ صوف دوات ہے

عشرت کا نام صحبت عشاق میں نہیں
اس گنجفہ سے بازی خارج برات ہے

ملتا ہے یار عزہ کی شب اس فقیر سے
یارب مرے گلیم سیہ چاندرات ہے

تحریر میں دکھاتے ہیں تقریر کا مزا
اپنا قلم زبان دہان دوات ہے

بوسہ نہ دینے کے لئے بنتے ہوئی دہن
جو کچھ کہو بجا ہے بن آئی کی بات ہے

گنبد ہوا کے چولی دہو چکے منہ ایک بوسہ بھی
خیرات آج حسن کی دو چاند رات ہے

جاتی ہے مفت دولت بیدار ہاتھ سے
للہ اٹھو جاگئے تھوڑی سی رات ہے

سب ہے بہیڑ دوستوں کی جنازیکی ساتھ ساتھ
دولہا فقط سوار ہے پیدل برات ہے

یہ بیقراریاں ہیں تو بس جان بچ چکی
اے ہجر ہم ہیں اور ابھی ساری رات ہے

ہے اس غزل کا مصرعہ تاریخ اے منیر
زیبا عجب کلام ہے کیا خوب بات ہے

کلکتہ میں ڈاک میں چاہتا ہوں منیر

## فکرِ غزل ہے راہ مین کیا خوب بات ہے

دم گریہ جو خیال عرق رو ہو جائے
گیسوئے موجۂ سیلاب مین خوشبو ہو جائے

وہ بغل مین جو آئے تو آسائش پہلو ہو جائے
دل بیتاب یہ اپنے کبھی قابو ہو جائے

خم مین جو روکش ابروی جفا جو ہو جائے
غم سے تلوار یہ گھٹ جائے کہ چاقو ہو جائے

فقر کا حسن ہے جو عشق سر مو ہو جائے
ابھی درویش کی کملی شب گیسو ہو جائے

ممتحن جو خط رخسار جفا جو ہو جائے
سبزۂ تیغ بھی شرما کے لجالو ہو جائے

پاس ابرو کے جو گیسو ہون سلجھ جائین بال
ناخن تیغ سے وا عقدۂ گیسو ہو جائے

آپ کا وصل اگر ہو تو ملے لطف بہشت
زانو حور مرا تکیۂ پہلو ہو جائے

خاکساروں کی تواضع مین ہون خم گشتہ
قد مرا روئے زمین پہ ابھی ابرو ہو جائے

اے پری دستۂ مژگان ہو ہمارا پیکان
کنگھی جاروب کش کوچۂ گیسو ہو جائے

روزن در ید بیضا ہو جو تو رکھے ہاتھ
دست موسی ترے دروازہ کا بازو ہو جائے

کفر و اسلام مین تولین جو حقیقت تیری
بتکدہ کیا کہ حرم سنگ ترازو ہو جائے

بادہ خواری جو کرے وہ صنم سحر طراز
دود میخانہ مجھے افعی جادو ہو جائے

کسقدر جوش صباحت ہے جو وہ گل [illegible]
موج خندہ ابھی شاخ گل خوشبو ہو جائے

ناتوانی سے سراپا نظر آتی ہین رگین
سادہ کپڑا بھی مجھے پہنا تو اُتو ہو جائے

کفر و اسلام کے اسرار کھلے جاتے ہین
سب کا پردہ رہے پردہ [illegible] ہو جائے

تو بغلمین جو نہو عضو کرین نیش زنی
مچھلی ہر بازوئے عشاق کی بچھو ہو جائے

جانب آب روان آنکھ لڑائین جو حضور
آہوئے چشم ابھی خال لب جو ہو جائے

مین وہ دیوانہ دانا ہون اگر سو جاؤن
پنبۂ بالش سر مغز ارسطو ہو جائے

زلف اس بت کی جو یاد آئی خدا کے گھر مین
پوشش کعبہ سواد شب گیسو ہو جائے

حور بین زلفون سے محل جہاتین جو قدم فرمائے
سبزۂ گلشن فردوس کی جاڑو ہو جائے

ہے ہوائے دم عیسیٰ مری میخانہ مین
قطرۂ مے جو اڑے جام سے جگنو ہو جائے

اسقدر ضیق معیشت ہے گلوگیر جہان
شیر مادر مین اطفال تو آہو ہو جائے

کوئی زخم بدن اپنا نہ ہو یارب بیکار
ہر زبان دم شمشیر کو تالو ہو جائے

آنکھین گیسو سے معطر سے جو ملکر رون
مشک سے عطر کے شیشہ مین آنسو ہو جائے

شوخ چشمون کی محبت کا مزا ہے وہ بلا
نبض بیمار کی موج دم آہو ہو جائے

گدگدا سے جو مجھے نالۂ عجیب کرون
کنجی ارگن کی ہر انگشت پر پرو ہو جائے

مری وحشت سے شب غم مین اڑین ہوش فلک
کہکشان نظرون مین موج رم آہو ہو جائے

کشش زلف جو کھینچے تن لاغر کو کبھی
سجدہ گاہ ریاضت خم گیسو ہو جائے

مجکو رلوا کے وہ جلاد اگر کھیلے شکار
گولی بندوق کی ڈبل ٹل کی ہر آنسو ہو جائے

وصف قد و صفت رخ صاف سے پہلو جو لکھون
سرو قامت الف آئینہ رو ہو جائے

پہنے وہ شمع شب وصل جو کاہی پوشاک
جہاڑ بلور کا شرما کے لجالو ہو جائے

موسم گل مین جو کھیلون مین لطاسی کا شکار
چنگل باز سے بڑھ کر کہین چلو ہو جائے

زلف منہ سے جو ہٹا دو دم گلگشت چمن
زر گل نقرۂ صبح شب گیسو ہو جائے

بال کو پیٹھ پر اگر کھول دے وہ جو شال
سنبلہ شرم سے ای صبح لجالو ہو جائے

ران پر چاند سے چہرے کا اگر عکس پڑے
چاندنی قلعی آئینہ زانو ہو جائے

سایۂ زلف صنم مین جو کرون یاد خدا
سر نہانہ اپنی نماز شب گیسو ہو جائے

عطر پوشاک مین ملئے سر ساحل جو کبھی
کف دریا بھی حضور آپ کے جلو ہو جائے

سر کو مشت مین جہکا کر مین بنا دون تیلے
صورت چشم پری کاسۂ زانو ہو جائے

سحر کی چال چلو تم دم گلگشت چمن
جو کلی باغ کے پنچے مین ہے گل جادو ہو جائے

حلقۂ زلف مین پھنس جائین جو کاہیدۂ زلف
ای پری خانۂ زنجیر مین ہمالو ہو جائے

حسن سے کھیل جاکے جائین اگر کھیلنے آپ
پھونک سے پرچہ اڑا دے جو جگنو ہو جائے

سانپ کی طرح جو بل کھاتی کنجوری چوٹی
کیچلی کا تری موباف پر اُلو ہو جائے

مجکو اُلجھاو تو تم بھی نہ سلجھنے پاوٴ
دل مرا زلف میں پھنسکر گرہ مو ہو جائے

بلکہ بین کہ جو پہنے وہ سراپا افسوں
ہر کلی کرتی کی بی رگ گل جادو ہو جائے

ترتول بیٹھنے کا وصف اگر نظم کروں
مرغ مضمون ابھی شاہین ترازو ہو جائے

سرنگوں فکر سخن میں جو رہوں بہتر ہے
خط تقدیر خط کاسۂ زانو ہو جائے

اسد اللہ رسد گر بمدد گار رسے دل
سلے منیر افسر شاہانِ جہاں تو ہو جائے

ابرو کا بوسہ یار کے سر ہی لگائے
ہم جان ہار جائیں جو بازی لگائے

دیر و حرم میں کیا دل وحشی لگائے
مطلوب ہی نہو تو کہاں جی لگائے

آواز پاشت وار ہے اونچی لگائے
زہرا کی آسمان میں تھکلی لگائے

بو باس آپ کے لئے پھرتی ہے چار سو
باد صبا کو عطر کی چوری لگائے

بعد فنا بھی ہوں اسی گھر کا میں پردہ دار
دیوار یار میں مری مٹی لگائے

آنکھیں لڑانے دیجئے محرم سے ایکدن
انگیا کی گھات پر کوئی کشتی لگائے

کوچہ سے آپ کے نہ اٹھیں کوچہ کاٹئے
پاسے طلب میں شوق سے مہندی لگائے

پیوند خاک کیجئے اس تیرہ بخت کو
صاحب دہانِ گور میں مسی لگائے

نشو و نما کہاں نمکیں حسن سے نصیب
کیوں کر زمین شور میں کھیتی لگائے

ہو جسم شوق زخم میں ٹکڑے تو کیا عجب
تلوار اگر لگائی ہے جلدی لگائے

مخفی نظارہ کیجئے دریائے دہر کا
مثل حباب دہر کی ٹٹی لگائے

کشتہ کا مرغ روح ہے مشتاق خال رخ
اڑتے ہوئے شکار کو گولی لگائے

واقف رہا ہوں میں بھی شہر عدم کی سوا دسے
صاحب وہاں تمناسے ہیں مسی لگائے

دیتا ہوں میں عناصر اربع کا انتقال
چورنگ مغفرت کا ہوں سر ہی لگائے

سینہ میں راہ کیجئے دل لینے کے لئے
مطلب ہو زخم سے کوئی برچھی لگائیے

گندہ ہوا کے روز کوڑی کی چوٹی وہ کہتو ہیں
کس کی سمند عمر کو تچی لگائیے

تلوؤں سے ملئے دیدۂ پرخون کشتگاں
سوئے مژہ سے پاؤں میں مہندی لگائیے

ناحق نہ کانپور میں گھبرائیے منیرؔ
پھر لکھنؤ میں جاکے کہیں جی لگائیے

ابرو کی تیری ضرب تو دو دستی چلی گئی
جتنی کسائی سیف یہ پستی چلی گئی

پیش نظر حسینوں کی بستی چلی گئی
آئینہ کی بھی حسن پرستی چلی گئی

اچھا کیا خدا نے شراب حرام کی
رندوں کے ساتھ بادہ پرستی چلی گئی

کس شہر سے مثال دوں اقلیم عشق کو
جتنی یہ اجڑی اور بھی بستی چلی گئی

روزے ہیں ماہ صیام میں توڑی شراب سے
ہم فاقہ مستوں کی وہی مستی چلی گئی

وحشت کدہ سے رحمت حق نے بھی کی گریز
بدلی ہمارے گھر سے برستی چلی گئی

کہا کس خدا کی راہ میں لاکھوں ہی ٹھوکریں
تا لامکان بلندی و پستی چلی گئی

مستوں نے ترک مے کی قسم کھائی پر کیا
توبہ کہاں وہ بات جو مستی چلی گئی

ان ابروؤں نے ایک اشارہ میں جان لی
یکدست تیری تیغ دو دستی چلی گئی

دل ہی گیا تو کون بتوں کا کرے خیال
کعبہ کے ساتھ سنگ پرستی چلی گئی

ہے آسمان تک تری گریاں کا مضحکہ
بجلی بھی رو تو دیکھ کے ہنستی چلی گئی

گو دل کے بدلے دولت دنیا و دیں ملی
تو بھی یہ جنس ہاتھ سے سستی چلی گئی

داغ شراب دامن تقوے میں رہ گیا
نشہ کو روح شیخ ترستی چلی گئی

تحت الثریٰ کو پہنچی ہماری فروتنی
ہم جتنے پست ہو گئے پستی چلی گئی

کیونکر ہو اجتماع نقیضین اے منیرؔ
آتے ہی ہوش کو مری ہستی چلی گئی

بھی نہ بھول جائیں مزے دل کی ٹیس کے
بعد چھڑکے جاؤ نمک پسے ہیں پیس کے

صت ہے زہر حق میں دل بے انیس کے
الماس پیسئے ہو عبث دانت پیس کے

یں نگاہ ہوتی ہے آئینہ دیکھ کر
نظارہ مدتوں سے ہیں دو نفیس کے

خلوت میں ہی تصور جاناں ندیم ہے
طالب جلیس کے ہیں نہ خواہاں انیس کے

سے نہ پلٹے جوہر شمشیر یار کے
ٹکڑے جگر کے ہو گئے ٹکڑوں کی پیس کے

پھیکا ہی ذائقہ دہن زخم کا رہا
کیا بدمزا ہوا ہیں نمک ہیں پیس کے

ر فلک کسی کو نہ دے گا زر نجوم
یعنی درم ہیں یہ کف دست خسیس کے

کٹ کٹ گیا ہیں دیکھ کے مضمون قتل کے
اے بت قلم ہوں ہاتھ ترے خوشنویس کے

وں میں ہر مہینے میں ابرو نظر پڑے
اس سال سارے چاند ہوئے ہیں تلیس کے

حرف آگیا شکستگی دل کے لکھنے میں
ٹوٹے قلم ہزار دل شکستہ نویس کے

لکھتے ہیں چھپ کے کاتب اعمال سب کا حال
اعمال نامہ پرچہ ہیں خفیہ نویس کے

مکتوب ہیں عبارت رنگیں لکھو منیر
فقرے نہیں پسند دقیق و سلیس کے

رلوا گئی مجھکو تری تقریر ہنسی کی
تقدیر سے الٹی ہوئی تدبیر ہنسی کی

دیواروں میں ہے قہقہہ دیوار نقش
اس شوخ نے بنوائی ہے تعمیر ہنسی کی

فقروں میں جو ہے رمز تو لفظوں میں کنایہ
سیکھی یہ کہاں آپ نے تحریر ہنسی کی

مرتا ہوں دم ہوں دہن زخم سے خنداں
اے جان سراپا ہوں میں تصویر ہنسی کی

میں خواب میں رویا ہوں ترے سامنے اے بت
دیتے ہیں معبر مجھے تعبیر ہنسی کی

خوش ہو گئے ایسے کہ جا نقش مسرت
ہر دانت پہ اُن کے کھنچی تصویر ہنسی کی

شحناک سے کچھ نہیں غماز کی باتیں
افزوں سم قتل سے ہے تقصیر ہنسی کی

پامال خزاں ہوتے ہیں ہنسنے کے سبب پھول
انجام برا رکھتی ہے تاثیر ہنسی کی

جل جائیں گے ہم برقِ تبسم سے سراپا
اے جان بری ہوتی ہے تاثیر ہنسی کی

روتے ہوئے دیکھا تو کیا آپنے زخمی
کیا خوب نکالی ہے یہ تدبیر ہنسی کی

میں نے انہیں چھیڑا ہے وہ رلوائینگے مجکو
وہ عفو نہیں کرنے کے تقصیر ہنسی کی

بھولے سے بھی ہنسنے کا نہیں تجھسے منیر اب
کھائی ہے قسم لے کے ثبت بے پیر ہنسی کی

رنجش ہو تو پھر لطف ملاقات نہیں ہے
چپ ہو مری باتوں سے یہ کچھ بات نہیں ہے

چلمن میں وہ آگلے سے اشارہ نہیں ہوتے
در پر وہ بھی ان روز عنایات نہیں ہے

میں نے جو کہا تم ہو پری بولے وہ ہنس کر
بے پر کے اڑاتا تو کرامات نہیں ہے

احسان نہیں خواب میں آئے جو مرے پاس
چوری کی ملاقات ملاقات نہیں ہے

قطرے بھی کم ہے مری آنکھوں میں آ بارش
بھرتے نہیں دو جام یہ برسات نہیں ہے

زلفوں کو ہٹا کر رخ انور شب وصل
کہتے ہیں سر شام سے اب رات نہیں ہے

للہ جو بوسہ کبھی مانگا تو وہ بولے
یہ حسن خدا داد ہے خیرات نہیں ہے

کعبہ ہوں کہ مسجد ہوں ہوں میں آپ کی لیکن
مطلب مجھے اے قبلۂ حاجات نہیں ہے

للہ منیر اب نہیں سونے وہ تو چھیڑو
لو دیکھ لو وہ صبح ہوئی رات نہیں ہے

قاصد بتوں کا قاصد رب جلیل ہے
دستار نامہ بر میں پر جبرئیل ہے

کہہ دو قریب مرگ تمہارا علیل ہے
بجنے لگی ہے نوبت کوس رحیل ہے

تو خوش قدوں میں قدرت رب جلیل ہے
اے سرو تیری قمریوں میں جبرئیل ہے

معراج معصیت کو سر طاعت ذلیل ہے
میزان حشر میری سخن کی دلیل ہے

سیراب تشنگان شہادت ہوئے تمام
شاید کہ تیغ یار میں آب سبیل ہے

بیمار مجکو شوق شہادت نے کر دیا
شہ رگ میں آج جنبش نبض علیل ہے

شور فنا ہے قلزم ہستی میں غافلو
کھلتے ہی چشم زخم نے دیکھا خدا کا در
کوچے گئیں اگر نہ لیں لوگ سر کے بل
بہتے تو ہم مقابلہ کرتے حباب سے
باندھا ہے بیخودی میں تری آنکھوں کو مریض
کرتا ہے اوس کے قامت موزوں سے ہمسری
مجرو ہم بندگان خدا ہیں سلام سے
کعبہ سے اور دل سے بھلا کیا مناسبت
لاکھوں ہی حسرتوں کا کیا خون آپ نے
قانع ہوئی وفور طلب سے تری فقیر
اے شیخ شہر حسن پرستی نہیں گناہ
فرعون ڈوبتا ہے اوترتے ہیں مست پا
تزئین احتیاج نہیں منہ سے مشر ملو
کس درجہ لاغری نے کیا مجکو پائمال
اہل دوئی تک اوس کو سمجھتے ہیں بے نظیر
لاریب فیہ عالم علم خدا سے ہے لو
لقد مصف حضور کے ولیے سے کیسے ملا
میں ناتوان نکہت گل کا اسیر ہوں
آئینہ میں بھی منہ نظر آتا نہیں کبھی
او نگلی اوٹھا کے کہتی ہے منصور سے یہ دار
الیشتی سلام تیری مسافر نوازیاں

دریا میں جو حباب ہے کوس رحیل ہے
برچھی تمہاری سرمۂ عرفاں کا میل ہے
تلوار سے زیادہ تمہاری سبیل ہے
کیا لکھیے اپنی زیست کا وقفہ قلیل ہے
میں ہوں علیل رای بھی میری علیل ہے
ہے سرو بیوقوف قد اس کا طویل ہے
پتھر کوئی مزاج بتاں میں دخیل ہے
معمار اس محل کا خدائے جلیل ہے
جو داغ میرے دل میں ہے چشم قتیل ہے
صد شکر احتیاج ہماری کفیل ہے
بندے ہیں جس کے نام اوسی کا جمیل ہے
کشتی ہے سفینۂ دریائے نیل ہے
مسی تمہارے ہونٹوں کو بوسہ کا نیل ہے
ہر رونگٹا بدن کو مرے پائے فیل ہے
احوال ہی لکھ رہی ہیں کہ وہ بے عدیل ہے
اک طفل مکتب آگے ترے جبرئیل ہے
آئینہ آپ کا کف دست بخیل ہے
موج ہوا مرے لئے زنجیر فیل ہے
ثانی ترا کہیں نہیں تو بے عدیل ہے
اس راستے سے شہر وصال ایک میل ہے
گویا وطن میں اپنے مہر ابن السبیل ہے

حکم نجات پائیں گے ہم روز بازپرس
اللہ کا رسول ہمارا کفیل ہے

دیکھا ہے میں نے خواب میں گل تاجدار شب
گیسو ہیں آج شانۂ دندان فیل سے

عیسیٰ مقام تری کوچہ کے راہ رو
کہتے ہیں چوبدار کو یہ ایک سبیل ہے

جاتے ہیں تیرے کوچہ سے عشاق نالہ کش
فریاد صور حشر صدائے رحیل ہے

اٹھوا لیا ہے کعبہ سے اصنام کے لئے
اس بتکدہ کا میر عمارت خلیل ہے

وحشت جنوں میں سیکڑوں دن پر یاں نظر پڑیں
ہر نوک خار رحل سلیماں کا میل ہے

ہم جنس غیر جنس سبھی ہیں سوز عشق میں
اس آگ میں ہر ایک سمندر خلیل ہے

دانتوں میں پان سیکے وہ کہتے ہیں ناز سے
دیکھو تو ہر گلوری میں ہیرے کی کیل ہے

اکثر مرا سخن ہے پسند اہل علم کو
یہ اے منیر رحمت رب جلیل ہے

شب کے ہیں ماہ ہیں دن کے
روپ دیکھے بتان کم سن کے

بوسے ہیں بے حساب ہر دن کے
وعدے کیوں ٹالتے ہو گن گن کے

ہیں وہ دیوانے جذب باطن کے
آتری ہے شیشہ میں پری جن کے

اہل دل دیکھتے ہیں آپ کا سنہ
آئینہ ہیں صفائی باطن کے

دل رواں ہو خیال یار کے ساتھ
جائے مسکن بھی ساتھ ساکن کے

لاغروں پر ہے ظلم جان شکنی
اے اجل توڑتی ہے کیوں تنکے

رہے کلکتہ میں بخیر منیر
صدقے سے اپنے امام ضامن کے

سایۂ قد سے نہایت قدر عالی ہو گئی
تیرے ہاتھوں میں چھڑی طوبیٰ کی ڈالی ہو گئی

عارض یار سے سخن معجز بیانی کیوں نہ ہو
شرح قرآں تیرے ہونٹوں کی لالی ہو گئی

ہو گیا معمور عالم جب کیا دربار عام
تخلیہ چاہا تو دنیا صاف خالی ہو گئی

قتل کو وعدہ خلافی سے یہ کم کیا
آپ کی تلوار بھی جو تھی کٹاری ہوگئی

بوجھ سے کوہ شب فرقت کے دیکھ گر گیا
گر پڑی چھت مجھ پر ایسی رات بھاری ہوگئی

ڈور یہ کی تو نے جب رخسار پر ڈالی نقاب
جدول قرآن سے ایک ایک دھاری ہوگئی

ہوگئے لاکھوں تمہاری پائجامہ پر شہید
خون میں رنگ گلبدن کی ہر کناری ہوگئی

جب خواصی میں رقیب نقش زن کو دی جگہ
برج عقرب اے قمر تیری عماری ہوگئی

خور کا ہل خاک میں تیری کدورت سے ملا
کر گئی آرزو دن اپنی خاکساری ہوگئی

دیکھی سب رشک کواکب ہم نے اپنی بو دیا
ایک لحظہ میں تمام اختر شماری ہوگئی

مشتہر ہو یا آپ نے تر ہوگئیں پلکیں تمام
نشتر مژگاں کی دونی آبداری ہوگئی

آبروئے اشک کھوئی ہنسنے رو کر ہجر میں
دیکھنا پانی سے پتلی اشکباری ہوگئی

زلف کی افشاں کا آئینہ کر لیا ہم نے حساب
اس شب گیسو کی بھی اختر شماری ہوگئی

ضعف سے جوش جوانی میں جو بہی دل کی طپش
رعشۂ پیری ہماری بیقراری ہوگئی

مسکرانا آبروئے گلشن خوبی ہوا
تیز تر شمشیر تبسم نہر جاری ہوگئی

تم جو پوچھ پر سوار آئے چمن کی سیر کو
نوعروس حجلۂ گل پر کہاری ہوگئی

رشک سے استاد کو فیض تلمذ سے منیر
فکر صاحب مدح کے لایق ہماری ہوگئی

میری پیشانی کو ٹھکرا کے اگر تو پاؤں سے
پڑ نہ چھوٹے ناخن محراب ابرو پاؤں سے

سینہ پر داغ میں چنگی جو لی تو پاؤں سے
خوب اس کمخواب پر ہو جائے اتو پاؤں سے

ہم حسینوں کی بھووں پر رکھتے ہیں پائی نگاہ
روندتی ہیں سبزۂ شمشیر ابرو پاؤں سے

بال ایڑی تک بڑھا کے زلف مشکین کو جو بش
خاک میں ناحق ملایا شاخ گیسو پاؤں سے

ناخن پا سے میرا زخم گلو کھجلائیے
گردن عاشق کی شہپر پر ہو آتو پاؤں سے

آج پینا ہے مجھے مہندی کی چھو رہ کا لہو
دیکھ کر رنگ حنا دو چار چلو پاؤں سے

زلف میں موتی پرو کر تا قدم چھوڑ دے
ٹوٹ جائیں مینہ اُفتی گیسو پاؤں سے

پاؤں کی ٹھوکر سو نخل طور جب مرجھا گیا
بول اوٹھی ہنسکر چھوا منہو لیجا لو پاؤں سے

صاف کہدے مجھے اے شمشاد لپٹا کیا
وو و شمع ساق یا زنجیر گیسو پاؤں سے

تم جو دل میں ہو پرستش اے صنم میزان کی ہو
بت بنو چھو لو اگر سنگ ترازو پاؤں سے

سنبل سودائی مجنوں سبز ہو جاے ابھی
ٹک کہو ٹھکرائے اگر لیلائے گیسو پاؤں سے

دل کا دکھنا سنگیا اونکو جو آ ہو نیچے قدم
کہو دیا مگدست میرا اور دو پہلو پاؤں سے

پہلیوں میں شور محشر کا تماسب پیوستہ ہے
چھو لئے رفتار میں کیا تیر بازو پاؤں سے

زلف ایڑی تک لٹکتی رہتی ہے رفتار میں
سیکھتا ہے چال کیا ہندو گیسو پاؤں سے

سر کو رکھکر وصل میں اپنا جو وہ سرو روان
قد تو ہم بڑہ گیا رتبہ میں زانو پاؤں سے

سحر کی رفتار کا سکہ بٹھا دو چرخ پر
کہو دو ولوح قمر پر نقش جا دو پاؤں سے

کب خلش کھوئے کسی کی سوزن تدبیر غیر
نیش سے کیوں کر نکالی پھانس چھو پاؤں سے

قلقل مینا صدای پا سے گویا بند ہے
کہو دیا نیت العنب کا توڑ اچھو پاؤں سے

کفش پا میں جان پڑتی ہے دم رفتار یار
ہر ستارہ اڑ رہا ہے جن کی گھنگرو پاؤں سے

میر ہو آئینے ہوا پر لو زصحراے جنون
ہو گئی روشن چراغ چشم آہو پاؤں سے

ای پری کا غذ حنائی ہو بیاض چشم کا
وصل میں تو آنکھیں جو ملتی دیکھی تو پاؤں سے

زینت اپنی سمجھے ہیں پا مالتے اہل خرد
ملتے ہیں جای حنا خون ارسطو پاؤں سے

بیٹھی ہوئی جب کنارا و ہٹائی ہو فرس
بوسہ لینے میں چپکتے ہیں لب جو پاؤں سے

پاے بوسی کی بہت مشتاق ہیں اطفال شباب
پونچھی آنکھوں میں پھر کر میرے آنسو پاؤں سے

سہو خرامان گلشن تحریر میں وہ سرو قد
یا رنگ لے گیسو لام لب جو پاؤں سے

وہ دل پر داغ گو ملون سو ملتے ہیں منیر
آتی ہے عطر گل خورشید کی بو پاؤں کر

ز رہ د … ہم و بار عشق ای غافل چه می پرسی
درین جا سهل و دشوار ست از مشکل چه میپرسی

چه داند لذت آوارگیها قیس در مانده
جفا و خار از آسوده منزل چه می پرسی

خبر نبود ز اهل حرص پاس شدان الفت را
تکاپوی صبا از سرو پا در گل چه می پرسی

چه آگاهی ز اسرار جنون قیس لیلی را
سوز وحشت ای دیوانه از عاقل چه می پرسی

هوای مشت خاکستر نیابی در مزار من
بگشت عمر برق افتاد از حاصل چه می پرسی

رگ برق تجلی گشت موج اضطراب من
دگر ذوق طپیدن از دل بسمل چه می پرسی

بیا وا باز وا از دار شہا دست مرگان شاهی و
دم کشتن حرج عاشق بیدل چه میپرسی

فلک از کی لب آید به مکافات جفای تو
ز مسلک خون بهای عاشق بسمل چه میپرسی

غریق بحر عصیانی و جنت آرزو داری
هنوز تست کار با طوفان ست از ساحل چه میپرسی

ربودی سوختی بر باد دادی کار خود کردی
حسرت کردم دگر از من سراغ دل چه می پرسی

تکلف بر طرف حال شہیر البتہ میدانی
تغافل تا کجا از سعی بے حاصل چه پرسی

ترچھی نظر سے دیکھتے تلوار چل گئی
زخم جگر کی راہ سے حسرت نکل گئی

ل دل سے وصل میں تری محرم نکل گئی
چٹکی سے اوپری ہی بہت انگیا کی مل گئی

بلبل کو مست کرتی ہے خوشبو لباس کی
شاید نسیم عطر بہار آج مل گئی

کنگھی سے اتنی دیر میں سلجھائی ایک زلف
اے جان آدھی رات بکھیڑے میں ڈھل گئی

مضمون تیری زرد حنا کا نہ بند ہو سکا
منہدی کی کھیلی ہاتھ میں آکر نکل گئی

اتنا نہ کیجیے گل رخسار پر غرور
دو دن کی یہ بہار تھی آج آئی کل گئی

انداز تیری چال کے سیکھے جو رات کو
تیغ ہلال کبک پرائے ماہ چل گئی

سر سے ہمارے پھر گئی شمشیر برق دم
اے جان گرتے گرتے یہ بجلی سنبھل گئی

کیا صاف گال ہیں کہ نہ ٹھہرے نظر کہیں
بیساختہ نگاہ ہماری پھسل گئی

رنگ وفا اوڑا دل سخت رقیب سے
بوتل میں یہ شراب نہ ٹھہری ابل گئی

کیوں چشم مست ہو گئے جام شراب آج
کیا ہو گیا جو آنکھ تمہاری بدل گئی

مضمون گرم پر مرے طعنہ نہ کر سکے
انگشت اعتراض حریفوں کی جل گئی

مٹی میری خراب ہوئی راہ عشق میں
برباد کرکے اون کی سواری نکل گئی

مجھ سے ہی پوچھتا مرا نامہ بر پتا
ایسی فراق یار میں صورت بدل گئی

اے شوخ تیری دست درازی سے نشہ میں
گردوں تاک آفتاب کی بگڑی اچھل گئی

دیکر مئے دو آتشہ اوس سے لپٹ گیا
دو آنکھوں میں رقیب کی کیا دال گل گئی

جنت سے بہرہ ور ہوں ظفر گنج اے منیر
جو جو تھی آرزو مرے دل میں نکل گئی

تا طاقتی نہ پوچھئے اس ناتوان کی
مینا سے دل کو ٹھیس ہو جنبش زبان کی

ہیکل زمردی نہیں اوس دہان پان کی
کہتے ہیں رگ بیل ہوا لگیا کی پان کی

جدول بیاض صبح میں شنجرف کی کھنچی
سرخی گلے سے پھوٹ کی نکلی جو پان کی

یا رب ہمارے کعبۂ دل کو بچائیو
بجلی پچھان کی سمت چمکتی ہے کان کی

اے مہر آنسو ہو گئے سقف فلک کے پار
شبنم سے چھت ٹپکنے لگی آسمان کی

بیمار عشق گوش میں اوگل میں طوق اشک
سینکیں ہوں جیسے ٹکڑے تیر کان کی

ابرو کا عشق ہے خط تقدیر میں رقم
ہر حرف میں کشش نظر آئی کمان کی

لاغر کو حقیقت ہی نہیں ہوتا مرا کہیں
چلتی نہیں ہے بات بھی اس ناتوان کی

اندھیر دیکھتا شب تاریک ہجر کا
کانوں کی راہ بھولی صدا پاسبان کی

آئینہ سے بھی صفائی ہے فرش اے قمر ترا
پرچھائیں چاندنی میں نظر آئی حباب کی

بالعکس بات کہکے قتل کرتے ہو
ہر بار اولٹی پڑتی ہو سیفی زبان کی

کہا میں نگوریاں ہو سرقبر آپ نے
کھلی لحد پہ آج ہوئی خاصدان کی

روتے ہیں اسکے عاشق طفلان گلفروش
کیوڑے سے چھٹی جاتی ہے نٹی دکان کی

آب سخن بڑہا ہمین گر اوس بت سے بول کر
پتھر سے نوک تیز کرین گے زبان کی +

باتیں سنا کے کرتے ہیں ہمیغزون کو ہلاک
کوڑی کی ہوگئی ہے کٹاری زبان کی

محرم ہین کے اور بھی خونریز ہو گئے
تیغ ادا مین نوک ہے انگیا کے پان کی

چشم امید اہل بصیرت کو کس سے ہو
تیغ نگاہ کب ہوئی محتاج سان کی

قینچی سے ہونٹھ چلتے ہیں محرم کو قطع مین
مقراض لب سے کیل ہے انگیا کے پان کی

دیکھو نگاہ تیر سے کہل جائے حال عشق
آنکھوں کی پتلیاں ہیں ہدف امتحان کی

لٹ نے کو سلسلہ میں مقید کئے حسین
زہرہ کے حلق میں ہے کمند اونکی تان کی

حیرت زدہ ہیں خندۂ کبک نگاہ کا
رنگت دوپٹہ مین ہے مگر زعفران کی

دہوم کینگے حشر کو ہم اپنے حال کا
مشق اس لئے بڑہا رہے ہیں داستان کی

نشتر میں دل لیا علم آہ سے سدا
درکار تھی کباب کو پہلی نشان کی

پہلو کوئی سخن کا ٹہرتا نہیں کہیں +
اللہ ری صفا تری ایک ایک ران کی

ہیں وصف خط سبز کے شعرون کو ذیل میں
ہر بحر کی ترائی میں کہیتی ہے دہان کی

ہر دم پہیل کو تالو سے لگتی نہیں زبان
کیون کر صفا کہون تری ہر ایک پان کی

ان وادا نکالتے رہتے ہو ہر گھڑی
فرصت نہیں کہاں ہو ئے ایک آن کی

ہر شخص تیرے سامنے ماتہا رگڑ گیا
تقدیر ایک ہو گئی ساری جہان کی

ہے شور چار سمت سے طوفان نوح کا
تجہیر یہ الٹ چکی ہے ساری جہان کی

شیرین زبان منیر ہوئی غیض رشک سے
شیرینی آج بانٹی انہی بیان کی

شادی کرون عروس مضامین نور سے
نکلے برات کوچہ مین السطور سے

پہونچا اوہاں میں جوش جنون کے وفور سے
پتا جہان فلک نظر آتا ہو دور سے

موتی کو وہ دکہاتی ہے بال اپنے کھول کر
چوٹی لٹکتی ہے کمر کو وہ طور سے

داماں خندہ جھاڑ رہا ہے غبار رنج
بالا ہے لب انہی کی گرتی ہے دور سے

اے بت کریں گے کیچنے دعوے بے محل
حوریں نکال دی جائیں گی اپنی قصور سے

جلوہ سے تیرے کعبۂ دل ہو ملبت اگر
ناف زمیں ہو کمر کو وہ طور سے

فردوس میں تو جلوہ دکہلائے اگر کری
نقشہ نکلے آئینۂ روئے حور سے

کشت فلک سے خاک ملے واہ مراد
پامال ہو کے بہشت سرور ہو سے

نشہ ہے عشق پاک کا اے حور روش میں
بدلیں گے تو لی جام شراب طہور سے

ہے جوش خون گلوں کو ہی فصل بہار میں
ہیں سرخ سرخ دانہ شبنم بخور سے

ڈرے جنوں کی خوف سے را توں کو چھپ گیا
سایہ ہیں شہ ہنہ ڈرتا ہوں چراغ شعور سے

تا عرش ڈہونڈہ آئی ہیں ہر رفو رائی ہو
ملتا نہیں ہاتھ تمہارا غرور سے

کار محال لے جو وہ گلر و بہشت میں
گیسو کو کہرو پہروں رسن زلف حور سے

تیغ بدن لباس تکبر میں ہے نہاں
کاٹی سنڈ ہی ہو محل رنگ غرور سے

وقت طلوع صبح جبیں تار ی چھپتے ہیں
گرتے ہیں موتی جیب صباح ظہور سے

آسیب چھوڑتا نہیں خالی مکان کو
جاتا نہیں جنوں دل ناصبور سے

پتھر کا نام شیشۂ دل کو ہے مثل سنگ
کب بات سخت اوٹھتی ہے طبع غیور سے

ہر تان تیری نغمۂ داؤد سے ہے خوب
موج صدا زیادہ ہے خط زبور سے

پنڈلی ہے گوں اونچی ہوا ہے ماہ لندنی
سایہ ترا بلند رہے شمع نور سے

ہوتے وطن ہیں زمزمۂ شور حشر میں
کہلتی ہے راہ دیس کی آواز صور سے

دیتے ہو ہمارے دل صاف سے شکست
تم بال کہنچ لیتے ہو جام بلور سے

گرمیاں بت نازک مزاج کی
چھالے بنا سے جاتی ہیں ہوئے سمور سے

کیا شب غم میں دیا ہے جبیں
آنکھوں میں نیند آتی ہے ادا زہور سے

داغ دیکر ملتے ہین یہ شمع و مثی کا عطر ۔ رخت اہل انجمن مین گل ہر گل مین خاک ہے

عنصر خاکی ہوا برباد اہل داغ کا ۔ اندلون وحشت کر بن مین گل ہر گل مین خاک ہے

زخم سر پر ڈالتا ہون ان تبون کی گرد راہ ۔ اب کلاہ برہمن مین گل ہے گل مین خاک ہے

پہول پی پی کر مکدر ہو رہا ہی وہ حبیب ۔ دیکہہ لو گل سمن مین گل ہے گل مین خاک ہے

ہی مکدر نور مہر او س رشک گل کی ہجر مین ۔ گلشن چرخ کہن مین گل ہر گل مین خاک ہے

میری دل مین داغ ہی ہر داغ مین ہی گرد غم ۔ عندلیبو اس چمن مین گل ہر گل مین خاک ہے

پر وہ مین ہی پہول سا منہ او رمنہ پہ گرد خط ۔ اس سحر کی پیرہن مین گل ہر گل مین خاک ہے

ماتہی پہ ہی داغ سجدہ داغ مین گرد سجود ۔ خط قسمت کی شکن مین گل ہر گل مین خاک ہے

گرد کلفت لای ہی فصل بہاری اپنے ساتہہ ۔ شاخ ہر نخل چمن مین گل ہر گل مین خاک ہے

کیا کہون اس مصرعہ فرمایشی پر ای منیر
ہے ہرن گل مین ہرن مین گل ہر گل مین خاک ہے

گالون پر آپ کی گلہاے چمن لوٹ گئے ۔ دانتون سے کی دیکہتی ہی ڈر عدن لوٹ گئے

گیند کی طرح ہزارون کی دل ای رشک چمن ۔ نظر آیا جو ترا سیب ذقن لوٹ گئے

ای پری قد سہی دیکہکی تیرا دم سیر ۔ سایہ بن بن کی نہالان چمن لوٹ گئے

خوش نویسون کی ہی تحریر مین کیون حرف آئے ۔ ای صنم دیکہتی ہی سیم دہن لوٹ گئے

مری بیتابیون سی وجد مین آئے محبوب ۔ مین جو سیماب بنا سیم بدن لوٹ گئے

زعفرانی جو ہوی عشق مین مری رنگت ۔ قہقہے مار کے یاران وطن لوٹ گئے

خاک پر پاؤنہی لوٹ جو تیرے لئے غافل ۔ کشتے حسرت کی سبب زیر کفن لوٹ گئے

تیرہ بختی سے سپند سر آتش ہو کر ۔ آگ پر آپ کے عاشق ہمہ تن لوٹ گئے

گردش چشم جو پلکون مین دکہائی تمنے ۔ کانٹون پر رشک سرا ہو کی تن لوٹ گئے

چشم و ابرو کی ہوی سیکڑون وحشی بسمل ۔ صید بند یوں کی مانند ہرن لوٹ گئے

دیکھکر اوس کا رخ و زلف تڑپنے لگے ہم
نظر آیا جو نیا چاند گہن لوٹ گئے

پردہ مصرعہ پرکہ رکھتے ہیں جیسے آنکھوں پر
لطف پر جس کے سب ارباب سخن لوٹ گئے

کیا کروں مصرعہ نواب کی تعریف منیر
آنکھیں دیکھیں تو غزالان ختن لوٹ گئے

قتل کرکے آئے ہیں وہ عذر خواہی کے لئے
دل میرا ہے ساتھ ساتھ اون کی گواہی کے لئے

ساقیا نشہ ہے کافی ضعف کاہی کے لئے
دی شراب کہربای رنگ کاہی کے لئے

اے زلیخا چاک دامن کیا چھپائے راز عشق
ایسے منہ پھٹ کو نہ لانا تھا گواہی کے لئے

جب زوال صاحبان سکہ کی چاہی سند
ساری اشرفیاں بنیں مہریں گواہی کے لئے

دشت میں دریائے الفت کو مزے آتے ہیں یاد
پھوٹ کر روتے ہیں چھالے خار راہی کے لئے

میکشی کا علم آتا ہے منع اے شیخ تو
ہم ادا مر کرتے ہیں وہ نو اہی کے لئے

خون ناحق کرکے بھی ہے حسن عارض پاک صاف
سادہ کاغذ خود سجل ہے بیگناہی کے لئے

کشتی عمر رواں کو شرم عصیاں لے گئی
پانی پانی میں ہوا اپنی تباہی کے لئے

از کتاب عشق کو خاطر ہے وسمہ کی تلاش
پھر جوانی کی طلب ہے روسیاہی کے لئے

گھر اگر بھرتا ہے اسباب جہاں سے حریص
رہنے دے تھوڑی جگہ خالی تباہی کے لئے

بزم عالم میں چراغوں کی طرح ہیں خوب رو
رات جلوہ کے لئے دن روسیاہی کے لئے

کیوں فلک اپنے جہازوں کو نہیں کرتا غرق
کشتی درویش ہے کیا ہے تباہی کے لئے

بعد میرے تیرہ روزی جب مری سننے لگی
رات پھیلانے لگی دامن سیاہی کے لئے

دیکھکر محشر میں تجھکو تیری سی کہنے لگے
یک زباں جو جو ہوئے تھے داد خواہی کیلئے

ظلمت ایام فرقت کا اگر لکھوں میں حال
خال روئے زنگی شب ہو سیاہی کے لئے

کیوں خمار بادۂ ہستی نہ کر رکھی ہے دیر
گو رہے منہ پھیلائے بیٹھی ہیں چاہی کے لئے

بانکی ٹیڑھی بھی ہیں سجدہ میں تمہاری ساتھ
ترچھی نظریں ٹھہریں قبلہ کجکلاہی کے لئے

اس درجہ تیری وضع نوکیلی ہے اے پری
برچہی کی طرح دل مین ہمارے کہٹک گئی

پہنچا عرق جو مشکبار زنخدان صاف مین
کوٹہی تمہارے چاہ ذقن کی مہک گئی

نحیب قصۂ لب شیرین سنا مگر
کیون دہوپ روز ہجر کی گہر مین چہنک گئی

ہوگا ہزار پردہ جگر عندلیب کا + +
کوئی کلی جو دامن گل کی مہک گئی

بےحس پڑے ہین صورت تصویر ضعف سے
کیا پہرتے پہرتے ہمت عشاق تہک گئی

طعنہ نہ دیجئے طمع خام کا ہمین
چہاتی ہماری آپ کی باتون سے پک گئی

اوس مہ کو عطر ملکے جو کی چاندنی کی سیر
بارہ دری بروج فلک کی مہک گئی

رونے کا فقرہ کرکے ہنسایا حضور کو
چہینٹا دیا جو منہ کا تو بجلی چمک گئی

ساقی کی ابرو ون سے جو کی اونسے ہمسری
شاید زبان تیغ سبو تو بہک گئی

سیر ہتہیلیون کو سامنے باندہے رہا جو ہاتہ
وصلی نمط ہر ایک ہتہیلی چپک گئی

آئینہ سامنے سے تمہارے ہٹا دیا
وہ ہاتہ صاف سد سکندر سرک گئی

دیوار باغ حسن مین رخنہ تو پڑ گیا
اچہا ہوا جو آپ کی انگیا مسک گئی

نالے جو تم چمن مین ہر ایک نخل جہک گیا
توڑ لیے شاخ گل کی کلائی لچک گئی

لکہیے تجہ کو سخت زبانی مرے سوا
کیون گالیون کو کہا ئینگی بارہا چٹک گئی

نالہ سے میرے سہم گیا اسقدر وہ شوخ
دل کے دہڑکنے سے نئی انگیا مسک گئی

آنکہون سے لین جو تیری بلائین شب وصال
اونگلی ہر ایک موئے مژہ کی چٹک گئی

شب تار مین راہ بہول گئی بتکدہ خانہ کی
قسمت ہماری راہ پر آکر بہٹک گئی

پہر لکہنو کو چلیے بقصد سفر منیر
پہر دل لگی سے اپنی طبیعت اوچک گئی

دیوانے گرد پہرتے ہین اے جان آپکے
صدقے کے تیلے ہوتے ہین قربان آپ کے

کیون عید مین نثار ہون ایجان آپکی
قربانی ایسی صفت کی قربان آپ کے

گانا نہین ہے نالہ عاشق کی دہوم ہے
دلوڑی سے لال پر وہ نانت آنا محال ہے
اندہیر دیکہو سرمہ چشم سیاہ کا
بلبوس لے گئے جو نشانی کے واسطے
دل ہرگز ہو مے جو شہا زرد بدن ہین تیر
دل ہاے اہل عشق کی تنویر دیکہہ کر
چہولی ہو بینے کوہی جو آنگیا حضور کی
ہمسری کبہی نہین کرنے کا برج ماہ
گالون کی آب تاب اوڑہی چال ڈہال سحر
اہل سخن کے عشق کا دفتر ڈبو دیا
کرتے ہین کعبۂ دل عاشق سے ہمسری
زلفون کی لٹ بلائین تو کہتے ہین جا سئے
تصویرین روے پاک کی چہوتی ہین بلہوس
لاکہون کے خون کرکے نہ آئے کسی کی ہاتہہ
چوٹی پکڑ کے لاے ہین سنبل کو پیش زلف
مشتاق قتل دوڑتے ہین سب کتاب ہین
خالی ہے عرش کعبہ دلون ہین حضور ہین
انگور والے تجرے سے کیون بادہ خوار ہیان
زلفون نے خط سبز کا ستہرا اور کر دیا
برباد ہو گئے دل عشاق کس لئے
سر دیکے سر کیا ہے محبت کا معرکہ

کیون بلبلہو بیٹھے بجنے لگے کان آپ کے
دلی کے کوتوال ہین دربان آپ کے
کاجل کی کوٹہری ہوئے دالان آپ کے
اون کا گلا دبائین گریبان آپ کے
تولون ہین سیر ہو گئی مہمان آپ کے
پردون مین منہ چہپائے مین دالان آپ کے
کنگہی اور ہتا گئے مین گریبان آپ کے
جہاڑین لگی چاندنی کو جو دالان آپ کے
آئی قیامت اوٹہہ گئی قرآن آپ کے
یارب کہینچین شکنجہ مین دیوان آپ کے
آج اپنی حد سے بڑہ گئے دالان آپ کے
میری بلا اوٹہائی ہے احسان آپ کے
جہوٹے یہاں وہاں ہین قرآن آپ کے
کیے بہی ہین کر رہے ہین پان آپ کے
بل کر رہے ہین آج پریشان آپ کے
نکلے بڑے جلوس سے ارمان آپ کے
آباد گھر ہین شہر ہین ویران آپ کے
برسات آئی نکلے سب ارمان آپ کے
مدت ہوئی کہ کہیت رہے دہان آپ کے
کیون خاک اوڑا رہے ہین بیابان آپ کے
حیرت ہے مر کے جیتے ہین حیران آپ کے

پریاں تو کیا فرشتوں کے پر باندھی ہیں
ارشاد کر حضور میں یہ التماس ہے

معقول ہم سے اوڑتی ہیں اوسان آپکے
کب میرے ہاتھ آئیں گے دیوان آپکے

حل ہو چنیر خستہ کی مشکل یہی یا علی
ماں باپ میرے اور میں قربان آپکے

میں رو تا ہوں آہ رسا بند ہے
نہیں مرغ جان جسم صد چاک میں
کہاں مت فلک تک رسائی سبھے

برستا ہے پانی ہوا بند ہے
ہمارے قفس میں ہوا بند ہے
میں ہوں لنگ شور دراب بند ہے

دل وحشی اپنا چھٹے کس طرح
کہ زنجیر گیسو کا پابند ہے

اثر کر کے آہ رسا پھر گئی
سواری تری آ کے کیا پھر گئی
مرے سر سے تیغ جفا پھر گئی
گیا دیو غم جلوۂ یار سے
یہ جان بخش اوس جانستاں کی ہو چال
گھڑی دو گھڑی کا ہے تیرا مریض

ہوا صاف مطلع ہوا پھر گئی
اودھر کو ادھر کی ہوا پھر گئی
گئی بار آئی قضا پھر گئی
پریزاد آیا بلا پھر گئی
وہ آیا جو پھر کر قضا پھر گئی
طبیب اوٹھ گئی پھر دوا پھر گئی

تو آتا نہیں اوس گلی میں منیر
طبیعت تری ہم سے کیا پھر گئی

قیدی ہوں سر زلف گرہ گیر سے پہلے
سرگشتہ ہوں دور فلک پیر کے پہلے
کیا لاتی ہو تیری نگہ قہر کا مسترده
نالوں سے اثر نہیں ہوتی ہو نفرت عوض لطف

پابند ہوں پیدایش زنجیر سے پہلے
گردش میں ہوں میں گردش تقدیر سے پہلے
دوڑی ہوی آتی ہے اجل تیر سے پہلے
تقدیر بگڑ جاتی ہے تدبیر سے پہلے

مارا ہے مجھے خنجر ابرو سے کسی نے
نہلا ئیو آب دم شمشیر سے پہلے

گھر سے ترے دیوانے نے جب پانو نکالا
چھالوں نے قدم لے لئے زنجیر سے پہلے

کس طرح کہوں آپکے ہونٹوں کی حلاوت
لب بند ہوئے جاتے ہیں تقریر سے پہلے

پابند غم زلف کا مرنا نہ چھپے گا
پہونچے گی خبر نالۂ زنجیر سے پہلے

کس حوصلہ پر طالب دیدار ہو عالم
آنکھیں تو لڑا لے کوی تصویر سے پہلے

بیتاب ہوی یار کی چٹکی سے نکل کر
تیر آپ تڑپنے لگے نخچیر سے پہلے

پاتے نہیں دل کا ٹہکانا خلش غم
جبتک نہ پتا پوچھے ترے تیر سے پہلے

کہہ اسنے سے کیا کام منیر جگر افگار
تو عرض تو کر حضرت شبیر سے پہلے

دشمن کی ملامت بلا ہے
یہ موم کا سانپ کاٹتا ہے

وسواس حساب کیا ہے
گناہوں کو کون پوچھتا ہے

عالم مشتاق دید کا ہے
وہ بت نہ دکہاؤ منہ خدا ہے

وہ سیم بدن اگر خفا ہے
سونا جو حرام ہو گیا ہے

سرتا پا ہوں برنگ تصویر
کیا ضعف کا رنگ جم گیا ہے

قشقہ کہنچا ہے ابروؤں مین
دو میچے ایک پر تلا ہے

محفوظ افتادگی نے رکھا
تعویذ مین نقش بوریا ہے

گردش سے ملی مجھے سعادت
ہر آبلہ بیضۂ ہما ہے

جھڑتے ہیں پہول منہ سے اژگل
باتوں کا جہاڑ موتیا ہے

روز دولت کہکشاں لوٹے
اے خدا جام آسماں ٹوٹے

دشمنی اس زمین کی دیکھو
گنبد قبر دوستاں ٹوٹے

وصف ابروئے پرشکن جو ہو — کیا عجب خنجر زبان ٹوٹے
رنگ لائے اگر شکستہ دلی — جبلو شاخ آشیان ٹوٹے
نکہت گل سے بس گیا گلشن — غنچہ کیا چٹکے عطر دان ٹوٹے
خوب پھیلی ہے بوے بادۂ عشق — شیشۂ دل کہاں کہاں ٹوٹے
لے اوڑی گی ہوائے بام حسین — نہ کریں گے جو زد بان ٹوٹے
قصد پروانہ کا جو بوجھہ پڑا — بازوے مرغ ناتوان ٹوٹے

لکھنؤ چہلکے جی لگاؤں منیر
کس لئے دل مرا یہاں ٹوٹے

جذب دل سے ہو مسخر چشم جانان تو سہی — آپ سے آپ آئیں اوڑ کر تیر مژگان تو سہی
مہندی بنکر رنگ لائے عشق پنہان تو سہی — پاؤں پڑ کر سر چڑھے خون شہیدان تو سہی
بوسہ لیکر انتقام اپنے لہو رونے کا لوں — لال کر دوں تمکو اے لیہاے جانان تو سہی
کنگہی بنواکر دل صد چاک کے دو خوب پیچ — آڑے ہاتھوں لوں تجھے اے زلف پیچان تو سہی
رخت عریانی نہ پہاڑا جوش وحشت میں اگر — کہاں کہنچواؤں تری اے جسم عریان تو سہی
دل سے عالم کو بہلا دوں ان بھوؤں کی خوبیان — قوس پر کو بنا دوں طاق نسیان تو سہی
چاک ہونیکے لئے ہم وحشیوں کے سوگ میں — نعل در آتش ہو ہر طوق گریبان تو سہی
میرے نالوں میں اثر باد سحر کا ہی کا ہے — خود بخود چٹکیں تری ٹوپی کی کلیان تو سہی
ضبط وحشت کا تو اے دل حکم دیتا ہے مجھے — شیر کا ناخن بنے طوق گریبان تو سہی
اوچہی تلواریں لگا کر خوش تو ہوتے ہو بہت — منہ چڑھا کے ہر دہان زخم خندان تو سہی
کیوں نہیں عشق مسی کی سرد مہری کا یقیں — نیلے ہو جائیں لب چاک گریبان تو سہی
جوش وحشت میں بھی سر رشتہ تعلق کا ہے — ڈور ہو ڈالے آپ پر ہر تار دامان تو سہی
خار خار دل نکالوں چشم جانان کے حضور — کانٹوں پر کہینچوں تمہیں اے خار مژگان تو سہی

دانہ خال بت مہوش کو بوسی روز لون
دانت میں پیسیا ہی چرخ گردان تو سہی

تیر آنکہوں کی فقیروں کی کرامت کی سبب
بہیک کی کاسے نہین چشم غزالان تو سہی

منکروں پر عشق ابرو و مژہ ثابت کرون
خون دل کی دہار سے ہون تیز چہریان تو سہی

دیکہنے دو ضعف میرا مرغ روح قیس کو
اوڑنی کو لگے پر کاہ بیابان تو سہی

دیکہ لیں صورت اگر اوس طفل بازیگوش کی
جان کیسی اپنے سر پر کہیلین پریان تو سہی

اوس مسیحا سے سزا اولو او ضعف عشق کی
زندہ گر دا دون تجہہ اے جسم بیجان تو سہی

عاشقوں سے سانپ کی صورت کری ہی بل
مار کر سیدہا کرون اے زلف پیچان تو سہی

فق ہو مثل صبح رنگت نالہای میرو سے
بہور ہو جائے ترا ای شام ہجران تو سہی

دست رنگین میری گر دل میں ہو پاس حنا کا
شاخ گل ہو مرکز کاف گریبان تو سہی

میرے جذب دل سے آجائے وہ ماہ سبز پوش
زرد رو ہو یاسمین صبح ہجران تو سہی

اہل غفلت کو بہی چشم و زلف کا سودا رہے
سرمئی ہو مخمل خواب پریشان تو سہی

تیرے آگے ہو تہیدست آبروی حسن سے
چاند خالی کا ہوا ہے بت ماہ کنعان تو سہی

غرقہ چاہ ذقن کی شورش فریاد سے
پر نمک ہو آپکا سیب زنخدان تو سہی

تو گلا کاٹے تو جز و عیش ہر مقتول ہو
چشم قربانی ہو عین عید قربان تو سہی

آفتاب رخ کا پرتو سینہ پر پڑنے تو دے
دہوپ میں پک جائیں تیرے نار پستان تو سہی

شوق آرایش سزا دی ظلم کی ای گلبدن
بیٹہہ کی شمشیر پر کرتی کی چہریان تو سہی

قسمت بدراہ روکے سو طرح گو ای منیر
چل کے ہم دیکہیں در شاہ شہیدان تو سہی

ہتوں لگی گہر کی طرف کعبے کے سفر سے پہرے
ہزار شکر کہ جیتے خدا کے گہر سے پہرے

مریض ہجر کا کوی علاج کر دیکہے
اثر دوا سے دوا حکم چارہ گر سے پہرے

مہینے بہر کا تو رستہ ہو پر دعا یہ ہے
کہ بیشتر وہ قمر دورہ قمر سے پہرے

نگاہ لطف سے دیکھو شباب آجائے
شب گذشتہ ابھی گردش نظر سے پھرے

وہ رشک مہر جو ساقی ہو عمر باستے ہو
زیادہ ساغر سے چرخ فتنہ گر سے پھرے

نگاہ پھرنے میں لطف کیا ہر بیٹھے دو
یہ تیر کس لئے او بیتابی جگر سے پھرے

کہیں گے بعد فنا ہے دوستان عدم
پھرے پلا ہو کہ تہیدست اس سفر سے پھرے

زباں گئیں بوسہ رخسار چھاتیاں نہ چھوئیں
طبیعت اپنی جو اہو بہت گل و ثمر سے پھرے

فلک ذکوچہ مقصد کی بندگی راہیں
بھلا بتا کہ قسمت مری کدھر سے پھرے

دکھائے سوج زری نیچر شاست اگر پہیا
ہر آشیانی فلاک آب چشم تر سے پھرے

شہیر کو ہے وہ دوران سر معاذ اللہ
کہ سن سنے والوں کا سر ذکر درد سے پھرے

ساون میں بھی وعدہ کوئی پورا نہیں کرتے
پا تو نہیں جھلاتے ہیں کچھ چھپا نہیں کرتے

خوبان فسونگر سے ہم اوتھا نہیں کرتے
جادوگروں کی زلف میں لٹکا نہیں کرتے

کب دل سخن تلخ سے کھٹا نہیں کرتے
تم اپنے ترش ہونیسے چوکا نہیں کرتے

وہ جاتے ہیں نالہ مرے عرش پہ نہیں ہوتے
کیا خوب پہنچتے ہیں کہ چرچا نہیں کرتے

زاہد ہو کہ بیکوب ہو جیلہ ہے سراسر
شوشا نہیں دیتے ہیں کہ فقرا نہیں کرتے

تکذیب تہی دستی کی کرتے نہیں میخوار
ہم ساغر خالی کو بھی جھوٹا نہیں کرتے

ڈرتے ہیں کہ نالوں سے قیامت نہ مچا دوں
اس خوف سے وہ وعدہ فردا نہیں کرتے

عاشق کو جلاتے ہیں تپ ہجر سے ناحق
دق کرتے ہیں بیمار کو اچھا نہیں کرتے

عشق رخ پرنور کا صدمہ بھی اوٹھایا
یا و کسی صورت سے تم آیا نہیں کرتے

دل چوڑیوں میں ڈھونڈتے ہیں کہ پہلو میں نہیں ہے
ہاتھوں سے بتانیکا اشارہ نہیں کرتے

مانع نہیں بوسہ کے لئے آپ کی زلفیں
یہ سانپ مرا راستہ کاٹا نہیں کرتے

پامالوں سے کرتی کو چھپاتے ہیں عبث آپ
دامن سے گریبان کا پردا نہیں کرتے

اہل خرد و ہوش ہیں پابند مصیبت
اس راہ سے ہم آپ ہیں آیا نہیں کرتے

ہوتے ہیں عدو ناوک مژگاں کو نشانے
ہم تیروں کی بوچھار سے بھاگا نہیں کرتے

گرمی ہیں جلا دینگے ئے دیتے ہو چھینٹے
خسخانہ ہیں بھی دل کبھی ٹھنڈا نہیں کرتے

کیوں پیستے ہو دانت مری رونے پر اے جان
برسات ہیں موتی کہیں گرجا نہیں کرتے

بھاری ہے نسبت اون کی نزاکت کو بہانا
کب بوجھ سے کر ٹیکے وہ لچکا نہیں کرتے

برباد ہیں لیکن نہیں یاروں سے مکدر
گو خاک ہیں پر دل کبھی میلا نہیں کرتے

اون کو خم ابرو کی بھلا کیا ہے حقیقت
قبلہ بھی جو ٹیڑھا ہو تو سجدا نہیں کرتے

رونیکو گھٹا خاک اوڑانیکو ہے آندھی
خاشاک و گرد آفاق میں کیا کیا نہیں کرتے

اقرار شفا کرتے ہیں پر رکھتے ہیں بیمار
اچھا جو وہ سکتے ہیں کچھ اچھا نہیں کرتے

سورج ہیں کبھی چاند کبھی شمع کبھی پھول
کس روز نئے روپ وہ بدلا نہیں کرتے

دل سے ہوں منیر اپنے میں استاد کا عاشق
توقیر و رعایت مری کیا کیا نہیں کرتے

آمد جو ہو چمن میں مری رشک ماہ کی
مانگے کلاہ مہر کرن برگ کاہ کی

منظور ہے شکست دل دادخواہ کی
جڑ کاٹتے ہیں آپ مرے سرو آہ کی

آئی جو موج قلزم فضل آلہ کی
فردیں بھی پھریں گی حساب گناہ کی

پہونچی جگر میں سینہ سے یہ بھی نگاہ کی
کیا خوب راستے سے مری دلمیں راہ کی

طاعت نہو قبول جو اس روسیاہ کی
سجدہ کا داغ مہر ہو فرد گناہ کی

مدت ہو تاکتے ہیں بسر تری نظر
آنکھوں سے دیکھ بھال ہے تیر نگاہ کی

آیا وہ شاہ حسن جو نالوں کی تیج میں
دام ہماے حسن ہی زلف آہ کی

آئے عدم سے جاتے ہیں ملک عدم کو لوگ
دنیا کا دیکھنا ہے ملاقات راہ کی

اغیار سے جو کھیلینگا آپ گنجفہ
ہم پیٹ لیں گے نوحۂ حال تباہ کی

قاتل کی ترک چشم نے کیا کیا ہیں بانکپن — ہے نیچہ مژہ میں کٹاری نگاہ کی

دلوا کے خاکساروں کو تم نے مٹا دیا — چھینٹا دیا تو بیٹھ گئی گرد راہ کی

ہر بار پھیرتی ہیں سرمی حرون دے آنکھ — مہندی چھڑائی جاتی ہے پانی نگاہ کی

دیتے ہیں اپنی جان جو میکش شراب پر — کیا حق سے بخشوائیگی لذت گناہ کی

پہونچی سپاہ موسم پیری قریب تر — مونہ پر سفید بنکے اوٹھی گرد راہ کی

نظارہ حضور کی اللہ ری نوک جھوک — چلتی ہے آن بان سے برچھی نگاہ کی

نالے ہمارے زہر ہوں یارب رقیب کو — بنجائے بس کی گانٹھ گرہ دود آہ کی

ملتا نہیں سراغ دل خاکسار کا — مدت سے خاک چھانتے ہیں تیری راہ کی

وصف لنظر کے بیچتے ہیں سارنگیوں میں ل — لہروں میں آج ملگئیں موجیں نگاہ کی

مکتوب وصف سبزہ رخ کا لپیٹے — پڑیا بندھی بنفشہ لخط سیاہ کی

ہر دل میں ہے غبار تیرے سیر گاہ کا — آخر کو کوچہ گرد ہوئی خاک راہ کی

نظارہ کے عوض دل پر داغ تیر ہے — مہری رسید تجھ خط نگاہ کی

اس ناتوان کی خاک نہ ٹھکراتی اس لیے — شاید سہارا پاکے اوٹھے گرد راہ کی

نادیدوں کو غرض نہیں رفتار نار سے — اندھوں سے چال چلتی ہو پیک نگاہ کی

کیوں کر نہ آئے قلعۂ دل میں سپاہ غم — چاک جگر ہے نقب حصار پناہ کی

سوچی کہ اف کیا تہ کلیجا نکل نہ جائے — ہاتھوں سے دل کو تھام لیا منہ سے آہ کی

دل میں غبار رکھتے ہیں جو کوئی یار سے — یارب ہو رنگ گردہ اونہیں گرد راہ کی

عیاریاں دکھائیں جو عشاق چشم یار — پریوں کو کھینچ لائیں کمندیں نگاہ کی

فریاد عشق زلف میں برباد ہو گئی — ناگن ہوا میں اوڑنے لگی دود آہ کی

تیغ نگاہ یار کی اللہ رے برش — تلوار ایک ہو طالب پناہ کی

وہ ہو کا چمک کا نالہ اغیار پر نہ کہا کو — زرلفت جھول پہنچی ہیں برق آہ کی

پی جاتے ہین وہ سن کے محبت کی گفتگو
برق نظر سے جام ہستی چھلک گیا
نالہ کا سلسلہ بھی تماچہ قفس کا ہے
بے جستجو کہین نہین ہوتا ہے دل مین گھر
ہولی جو کھیلے چاندنی مین وہ فلک سریر
مینائے دل کے ٹکڑے اون کو دیکھا جو گھور کر
جب چاندنی مین آپکو اوس ماہ نے دیکھا
منہ پر چھپا اور پلٹہ کے پیچھے کھیرا اور پھیر
اے بت تری تلاش نے بیمار کر دیا
آنکھون کی ساتھ رنگ طبیعت بدل گیا
سوز درون سے چاندنی مین آگ لگ گئی
میرے لہو سے حشر مین ہو زیب حسن عشق
رونے مین آگیا عوض گریہ خون دل
آئینہ مین کہان یہ لطافت یہ ناز کی
سیدہی طرح کبھی نہین ملتا مزاج یار
دست جنون نے دیکھہ کے تیرے نحیف کو
ہم جانتے ہین آپ کی آنکھون کی گردشین
مستی مین عشق دست حنائی نے جان لی
کہتا ہے چاندنی مین یہ حسن اونکی پیٹھ کا
فوج مژہ کا نہ ابرو جو رخ پھرا
ہے مرثیہ حساب غم عشق چشم کا

پانی کا گھونٹ جانتے ہین بات چاہ کی
میری قبا مین لیس ہے تیر نگاہ کی
سنبل ملی فقیر کو گیسوئے آہ کی
ریگ روان نے شیشہ ساعت مین راہ کی
ہر قمقمہ مین شان ہو قندیل ماہ کی
کر چون مین تیزیان ہوئین تیغ نگاہ کی
کالی گھٹا اوٹھی مرے بخت سیاہ کی
آئینہ رویون مین نہین صورت نباہ کی
مسل ہو گئی مسافرون کو سنگ راہ کی
بیٹھا ہوا مزاج جو ترچھی نگاہ کی
دل کا نچا رہاب بنا شیر ماہ کی
مہندی بنا مین نیلی شہتون کی سیاہ کی
برسات آئی ہو گئی بدلی سپاہ کی
دھبا لگا بدن مین جو میلی نگاہ کی
ترچھی نگاہین ہنستی ہین اوس کجکلاہ کی
ڈالی لگا کی شاخ رگ برگ کاہ کی
ان پتلیون مین لاگ ہے تار نگاہ کی
مہندی کے چور لیگئے گٹھری گناہ کی
کرتی کو جالی چاہیئے قندیل ماہ کی
بولی گئی کمان مگر اس سپاہ کی
کس بند مین رقم نہین مسند نگاہ کی

میری سمند عمر کو اس مہر حسن نے — اندھیاری دی ہے دامن روز سیاہ کی
عاشق کو زہر سبزۂ مژگان ہو لے پری — صورت ہے تیری پلکوں میں مردم گیاہ کی
بے عشق بے سند جو نہیں پاس نقش داغ — گل چہل کا ہے مہر اسی بادشاہ کی
نظارہ عاشقوں کو ہوئی پردہ دار حسن — کھینچی دو دامی آپ نے دام نگاہ کی
بکھان عشق زلفیں سرسبز ہو گئے — سنبل شکستگی ہوئی حال تباہ کی
ہولی میں آپ نے جو کیا خون عاشقان — مٹی گلال بنکے اوڑی قتل گاہ کی
افسردگی میں رندمیں سرگرم معصیت — جاڑے میں اوڑھی جاتی ہیں فردیں گناہ کی
زاہد کو ہم ابھارین گے مستی کے پیچ سے — کشتی میں کام آئے گی کثرت گناہ کی
شے حرص سلطنت کی بدی ہمکو نہ تھی تیں — مٹی فقیروں کو نہ پڑھا تخت شاہ کی
تیر نظرہ کے جو ڈ چلے ترک چشم یار — پلکوں سے نوک رہ گئی مرغ نگاہ کی
باتوں میں تیرے منہ سے جھڑے پھول اسقدر — آئی دہان گل سے صدا واہ واہ کی
کہتے ہیں جلوۂ در دندا انکو دیکھ کر — شاید چڑھا دو ہو گئی بجلی نگاہ کی
لی آبرو ہماری در گوش یار نے — اے نوح ایک قطرہ نے کشتی تباہ کی
پھیلا ہے عکس رنگ طلائی پلنگ پر — سونے سے اور قدر بڑھی خوابگاہ کی
شاہد جو ہاتین میرے ہونٹوں کی الفت کر مدعی — معترض لب سر کا میٹھے باتین گواہ کی
برباد کر کے خاک اوڑا میسے فائدہ — ہم مٹ گئے تو آپ نے حالت تباہ کی
لون آج بوسہ حسن خداداد یار کا — چوسون زبان شعلۂ نور آلہ کی
شاہد کو میرے آپ نے ناحق کیا شہید — ہے نظم مرثیوں میں شہادت گواہ کی
اے شاہ حسن دیکھ یہ کس کی پکار ہے — عاشق دوہائی دیتے ہیں کس بادشاہ کی
ہمسر ہو عرش بزم سے اوس شاہ حسن کے — اے چرخ کیا بساط تری بارگاہ کی
جب اپنی چشم پہونچ نسکے تیرے کان تک — آواز ہاتف کی بیٹھ گئی دادخواہ کی

لے گل ثبوت کا دشش مژگان نہو سکا / کانٹے پڑے زبان مین میری گواہ کے

خالی نہون گے عشق ذقن سے ہما سے شعر / نکلی گی بات بات مین تہ آب چاہ کے

حال جبین کو بوسہ کی تفصیل سے لے قمر / تسخیر ہے ستارۂ اقبال و جاہ کے

الفت کی باتین کرتے ہو لوگون سے جو آہین / سو تون سے راہ تمنے نکالی ہے چاہ کے

کرتے ہین قطع رشتۂ فریاد نشتر مین / بوتل تراشتے ہین مرے سرو آہ کے

تارا نظر پڑا کوئی کیا میرے داغ کا / ابڑی جو دیکھی اپنے پاسے نگاہ کے

فرہاد عاشقان ذقن کان مین پڑے / بالی مین تیری گونج ہوا و از چاہ کے

دنیا و دین سے عیش عطا کر منیر کو
یارب تجھے قسم ہے رسالت پناہ کی

پہونچا ہے اوس کے پاس یہ آئینہ ٹوٹ کے / کس سے ملا ہے شیشۂ دل ہم سے پھوٹ کے

حسن ملیح کا نہ کیا زخمیون سے شکر / لے کر دکار نکلے نمک پھوٹ پھوٹ کے

سر پھوڑ کر موئے جو تری سنگ در سے ہم / رہ رہ گئے حسین بھی ہاتھون کو کوٹ کے

بے نور ہونے پر بھی وہی جوش گریہ ہے / آنکھیں ہماری او رہی ہین پھوٹ پھوٹ کے

لے رشک ماہ رات کو مٹھی نہ کھولنا / مہندی کا چور ہاتھ سے جائے نہ چھوٹ کے

تدبیر زہر دینے کی ہے پاسبانون کو / ہیرے لگائے جاتے ہین ہیونین لوٹ کے

دل لے کے پلکیں پھر گئیں زلفون کی آڑ مین / اولٹی پھری یہ فوج سر شام لوٹ کے

موزون کرینگے وصف دکھا و پھبتیان / جانے نہ پائین ہاتھ سے مضمون چھوٹ کے

دیتے ہیں میرے سامنے غیرون کو خربزے / باغ جہان مین آپ ہے مشتاق پھوٹ کے

کنگھی سے زلف اوجھی تو دل ٹکڑے ہو گیا / آئینہ میں یہ بال پڑے ٹوٹ ٹوٹ کے

رفتار مین نہ کیون ہو چمک رقص ناز کی / زہرہ بھی ہے شریک ستارے نہین بوٹ کے

لے رشک مہر جو زہرہ گردون کا بس چلے / تو ٹولے تمہارے ناچ کو لیجائے لوٹ کے

عقد حیات وجامۂ تن چہنتی ہے کیوں
اے موت کیا کریگی مسافر کو لوٹ کے

عنبر کے بدلے نشک ہے موج خرام میں
زلفوں کو بال کھلتے ہی فتنے سے ہو ٹھکے

افشاں جو چہوٹی آپکے ماتہے سے رات کو
تارے گرے زمین پر اک ماہ ٹوٹ کے

رو رو کے روح جسم سے کہتی ہے وقت نزع
اے گہر ملیں گی دیکہئے کب تجہسے چھوٹ کے

مجکو نہیں پسند یہ فرمایش اے منیر
کیوں جہوٹ باندہوں قافیوں میں ٹوٹ پھوٹ کے

## مخمس غزل جناب سیدی ومولائی میر علی اوسط صاحب رشک دام ظلہ

توحید میں ارشاد کر رب ہے خدا کا
مشرک جو ہے دشمن ہے وہ معترض ہے خدا کا

دیدار کب احول کو میسر ہے خدا کا
جو دیدۂ یکبین ہے وہ منظر ہے خدا کا

جس دل میں نہیں شرک وہی گہر ہے خدا کا

ہے کوئی کلیم سخن فیض ہدایت
کوئی ہے مسیح مرض شرک وضلالت

القصہ ہیں سب لوسعف بازار نبوت
آدم سے کہاں تک کہوں تا ختم رسالت

ہر خضر رہ راست پیمبر ہے خدا کا

اعجاز تمام رسل معبود ازل ہے
ساحر جو ہے کافر ہے مطابق یہ مثل ہے

اس قول پر ارباب ہدایت کا عمل ہے
جو سحر کرے بندۂ عزا وہبل ہے

اعجاز جو رکہے وہ پیمبر ہے خدا کا

ہر دم چمن صنع سے گلچین ہیں یہ آنکھیں
انوار ازل سے طرب آگین ہیں یہ آنکھیں

کیوں فخر نہو آئینۂ دیں ہیں یہ آنکھیں
الحمد للہ کہ حق بین ہیں ہیں یہ آنکھیں

احسان خدا کا کہ یہ دل گہر ہے خدا کا

اعجاز علی قدرت خلاق دو را ہے ۔ ہمنام خدا نام خدا ہے تو بجا ہے
الحق یہی حق ہے بخدا راست کہا ہے ۔ کیا شان خدا ہے کہ نصیری کا خدا ہے

گو عبد اقل حیدر صفدر ہے خدا کا

کھلتے ہیں احادیث سے اسرار امامت ۔ آیات میں بھی شاہد معنے کی ہے صورت
ہے ہر کلمہ میں متکلم کی زیارت ۔ معصوموں نے صحبت ہے جو حدیثوں کی بدولت

قرآن ہمیں دیدار میسر ہے خدا کا

کیا حکم دخل ہے مرے معبود کی کیا بات ۔ ہر چیز ہے قدرت کے لئے در پئے اثبات
مخلوق کوئی حکم سے باہر نہیں دن رات ۔ انس وجن وحیوان وجمادات ونباتات

دیکھا ہے دنیا میں مسخر ہے خدا کا

ظاہر ہوئی حضرت سے یہ اعجاز کی کثرت ۔ جو آپکو خلاق جہان کہتی ہے خلقت
مشرک بخدا ہوتے ہیں کیا کیجئے مدحت ۔ اللہ رے اعجاز شہنشاہ ولایت

کچھ کہہ نہیں سکتے ہیں ہمیں ڈر ہے خدا کا

ان دونوں میں کہتے ہیں عبث دشمن بیحق ۔ گر ذہن میں ہو لے ہے ہیں ارباب یقیں فرق
یکجان دو قالب ہیں یہی ہوتا ہے کہیں فرق ۔ کچھ حیدر کرار و محمد میں نہیں فرق

اک نفس پیمبر وہ پیمبر ہے خدا کا

اللہ ہو یا حق ہو منعم یا ساقی ۔ جو نام ہو وہ کشف نوا سب کو ہے کافی
سب نام خدا اپنے مدارج میں ہیں عالی ۔ اسما مقدس ہیں صفاتی ہوں کہ ذاتی

تعظیم میں ہر نام برابر ہے خدا کا

خامہ ہے مرا شمع صفت انجمن افروز ۔ ہر شعر ہے ارباب نظر کو خدا موز
کہتا ہے منیر آپ سے ہو کر فرح اندوز ۔ جز حمد و مناقب نہیں کچھ کام شب و روز

مجھ پر کرم اے رشک مقرر ہے خدا کا

## مخمس غزل میاں ناصر علی سرہندی

بصورت باشد از نور مانی آفتاب من   سراپا جلوۂ طور است برق اضطراب من
بہرسو از شوخی حسن کمال بیحجاب من   نمی گنجد بخلوتخانهٔ دل آفتاب من
...ن از شیشه چون آب گهر باشد شراب من

تصور نہیں ہوتی ہے جلوۂ جوش تری آمد   تو بڑھ جاتی ہے و داغ دل کو ضبط رہتی ہے کہ
گران ہو بار پر تو طبع نازک کے لئے شاہد   چراغ خانۂ من ہم ز نفس بر خویش می لرزد
تو ای نازک بدن ہرگاه می آئی بخواب من

خمار بادۂ وحدت میں دیکھا نور کا عالم   مرے پی بیٹھا ہوں سو کانپ کانپا اٹھا فلک ...
دو رنگی نشۂ ایجاد کی جاتی رہی باہم   یکے شد ہمچو صاف درد می روز و شب عالم
ز بس لرزید چرخ شیشہ رنگ از اضطراب من

کہوں کیا مکتب ہستی میں سینے کیا کیا پیدا   تاسف سا تاسف مجکو روز امتحان ہوگا
الٰہی نامہ اعمال کا دھو دم لنا اچھا   نخواندم زین دبستان آنچه جز اندوه ندامت
ورق باد دست برہم سودہ باشد در کتاب من

جلایا دل جو ساقی نے عجب مینو مزا پایا   کہاں کی آہ سوزان کیسی بیتابی تڑپنا کیا
یہاں تک لذت سوزش ملی جو آپکو بھولا   زیادہ می برد ذوق سموختن بیتابی دل را
چو داغ لاله شد آتش نشین بوی کباب من

خزان باغ کرم کے واسطے ہے فصل گل گویا   ببنے آب ورشہوار گر ہو غرقاب یہ دریا
ہم بے مائگی اہل ہمم کو کچھ نہیں ہوتا   کرم افزون شود در تنگدستی اہل ہمت را
سبو در بال ہما گر نم نماند در سحاب من

ہوا پیر مغان جب میکدہ کا پاگیا رستہ   بنا کعبہ میں نہ اہر بتکدہ میں برہمن ٹھہرا

منیر صاف باطن کا طریقہ دیکھ کر اچھا — علی از وسعت مشرب نیاز ادھم ول کرنا

شود یا قوت اگر شونید آتش ہوا با بین

## مخمس غزل فیاض زمان نواب ... الدولہ بہادر عرف نواب بہادر زکی دام اقبالہ ؛

دانے کا کیوں اوٹھائیے احسان کشت سے — ملتا نہیں کسیکو سوا سرنوشت سے
سائل کبھی ہو جئے اہل کنشت سے — بوسہ نہ مانگئے بت حور اسرشت سے

میوہ کبھی نہ توڑیئے باغ بہشت سے

حیران نیک و بد ہوسے میری سرشت سے — بدتر ہے اپنی لوح جبیں سنگ و خشت سے
صدمہ پس فنا بھی رہا سرنوشت سے — اعمال بد نے مجکو نکالا بہشت سے

دوزخ بھڑک اوٹھا مرے افعال زشت سے

نقصان اوٹھا کر شوق کی تیزی سے نشہ میں — تکلیف پائی ساغر ہستی سے نشہ میں
زخمی ہوا میں تیغ و دوستی سے نشہ میں — دل ٹوٹا طاق ابرو ساقی سے نشہ میں

شیشہ کو توڑ کے اوڑ گئے مسجد کی خشت سے

بیت الصنم ازل سے ہمارا مقام ہے — کعبہ سے کچھ غرض ہے نہ مسجد سے کام ہے
کہتے ہیں صاف صاف دو رنگی حرام ہے — اے زاہد و ہمیں سے ہمارا اسلام ہے

کعبہ کو کون جائے جوار کنشت سے

ایوس کیوں ہو منزل مقصد سے آدمی — اللہ کی سنو انہو لوگوں کا ملتجی
غیروں سے کیا ضرور ہے امید رہبری — کوچہ میں اوس صنم کے لیجائیگا وہی

آدم کو جس خدا نے نکالا بہشت سے

کافی ہے میکشوں کی اطاعت میں زندگی — ہے بعد مرگ جوشش عقیدہ بھی وہی

گو میری خاک سے بنی جام شراب بھی
توڑو نہ گاہ مین نہ خاطر پیر مغان کبھی
ہو جاوے میکدہ مری تربت کی خشت سے

پتلا مین رشک کا ہون کچھ آپ مین نہین ہر شام
راضی نہین کہ جا کے دعا بھی ہوا گر فلک
ناموس عشق کا یہ تقاضا ہے اے فلک
فریاد غیر پہونچی نہ اوسکے کان تک
ناقوس لیکے توڑیئے اہل کنشت سے

آتش بہار کیون نہو ان روز دل نہ باغ
شعلہ ہر ایک برگ ہے ہر پھول ہے چراغ
جس آگ سے کباب ہون اسکا سلو سراغ
ہر دل ہیا رعارض رنگین سے داغ داغ
جلتا ہوا آتش گل اردی بہشت سے

شیرین ہوی تری سخن تلخ اسقدر
ہر زہر ذائقہ مین ہوا صورت شکر
اعجاز اسکو کہتے ہین اے غیرت قمر
ہے گالیون مین بھی لب شیرین کا یہ اثر
میٹھی چھری ہی زبان در بہشت سے

انسان کیا ملک بھی پھنسے ہین قدیم سے
اللہ ہی بچائے تو اس جال سے بچے
اب دیکھون اپنے پیچ مین لاتے ہین یہ کسے
زلفون کو ہال حد خط سبز ہو پڑے ہے
بیلین نکل چلین مری دہقان کی کشت سے

روز ازل سے ورد زبان ہے علی علی
مولا مرا خدا و پیمبر کا ہے ولی
مذہب یہی منیر کا ایمان ہے یہی
دل سے فدائے حیدر کرار ہون کی
کیا کام مجکو سلسلۂ اہل چشت سے

## ایضاً

پامال عضو عضو ہے ہجر اوستخوان سے
آگاہ نام بھی نہین میرے نشان سے
اس مرتبہ سبک ہے تن زار جان سے
اوٹھا نہ بار ضعف کا مجھ ناتوان سے

شرمندہ ایک حسن کا نہین مین جہان سے

باز آؤ اب بہی عاشقون کی امتحان سے
مشہور ہو جہان مین سوا آسمان سے
ظاہر ہے تیغ و تیر و تبر کے بیان سے
شکوہ تمہارا سنتے ہیں ہم ہر زبان سے
آواز ایک آتی ہی سارے جہان سے

شیرین بیان کیا لب دلجو کے وصف نی
جادو سکہایا نرگس جادو کی وصف نی
عنبر بناۓ اپنی گیسو کے وصف نی
رطب اللسان کیا تری ابرو کی وصف نی
نکلا لعاب تیغ ہماری زبان سے

آہ رسا سے قامت موزون نہین سوا
بخت سیہ ہی گیسو شبگون سے بدبلا
عاشق سے کس کمال مین معشوق بڑہ گیا
لمبے ہین بال اوس کی شب ہجر سر لو کیا
اب لاغری مین بڑہ گئی مجہہ نا توان سے

تصویر کے بدن مین اگر جان پہونکدین
سو معجزی ہو کہا مین ہزار ون کرامتین
گو ساتہہ لائین عمر ابد کو جہان مین
تیرے شہید ناز کو زندہ نہ کر سکین
عیسی اوتر کے آئین اگر آسمان سے

ہے عکس رخ سے آئینہ تخت بہشت کا
فیض قدم سے گلشن دنیا جنان ہوا
کب ہو یہ نخل سدرہ و طوبی مین معجزا
اوس گل سے قد کی سایہ زلبو ثابت دیا
پہنچا زمین پہ ٹوٹ کے پتا جو کان سے

اس درجہ بار عاشق گیسو ہے ناگوار
جہکتا نہین ہی میوہ سے یون نخل میوہ دار
اب اور کیا نزاکت قامت ہو آشکار
مین زلفون مین پہنسا ہون تو دوہرا ہی قد یار
طوبے لچک رہا ہے مری آشیان سے

سلجہا کی خوب صاف کرون بال بال کو
پہندا نہ چہوڑون نام کو زلفون مین یکدو
جیتے جی کی یک بہت بلا سو اگر دسترس نہو
دانتون سے کہولون عقدہ گیسوے [illegible]

شانہ اگر بنائین مرے استخوان سے

ٹھوکر سے جسکے پائی فنا سلطنت ملی
تلوون سے جس کے دل کو ملا سلطنت ملی
فیض قدم سے نام خدا سلطنت ملی
پامال آپ نے جو کیا سلطنت ملی

نکلا ہما کا مغز مرے استخوان سے

نظرون سے اہل دید کے معدوم ہوگیا
ملتا نہین زمانہ مین مانند کیمیا
آنکھون کو زور سے ہین خرید ارطوطیا
تیزی ہوا ئے چشم نے برباد کر دیا

سرمہ غبار بن کے اوڑا اصفہان سے

ہے سر بسر صحیح گذارش منیر کی
حاصل ہوئی حضور کو تکمیل شاعری
مقطع مین جو کہا ہے سراسر ہے واقعی
ہین گوشوارے عرش کی مضمون تری کی

اونچا ہے بام فکر کہیں آسمان سے

# مخمس غزل جناب سیدی ومولائی استاد المحققین دام ظلہ العالی

سابق ہے ہر ایک شخص سے اسلام علی کا
ہے گیسوے پیغمبر ہوا لام علی کا
عکس آئینہ مین ہے رخ گلفام علی کا
دلمین ہے تصور سحر و شام سے علی کا

یہ رنگ ہے وہ جس مین ہے فقط نام علی کا

نازان تھا اوسی کے سبب اللہ کی قدرت
ذات اوس کی تھی روشن گر آئینہ ملت
لرزان تھے کیون روز بہ صحرا ے ضلالت
تہا شیر نیستان الوہیت و وحدت

تب تو اسد اللہ ہوا نام علی کا

سب کہتے ہین برہان الوہیت و وحدت
تہا رستم میدان الوہیت و وحدت
کیون اوس مین ہے شان الوہیت و وحدت
تہا شیر نیستان الوہیت و وحدت

تب تو اسد اللہ ہوا نام علی کا

وہ پیدا ہر گز کہتا ہو لد مشہد
ایسا نہیں پیغمبروں کا مولد و مشہد
جو سجدہ گہ خلق بنا مولد و مشہد
تہا خانہ پر نور حسد امولد و مشہد

آغاز سے کمتر نہیں انجام علی کا

سجدہ میں شہادت ہوئی ایسے ہو نمازی
کیوں کر نکہوں شاہ حقیقی و مجازی
کونین کے مالک تھے وہ سلطان حجازی
اللہ کے بندوں سے یہ تھی بندہ نوازی

تہا خلق کے آرام سے آرام علی کا

تہا روز ازل سے وہ شناسا ئے حقیقت
عرفان اسے کہتے ہیں اللہ ری اطاعت
ہر حال میں تھی مدنظر حق کی عبادت
تہا قبل ولادت سے بہی اقرار نبوت

اسلام حقیقت میں ہے اسلام علی کا

ہر سبز ہوا آپ سے گلزار نبوت
معلوم تھے پہلے ہی سے اسرار نبوت
تہا آئینہ مہر ضیا بار نبوت
تہا قبل ولادت سے بہی اقرار نبوت

اسلام حقیقت میں ہے اسلام علی کا

دل سے تھے معروف رضا مندی خالق
اے حق علی کیوں نہوں ہیو ٹسے بہی خالق
ہر گز نہ ہو تو خلق میں پابند علایق
یا بندگی اللہ کی یا کار خلایق

تہا بعد عبادات یہ ہی کام علی کا

کہہ کیا ہے کہ خالق نے دیا نام ہی اپنا
اے منکر و مخلوق میں کس کا ہے یہ رتبا
ہمنام خدا نام خدا ہے یہ ہی بندا
اسم صفت خاص سے تہا کون مسما

اللہ کو منظور رہا نام علی کا

اللہ نے ہر طرح کیا آپ کو کامل
اللہ رے فیض و کرم سرور عادل
کی ناد علی عرش سے اور کر لئے نازل
اعجاز سے کیسے ہیں سہل ہو گئی مشکل

جسنے پہ ادا وظیفہ نام علی کا

طبع شہ دین واقف اسرار نہاں تھی — ذات آپ کی مہر فلک عزت و شاں تھی
مولا کی وہی حشمت و توقیر عیاں تھی — جو قدر نبی پیش خداشت تو جہا ن تھی
اور اتنا ہی نبی کرتے تھے اکرام علی کا

تھی آپکی طاعت سے فرشتوں کو بھی حیرت — تھا فخر عبادت کو بھی اللہ ری عبادت
دیکھی نہیں ایسی کسی شخص کی طاعت — دل کیا کہ نہیں رکھتے تھے حضرت
خاشع تھا عبادت میں اندام علی کا

ہر حال میں ہر کام شریعت کا سنوارا — دم بھر نہ کیا بحر ریاضت سے کنارا
تھا محو خدا جامہ تن آپ کا سارا — کاندھے سے عبادت کی عبا کو نہ اتارا
ہرگز نہ کھلا جامۂ احرام علی کا

مولا کے تصدق سے ہر خاطر طرب اندوز — چہرہ ہے مرا شمع صفت انجمن افروز
سیکھے ہوئے ہیں ہم روش رسم ستی آموز — آزاد ہوں قید غم سے شب و روز
مملوک ہوں اے گردش ایام علی کا

مداح ہر حیدر کا منیر اس میں نہیں شک — کیوں اسکا مخمس نہو مقبول و مبارک
ہرگز نہ دعا لوح اجابت سے ہو حک — یارب حرکت ہو دہن رشک میں جبتک
جاری رہے بالائے زبان نام علی کا

## مخمس غزل امیر حرم حشم نواب نصیر الدولہ بہادر معروف بہ حشمت جنگ مرحوم رئیس فرخ آباد

ہم جو بکھیر مرا گریباں ہے — دور ساغر مرا گریبان ہے

خشک کیونکر مرا گریبان ہے | اشک سے تر مرا گریبان ہے
سلک گوہر مرا گریبان ہے

ہے میسر مجھے نظارۂ باغ | اس تجلی سے ہے عرش پہ دماغ
ظلمتِ راتون کو احتیاج چراغ | سینہ فانوس ہے آفتاب ہے داغ
صبح محشر مرا گریبان ہے

کیون ہے اندیشناک اے ناصح | ہو نہ ناحق ہلاک اے ناصح
بخیہ کرتا ہے خاک اے ناصح | رہنے دے چاک چاک اے ناصح
یون ہی بہتر مرا گریبان ہے

یار سے مین نہ یار مجھ سے جدا | آتا لیلے کا مر بستر پایا
عشق کا ہاں کا وار سے جند پایا | عطر دان اوس نے پیرہن مین ملا
یہان معطر مرا گریبان ہے

بسکہ وحشت کا جوش ہے ہر سال | ہے ثبات لباس زیست محال
اس سے بہتر نہین ہے کوئی مثال | قیس کے پیرہن کا جو تھا حال
اوس سے بدتر مرا گریبان ہے

جسم پستا ہے سر گرانی سے | تنگ ہون اپنی سخت جانی سے
کیا چھٹون قید زندگانی سے | طوق گردن ہے ناتوانی سے
بار مجھ پر مرا گریبان ہے

زور اپنا نہ آزمانا دیکھ | اس ہوا پر کبھی نہ آنا دیکھ
جیب تک ہاتھ ہی لانا دیکھ | دھجیان اس کی مت اوڑانا دیکھ
باد صرصر مرا گریبان ہے

جب سے ہین ہو گیا جدا اوس کو | کاٹے کھاتے ہین جسم کے کپڑے

کیا نخچیر اور التماس کرے — بحر ہین سے ظفر سکے پردے
مثل نخچیر مرا گریبان ہے

## مخمس غزل حضرت پیر و مرشد اوستادی و مولائی جناب سیدی دام فیضہم

کام آتا ہے فقیرون کو غنی کر دینا — بہتر اکسیر سے مال سراسر دنیا
فعل محبوب ہے واللہ ہے بہتر دینا — منعمو چاہیے حاتم کی طرح زر دینا
مثل قارون ہے عبث قعر زمین بھر دینا

دو پہر ہی جو قاصد نکرون نامہ روان — اپنے نہین ہی کیونکر ہوون مدد کا خواہان
غیرت انسان سو ہے طائر نامہ کہان — ہوش اوڑی جاتے ہین احسان کبوتر سے ہیان
اے خدا میری خط شوق کو تو پر دینا

تیغ ابرو سے زکہہ اب مجھے دور اے قاتل — عاشقون سے نہین زیبا یہ غرور اے قاتل
سر جہکائے ہوئے ہون تیری حضور اے قاتل — کیا کہون شوق شہادت کا وفور اے قاتل
تو ترس کہائیو جو مجھے خنجر دینا

کعبہ کو جاتے ہین بتخانہ کو کرتے ہین سلام — سحر و تسخیر سے ہوتا نہین کوئی بت رام
کیا ہو کہ ہو پارس نہین آتا کچھہ کام — اپنی ہوتی نہین اکسیر سے ہی یہ حسنا م
خاک لینا انہین آتا ہے نہ پتھر دینا

وصف ابرو جو کرون قتل کو تم تیغا لو — چھو لون پوشاک اگر کہال میری کھنچوا لو
آنکھون زلفون کو تو راضی ہو بلائین ڈالو — لون اگر منہ کی بلائین تو نہ بوسہ لو
گالیان بوسون کی گنتی ہین برابر دینا

دیکھہ کر چال اوڑاتی ہے صبا طرز خرام — باغ کا باغ ہو دلرفتہ و آشفتہ تمام

سنتے ہیں بلبل و قمری کی زبانی یہ کلام — پھول بن جاتے ہیں گلگشت میں اوس گل اندام

سرو گلشن میں نہ آزاد ہمیں کر دینا

جب مرا صانع عالم نے بنایا پتلا — اتنی قابو میں زبان اپنی کہ میں کچھ کہتا
یہی رہ رہ کے مجھے آتی ہے حسرت بخدا — کیا کہوں صانع تقدیر سے کچھ کہہ نہ سکا

اپنی خلقت میں جو مانگو وہ سراسر دینا

سربسر راز نہاں سب کی ہیں تجھ پر حالی — سر وہ دینا کہ ہو سجدہ میں جبیں خوش حالی
نہیں درکار ہے سنبل کو دماغ عالی — راس مطلب ہے کہ سر کبھی سے رکھنا خالی

ٹھونس سرتاب وہ سودای جہان بھر دینا

دل وہ ہو دولت حکمت جو کرے خلق پہ صرف — روز اعضا کو بنایا کرے اعمال شگرف
دفتر ہمت عالی میں نہ آئے کبھی حرف — سمجھیں اہل دل آفاق بڑا عالی ظرف

دل مجھے وسعت دنیا کی برابر دینا

سینہ ایسا مجھے خالق کل ہاتھ آئے — خلق کے سینوں میں جو صدر نشین بن جائے
رات دن سوز درون آگ نئی بھڑکائے — آتش شوق کسی وقت نہ بجھنے پائے

جای سینہ سقر و گلخن مجمر دینا

پیکر زار ترا تا رقیب گم ہو جائے — کوئی منکر ہو کوئی پیکر وہمی ٹھہرائے
صورت تار نظر دید زمانہ میں نہ آئے — آنکھیں کیا چشم تصور میں بھی دم بھر سمائے

جسم دنیا تو یہ کاہیدہ و لاغر دینا

آب حیوان سے طلبات سوای چشمہ فیض — آنسو ہم چشم ہوں برسات سوائے چشمہ فیض
یہ توقع ہے تیری ذات سوائے چشمہ فیض — عین الطاف و عنایات سوائے چشمہ فیض

آنکھیں دینا جو ہو منظور سمندر دینا

گوش دل سے کبھی افسانۂ ہجراں نہ سنوں — وصف سنبل نہ سنوں خوبی بستاں نہ سنوں

نغمہ سلسلۂ زلف حسینان نہ سنون ۔ سخن بادۂ اقوال پریشان نہ سنون

کان دینا تو ایسے کان کرم کر دینا

نہین درکار ارسطو کی بہت دانائی ۔ نطق سحبان کو بہی واللہ نہین شیدائی
صاف کہتی ہین یہین شوق سخن پیرائی ۔ ہو زبان ایسی کہ جز شکر نہو گویائی

جنبش لب مین فقط حمد و ثنا بہر دینا

گہر مطلب دل خلق کو بخشون ذرات ۔ ہو روان بحر کرم صورت دریائے فرات
قلزم بحر مین جب تک کہ ہیون بجا حرکات ۔ منہ سے غیر سخن فیض نہ نکلے کوئی بات

لب دریا سمجھے دینا لب ساغر دینا

او نکلسان نخل نہین دست عطا کی خاطر ۔ کف دست آئینہ ہو بروئے صفا کی خاطر
پنجۂ شانہ سلسلۂ زلف دعا کے خاطر ۔ ہاتھ پاؤن تو سلام اور دعا کی خاطر

طلب دجور سے خالی انہین تو کر دینا

رہ عصیان مین نہ چل کر کہین ٹھوکر کہائین ۔ تا در کعبۂ مقصود مجھے پہنچائین
راہ کو دور ہو پر آگے ہی بڑہتے جائین ۔ ترے صحرا سے کبہی پاؤن نہ تہکنے پائین

پاؤن دینا تو انہین طاقت صرصر دینا

ملک دین مین جو شریک امرا کرنا ہو ۔ حاجتین گوشہ نشینون کی روان کرنا ہو
حرص والون سے اگر مجھکو جدا کرنا ہو ۔ گنج بیرنج قناعت جو عطا کرنا ہو

مخزن و معدن دنیا سے فزون تر دینا

تاج یہ ہے اہل ہوس ہی سمجھے مطلب کیسا ۔ دشمن حرص جو ہو دوست وہی پورا ہو
حاکم ملک توکل رہون یہ زیبا ہے ۔ اور اگر تیری مشیت مین یہی گذرا ہے

حرص دنیا تو نہ دینی کے برابر دینا

ہے منیر الم آگین کی تمنا یارب ۔ دل استاد کو مکدر تو نہ کہنا یارب

ادعونی استجب لکم ارشاد ہی تیرا

یارب بحق احمد زہرا و مرتضےٰ — بہر مراتب حسنین سلے مرے خدا
یارب برائے خون شہیدان کربلا — کر مستجاب بندۂ بیچارہ کی دعا

ادعونی استجب لکم ارشاد ہی تیرا

مقبول بہر عابد و باقر ہو یہ دعا — بہر جناب جعفر و کاظم سپے رضا
پھر واسطہ تقی و نقی کی جناب کی — کر عسکری سکے واسطے حاجت مری روا

ادعونی استجب لکم ارشاد ہی تیرا

تجکو قسم ہے مہدی ہادی کی اے خدا — منظوم جن کی نام ہیں اُن سب کا واسطا
اس مخمسہ میں منیر کا برآئے مدعا — لے صادق کریم کر اس وعدہ کو وفا

ادعونی استجب لکم ارشاد ہے تیرا

## مخمس غزل اخ الشفیق سید حسین مطیب طیب اللہ مشہدہٗ

دل غمناک کو شیشہ کے برابر سمجھا — خون آنکھوں سے جو ٹپکا سے اُسے احمر سمجھا
جسم خاکی کو خم بادہ کو ہیستہ سمجھا — سجدہ آنکو نشا سے میں یکسر سمجھا

اختر بخت کو خال لب ساغر سمجھا

تیر سے موسے مژہ ایک کا بڑہ کر کھٹکا — خار غم دوسرے کا سینہ کے اندر کھٹکا
میر ہو وسلے نہ گیا عشق کا دم بہر کھٹکا — بانکپن حسن کا کیا کیا رگ جاں پر کھٹکا

نوک جس شوخ میں نکلا وسے نشتر سمجھا

ایک محبوب نے پائی نہیں ایسی چوٹی — طول میں شام ابد سے بھی ہو لمبی چوٹی
آج اندہیر عجب کر گئی تیری چوٹی — ایڑی تک جو شب وصل میں لٹکی چوٹی

رات کو روز قیامت کے برابر سمجھا

قابل دو عید ... ے ماہ جبین تیری خو
چاہنے والون مین سمجھے ہین نہین تیری خو
آج تک غیرون کو معلوم نہین تیری خو
اے صنم شیشہ نازک ہے کہین تیری خو
سنگ دل تجکو جو سمجھا ہے وہ پتھر سمجھا

منہ کو کہا یا عبث اے ناصحو تمنے اپنا
دل جلا یا عبث اے ناصحو تمنے اپنا
مغز کہایا عبث اے ناصحو تمنے اپنا
سر پھرایا عبث اے ناصحو تمنے اپنا
کس کے سمجھانے سے یہ دل مضطر سمجھا

تہنیت عید کی دی مردم دنیا نے مجھے
بادۂ عیش کو حاصل ہے پیمانے سے مجھے
اہل حیرت نے دئے آپ سے نذرانے مجھے
کیا مجروح جو اوس آئینہ سیما نے مجھے
دیدۂ زخم کو مین چشم سکندر سمجھا

مصطفے بخشین گے فردوس برین کی جاگیر
فاطمہ دین گی اوسکو مرتبہ شبر و شبیر
دل و جان سے نہ بھلانا کبھی یہ قول منیر
حشر مین قدر بڑہائیگا خدا اوسکی مطیر
جو کوئی مرتبۂ حیدر و صفدر سمجھا

## مخمس غزل لالہ مادہو رام صاحب جوہر فرخ آبادی سلمہ اللہ

پوشیدہ ہے خوننابہ فشانی مری دل کی
کیا جانے وہ تکلیف نہانی مرے دل کی
روداد سنو میری زبانی مرے دل کی
کیا پوچھتے ہو غیر سے جانی مرے دلکی
معلوم مجھی کو ہے کہانی مرے دل کی

نشہ مین کبھی غیر سے مینے نہ کہا حال
ہمرازون کو بھی مری وفا کا نہ کہلا حال
ہے صدمۂ سنگ غم فرقت سے برا حال
دریافت کیا ہے بت مینوش مرا حال
ہے شیشہ صد پارہ نشانی مرے دلکی

حیرت ہی رہی خواب مین بھی ساتھ نہ لیٹے
کب پاس بٹھایا مجھے غیرونکو اوٹھا کر

منصف ہو کہ دو ایک بھی ارمان نہ نکلے ۔۔۔ سینہ سے نہ اٹھے کبھی پہلو مین نہ بیٹھے

تمنے تو کوئی بات نہ مانی مرے دل کی

دین و خرد و ہوش تمہارے لیے کھوئے ۔۔۔ پر حق مین مرے غیر نے کانٹے نئے بوئے
کیون عاشق جانباز مقدر کو نہ رو لے ۔۔۔ گھر کر گئے سینہ مین مگر پاس نہ سوئے

دل مین رہے پر بات نہ جانی مرے دل کی

یہ دونون ہوئے ایک ہی زنجیر کے پابند ۔۔۔ دیوانہ ہے گیسوون کے ہو کے خردمند
محنت کی مرے جگر افگار نے ہر چند ۔۔۔ جو ہر بھی پھنسا زلف مین خورشید کے مانند

حالت ہے بری رات سے جانی مری دل کی

## رباعیات

ہر چند گنا ہون سے ہون مین نامہ سیاہ ۔۔۔ رحمت ہے کثیر اسکی مصحف ہے گواہ
ذرا ہنا بھی ہوا ور مجرم نا رہی ۔۔۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ

## ایضاً

وہ بحر کرم جو مہربان ہو جائے ۔۔۔ ہر دامن تر صحیح جہان ہو جائے
اسکی رحمت جو ہو خریدار منیر ۔۔۔ جنس عصیان بہت گران ہو جائے

## ایضاً

تم ہو سبب خلقت و افلاک و زمین ۔۔۔ دو ٹکڑے ہوا چاند رہے نور جبین
عامہ بھی سنے ہے مہر نبوت بھی سنے ۔۔۔ سلطان رسل ہو صاحب تاج و نگین

## ایضاً

ہوتا کسطرح آشکارا سایہ ۔۔۔ تھا غیرت زلف حور پیارا سایہ
سب ڈھونڈتے تھے اور کسیکو نہ ملا ۔۔۔ بیشک شب قدر تھا تمہارا سایہ

## ایضاً

